بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## دیباچہ مِن تصنیف شاعرِ شیرین مقال ناثرِ عدیم المثال جناب میر مہدی صاحب المتخلص بہ مجروحؔ شاگردِ رشید جناب مرزا اسد اللہ خان غالبؔ مرحوم

ستایشِ داورِ جہان آفرین آسان نہیں کیونکر بیان ہو۔ اور نعتِ حضرتِ سید المرسلین مشکل ہی۔ زبان کیا مردِ میدان ہو وہ دریائے ذخار ہے یہ محیطِ ناپیدا کنار ہے وہان ذہن نارسا اور فہم بے سروپا یہان عقل معترف بعجز وقصور وخرد ناچار ومجبور پھر اس صورت مین قلم مقطوع اللسان کیا نگارش کرے سوائے اس کے کہ اصل مطلب گزارش کرے اور وہ یہ ہے کہ سخنورانِ خرد پیشہ اور خردمندانِ درست اندیشہ خوب جانتے ہین کہ ہمیشہ سے کلامِ عرب کی شیرینی اور زبانِ عجم کی نمکینی گوش زدِ خاص وعام ہے اور ہر عقیل وفہیم اسی بات پر متفق الکلام ہے مگر یہ جو زبانِ اُردو نے ہندوستان مین رواج پایا ہے یہ بھی ترکیب کی خوبی اور حُسن کی اسلوبی مین انہین زبانون کے ہم پایہ ہے اگر فصحائے عرب وعجم کما حقہ اس زبان کی ماہیت پر عبور پائین تو اپنی زبان سے زیادہ اسکی تحسین فرمائین ہر چند ابتدائے رواج سے ہر عہد مین کاملانِ عصر اس معشوقۂ خرد فریب کی آراستگی وپیراستگی مین سعیِ فراوان اور کوششِ بے پایان کرتے آئے ہین مگر بالفعل اس زمانہ مین اس زبان کی خوبی کا یہ مرتبہ پہنچا ہے کہ بیان سے باہر ہو گیا ہے اب یہ بدرِ انور بدرجۂ کمال ہو آگے بیمِ زوال ہے خصوصًا زبانِ اہلِ دہلی کہ اردوئے معلّٰی بولنا ان کا

حصہ ہی ہر چند بعض حضرات کو اس بات کا غصہ ہو مگر جو صاحب کہ فہم سلیم و ذہن مستقیم و طبع رسا و مزاج انصاف آشنا رکھتے ہیں وہ اس امر کو مان جاتے ہیں معوج الذہن و کج رائے یون ہی باتیں بناتے ہیں بھلا دہلی کا اس قدر کیونکر نہ مرتبہ ہو جب اس عدیم النظیر کا یہ شہر مینو بہر مسکن و ماوا ہو جس کی طبع وقاد نے عقدہائے معانی کو وا کیا ہے جس کے ذہن نقاد نے پست و بلند شاہ راہ سخن کو ہموار و مصفا کیا ہے فصاحت اگر لعل ناب ہے تو وہ اُسکی آب و تاب ہے اور بلاغت اگر گوہر بے بہا ہے تو وہ اُس کی آبروئے جوہر فزا ہے معنی اگر گل ہی تو وہ اُسکی شمیم روح فزا ہی اور سخن اگر آئینہ ہے تو وہ اُسکی صیقل جلوہ نما ہی۔ اُسکا سینۂ بے کینہ نکات حکمیہ کا گنجینہ اُسکا قلب باصفا اسرار علمیہ کا دفینہ شعر و شاعری کی اوس کی ذات سے رونق بڑہائی ہی اُردو نے اُس کی زبان سے گذر کر عزت پائی ہی جس قدر تعریف کہ بر فرمایا ہی یہ جناب نجم الدولہ دبیر الملک نواب اَسَدُ اللہ خانصاحب غالب تخلص کی ذات بابرکات کی خوبیوں کا ایک ادنیٰ شمہ ہی ؎

| | |
|---|---|
| ہے ظہوری کا ظہور اور نظیری کا نظیر | میرا اُستاد کہ ہے جس کا سخن عالم گیر |

حضرت کا جو سخن ہی وہ دُر عدن جو بات ہی از رہ معنی کرامات ہی یہ نثر کی رنگینی یہ نظم کی شیرینی یہ غزل کی فصاحت یہ قصیدہ کی متانت یہ لفظوں کی محبوبی یہ ترکیب کی خوش اسلوبی یہ جدت معانی یہ طاقت لسانی یہ سلاست عبارت یہ روانی مطالب دیکھی نہ سُنی سطرین ہیں کہ موتی کی لڑیاں ہیں باتین ہیں کہ مصری کی ڈلیان ہین. نثر نثرہ نثار ہر نظم انجم قربان حسن تقریر پر تحریر شعاع سے نثار کرنے کو آفتاب زر بداماں. گفتار شکر بار کو جادو کہون سحر کہون حیران ہوں کیا کہوں۔ لاحول ولاقوۃ کیا سودائیوں کی باتیں کرتا ہوں کیا جادو ہی کیا سحر کا اثر ہے گفتار اعجاز طراز کے رشک سے ہندوستان میں نہ جادو ہی نہ سحر ہے ہاں بابل کے کسی کنوئیں میں چھپا ہو تو کیا خبر ہے بھلا اُس عبارت فصاحت نشان کا کیا وصف بیان ہو جس کی صفائی استعارات کی خجلت سے دُر شاہوار ریانی پانی جس کی رنگینی فقرات سے جگر خون لعل رمانی نہیں نہیں یہ ستایش کچھ سرمایہ نازش نہیں. کیا موتی کیا لعل انکی وجہ قدر و مقدار یعنی آب و تاب

اندک تغیر میں نایاب ہے۔ اور یہ قیامت تک یکسان۔ تہیدستان سرمایۂ سخن کو فیض رسان عبارت متین کی کیفیت دیکھ کر جامی تو کیا فلاطون خم نشین کے نشے ہرن ہوتے ہیں اور اُس کے ادراک غوامض میں اپنی عقل و خرد کھوتے ہیں۔ جہان ایسے ایسے سرخوشان خمستان معنی جرعہ خوار بادہ گفتار اور نشۂ حسن بیان سے سرشار ہون پھر ہمسے نارسیدہ اُس پختگی مطالب کو کیا پائیں کہاں سے ایسی قوت متخیلہ لائیں سوائے اس کے کہ یہ راہ باریک دیکھ کر قدم لڑکھڑائیں اور اپنی نافہمی پر عرق انفعال میں غوطہ کھائیں۔ مگر افسوس کہ اس جنس گران ارز کا کوئی خریدار نہ ہوا اور اس یوسف مصر سخندانی کا کوئی طالب دیدار نہ ہوا۔ حضرت کا ظہور حضرت اکبر شاہ کے عہد میں ہوتا یا شاہ عباس دارائے ایران کے عصر میں ہوتا۔ نظیری اپنا نظیر دیکھ لیتا ظہوری کو فن شعر میں اپنا حریف غالب نظر آجاتا۔ خیر اب ہم یون دل خوش کرتے ہیں کہ اگر حضرت اُسوقت میں زینت بخش جہان ہوتے تو ہم کہان ہوتے یہ ہمارے طالع کی خوبی ہماری خوش نصیبی کہ ایسے منتخب روزگار کے جمال باکمال سے مقتبس انوار فیض ہوئے اور شرف قدمبوسی سے بہرہ اندوز۔ جب حضرت کو دیکھ لیا گویا سب سخندانان پیشینیہ کو دیکھ لیا۔ جب حضرت کا کلام سُن لیا سب کا کلام سُن لیا۔ مبیّن میرے قول کی یہ اُردو کی تحریر ہے کہ سہل الممتنع کیا بلکہ ممتنع النظیر ہے۔ اس اُردو کا نیا انداز ہے کہ جس کے دیکھنے سے روح کو اہتزاز ہے جو کہ بعد تکمیل ہو جانے کلیات نظم و نثر فارسی کہ وہ ہر ایک آویزۂ گوش فصاحت و پیرایۂ گلوئے بلاغت ہے اور ہندوستان سے ایران تک ہر ایک نکتہ سنج کے ورد زبان ہے۔ مدت سے حضرت کو اس طرز نو ایجاد اُردو سے لگاؤ ہے اور خط و کتابت میں اسی کا برتاؤ ہے جب شایقین ہندوستان نے اس نمک ہندی کا مزہ چکھا ہر ایک سرمایۂ لذت اور مائدہ سخن سمجھکر طلبگار و خواستگار ہوا اس واسطے منشی جواہر سنگھ صاحب جوہر کہ یہ صاحب خلاق و مروت میں یکتا اور علم دوست و ہنر آشنا ملازمین معززین سرکار سے ہیں اور اب پنشندار ہیں علم فارسی کو خوب جانتے ہیں اشعار بھی اُسی زبان میں فرماتے ہیں منشی صاحب کے اشعار

قابل دید ہیں جناب مرزا صاحب قبلہ کے شاگرد رشید ہیں چنانچہ جناب مرزا صاحب فرماتے ہیں
مصرعہ کہ تیغیم کہ جوہر داریم + اُن کی طبع والا نے یہ اقتضا کیا۔ کہ یہ
گہرہائے شب افروز سلک تحریر میں منسلک ہو کر زینت بخش عروس سخن ہوں اور
یہ گلہائے پراگندہ جمع ہو کر ایک جا گلدستہ ہوں تا اُس کے رواح روح پرور سے دماغ نکتہ
سرایان غیرت چمن ہو اس واسطے میر فخر الدین صاحب مہتمم اکمل المطابع دہلی نے
سعی بے پایاں اور لالہ بہاری لال صاحب منشی مطبع مذکور نے کوشش فراوان سے اکثر
خطوط جمع کئے اور قصد انطباع کیا۔ اور اردوئے معلیٰ نام رکھا گیا اور اُن خطوں کو دو
حصوں پر منقسم کیا پہلے حصہ میں صاف صاف عبارت کے خط تحریر کئے تاکہ طلبائے مدرسہ
فائدہ اُٹھائیں۔ دوسرے حصہ میں مطالب مشکلہ کی تحریر اور تقریظ وغیرہ لکھی تا سخنوران
معنی یاب اُس کے دیکھنے سے مزا پائیں اور منشی صاحب موصوف نے اِس
ہیچمدان خاکسار یعنی مجروح دل افگار سے اس کا دیباچہ لکھنے کو فرمایا۔ بندہ یہ سُن کر
حیران ہوا کہ یارب دُر شاہوار کے سامنے خزف ریزوں کا کیا اعتبار اور لعل و زمرد میں
پتھروں کے ٹکڑوں کا کیا وقار مگر الامر فوق الادب سمجھ کر اور اپنے کو اسی خوان نعمت
کا زلہ چین جان کر یہ چند سطریں لکھیں۔ بقول عرفی

| | |
|---|---|
| چو ذرہ گرچہ حقیریم نسبتم ایں بس | کہ آفتاب بود نقطۂ مقابلِ ما |

## حصہ اول

### رقعہ بنام نواب میر غلام بابا خان بہادر

نواب صاحب جمیل المناقب عمیم الاحسان سلامت۔ بعد تسلیم اسد اللہ عرض کرتا ہے۔ کہ آپ
کے خط کے آنے نے میری آبرو بڑھائی حق تعالیٰ تمھیں سلامت رکھے ۲۶ ورق کا دیوانی
کی رسید پہنچی بموجب ارشاد کے اب اور نہ بھیجونگا قبلہ غرض شہرت ہے اس قلمرو میں میں نے
جلدیں تقسیم کی ہیں اس ملک میں آپ بانٹ دیں اتنی میری غرض قبول ہو کہ بڑ دوہ۔

گجرات میں سید احمد حسن صاحب مودودی اور میر ابراہیم علی خان صاحب کو ایک ایک جلد بھجوا دیجئے گا۔ اور چھ جلدین مولانا سیف الحق کو عطا کیجئے گا کہ وہ اپنے دوستوں کو بھجوا دیں۔ خواجہ بدر الدین خان میرے بھتیجے نے بوستانِ خیال کو اُردو میں لکھا ہی اُس کا ایک اشتہار اور یہاں ایک اخبار نیا جاری ہونے والا ہے اُس کے دو اشتہار اس خط کے ساتھ بھیجتا ہوں آپ یا آپکے احباب میں سے کوئی صاحب کتاب کے یا اخبار کے خریدار ہوں تو اشتہار کے مضمون کے مطابق عمل میں لائیں۔ والسلام مع الاکرام +

میان سیف الحق سیاح کو سلام ۲۲ مارچ سنہ ۱۹۶۶ء

ایضاً۔ سبحان اللہ تعالیٰ شانہ ما اعظم بُرہانہ۔ جناب مستطاب نواب میر غلام بابا خان بہادر سے بتوسط میان داد خان صاحب شناسائی بہم پہنچی لیکن واہ اول ساغر و دُردی کیا جگر خون کن اتفاق ہے۔ پہلا عنایت نامہ جو حضرت کا مجھ کو آیا۔ اُس میں خبر مرگ اب میں جو اُسکا جواب لکھوں اور یہ میرا پہلا خط ہوگا لامحالہ مضامین اندوہ انگیز ہونگے نہ نامہ شوق نہ محبت نامہ صرف تعزیت نامہ صریر قلم ماتمیوں کے شیون کا خروش ہی جو لفظ نکلا وہ سیاہ پوش ہی۔ ہے ہے نواب میر جعفر علیخان جیسا امیر روشن گہر نام آور روشناس اعیان ہند و انگلنڈ وسط جوانی یعنی ۴۶ برس کی عمر میں یوں مرجائے ؎ نخل چمن سروری افتاد زپا ہائے + سچ تو یوں ہی کہ یہ دہر آشوب غم ہے مجموع اہل ہند ماتم دار و سوگوار ہوں تو بھی کم ہے۔ اگرچہ مَیں کیا اور میری دعا کیا۔ مگر اس کے سوا کہ مغفرت کی دعا کروں اور کیا کروں قطعہ سال رحلت نواب غفران مآب جب بدل خار خار غم سے پرخون ہوا ہی یوں موزوں ہوا ہے ؎

| | |
|---|---|
| گر دید نہان مہر جہانتاب دریغ | شد تیرہ جہان بچشم احباب دریغ |
| این واقعہ را ز روے زاری غالب | تاریخ رقم کرد کہ نواب دریغ |

از روئے زاری زاے ہوز کے عدد بڑھائے جائیں تو سنہ ۱۲۸۰ پیدا ہوتے ہیں۔ فہذا المطلوب شریک بزم ماتم منشی میان داد خان صاحب کو سلام یکشنبہ بست و یکم ربیع الاول سنہ ۱۲۸۰ھ مطابق ششم ستمبر سنہ ۱۸۶۳ء

ایضاً۔ نواب صاحب جمیل المناقب عمیم الاحسان عنایت فرمائے مخلصان زاد مجدہ بشکر یاد آوری و رُوان پروری بجا لاتا ہوں پہلے اس سے آپ کا مودت نامہ پہنچا ہے وہ میرے خط کے جواب میں تھا۔ اُسکا جواب نہیں لکھا گیا پرسوں میاں سیف الحق کا خط پہنچا خط کیا تھا خوانِ دعوت تھا میں نے کھانے بھی کھائے میوے بھی کھائے ناچ بھی دیکھا گانا بھی سُنا خدا تم کو سلامت رکھے کہ اس نالایق درویش گوشہ نشین پر اپنی عنایت کرتے ہو صاحبِ ریاست و امارت میں ایسے جھگڑے بہت رہتے ہیں میں بسببِ فرطِ محبت اخبار میں تمھاری افزایش عز و جاہ دیکھ کر خوش ہوا اور تم کو تہنیت دی ظفر نامہ بدبہت مبارک لفظ ہے انشاء اللہ العلی العظیم ہمیشہ مظفر و منصور ہو گے ۶ع کا رت بجہان جملہ چنان باد کہ خواہی + نجات کا طالب غالب پنجشنبہ ۳ اپریل سنہ ۱۸۶۶ع

ایضاً۔ جناب سید صاحب قبلہ بعد بندگی عرض کرتا ہوں کہ عنایت نامہ آپ کا پہنچا۔ آپ جو فرماتے ہیں کہ تو اپنی خیر و عافیت کبھی کبھی لکھا کر آگے اتنی طاقت باقی تھی کہ لیٹے لیٹے کچھ لکھتا تھا اب وہ طاقت بھی زائل ہو گئی ہاتھ میں رعشہ پیدا ہو گیا بینائی ضعیف ہو گئی متصدی نوکر رکھنے کا مقدور نہیں عزیزوں اور دوستوں میں سے کوئی صاحب وقت پر آ گئے تو میں مطلب کہتا گیا وہ لکھتے گئے یہ حُسنِ اتفاق ہے کہ کل آپکا خط آیا آج ہی ایک دوست میرا آ گیا کہ یہ سطریں لکھوا دیں اور یہ آپ کبھی نہ فرمائیں کہ منشی میاں داد خان سے مجھے قطع محبت ہو گیا ہے منشی صاحب کی محبت اور اُن کے توسط سے آپ کی محبت دل و جان میں اسقدر سما گئی ہے جیسا اہل اسلام میں ملکہ ایمان کا بس ایسی محبت کا موقوف ہونا کبھی ممکن نہیں امراض جسمانی کا بیان اور اعلام ہمدگر کی شرح کے بعد ہجوم غمہائے نہانی کا ذکر کیا کروں جیسا ابر سیاہ چھا جاتا ہے یا ٹڈی دل آتا ہے بس اللہ ہی اللہ ہے۔ سیف الحق منشی میاں داد خان کو سلام کہیے گا اور یہ خط پڑھا دیجئیگا نجات کا طالب غالب۔ روز چہار شنبہ ۲۰۔ اپریل سنہ ۱۸۶۶ع۔ فقط۔

ایضاً۔ نواب صاحب جمیل المناقب عمیم الاحسان نواب میر غلام بابا خان صاحب بہادر زاد مجدہ عرض کیا جاتا ہے کہ آپکا عنایت نامہ اور مولانا سیف الحق کا مہربانی نامہ دو نو نے ایک دن

پہنچے سیف الحق کے خط سے معلوم ہوا کہ رجب کے مہینے میں شادیاں قرار پائی ہیں. مبارک ہو اور مبارک ہو نظارہ بزم جمشیدی سے محروم رہونگا مگر میرا حصہ مجھ کو پہنچ رہے گا خاطر جمع ہے کیوں حضرت صاحبزادہ کا اسم تاریخی پسند آگیا یا نہیں. نام تاریخی اور پھر سید بھی اور خان بھی سید وجاہت علیخان. عجب ہے اگر پسند نہ آئے اور بہت عجب ہے کہ اس امر کی نہ آپکے خط میں توضیح نہ میاں داؤد خان کے خط میں خیر. یہ میں نہیں کہتا کہ خواہی نہ خواہی یہی نام رکھیے پسند آنے نہ آنے کی تو فقیر کو اطلاع ہو جائے. جواب کا طالب غالب. ۹. ماہ. اگست سنہ ۱۸۶۶ عیسوی

ایضاً. ستودہ بہر زبان و نامور بہر دیار نواب صاحب شفیق کرم گستر مرتضوی تبار نواب میر غلام باباخان بہادر کو مسرت بعد مسرت و جشن مبارک و ہمایون ہو رقعۂ گلگون نے بہار کی سیر دکھلائی. بسواری ریل روانہ ہونے کی لہر دل میں آئی. پاؤں سے اپاہج کانوں سے بہرا ضعف بصارت. ضعف دماغ. ضعف دل. ضعف معدہ. ان سب ضعفوں پر ضعف طالع. کیونکر قصد سفر کروں. تین چار شبانہ روز قفس میں کس طرح بسر کروں گھنٹہ بھر میں دو بار پیشاب کی حاجت ہوتی ہے. ایک ہفتہ دو ہفتہ کے بعد ناگاہ قولنج کے دورے کی شدت ہوتی ہے. طاقت جسم میں. حالت جان میں نہیں. آنا میرا سورت تک کسی صورت حیز امکان میں نہیں. خط لکھتے لکھتے خیال میں آیا کہ سید صاحب کی ولادت کی تاریخ لکھی سیدانی صاحب کی بسم اللہ کی بھی تاریخ لکھا چاہیئے. مادہ خجستہ بہار. ذہن میں آیا سات عدد کم پائے. خجستہ بہار پر ادب کے اعداد بڑھائے شمار میں ۱۲۸۳ نظر آئے. دوسرے ورق پر وہ قطعہ مرقوم ہے. بوڑھوں کی فکر کی طاقت معلوم ہے. صرف جوش محبت سے چار مصرع موزون ہوئے ہیں. گر قبول افتد زہے عز و شرف ✤ راقم اسد اللہ خان غالب. ۱۴. نومبر ۱۸۶۶ء سیف الحق صاحب کو سلام. ایک میرے دوست مصور خاکسار کا خاکہ اُتار کر دربار کا نقشہ اُتارنے کو اکبرآباد گئے ہیں وہ آجائیں تو شغل تصویر تمام ہو کر آپکے پاس پہنچ جائے. خط از راہ احتیاط بیرنگ بھیجا ہے. قطعہ

| | |
|---|---|
| خجستہ جشن و بستاں نشینی بیگم | بفیض ہمت نواب ویمن واقبالش |
| چو از پئے ادب آموزیست خوش باشد | اگر خجستہ بہار ادب بود سالش |

ایضاً۔ نواب صاحب جمیل المناقب عمیم الاحسان عالی شان والا دودمان زاد مجدکم۔
سلام مسنون الاسلام و دعائے دوام دولت واقبال کے بعد عرض کیا جاتا ہے کہ ان
ایام میمنت فرجام میں جو از روئے اخبار مبنیٔ آپ کی افزائش عز وجاہ کے حالات معلوم ہوئے
متواتر شکر آلہی بجالایا اور اس ترقی کو اپنی دعا کا نتیجہ جان کر اور زیادہ خوش ہوا خصوصاً
عدالت العالیہ میں فتح پانا اور حق حقیقی کا ظہور میں آنا کیا کہوں کیا مسرت و شادمانی کا موجب
اور کس طرح کی نشاط وانبساط کا سبب ہوا ہی حق تعالیٰ یہ فتح مبارک وہمایون کرے قطعہ

| | |
|---|---|
| فتح تسید غلام با باخان | خود نشانِ دوام اقبال ست |
| ہم ازین رو بود کہ غالب گفت | کہ ظفر نامۂ ابد سال ست |

بہار باغ جاہ و جلال جاودان باد۔ اسد اللہ خان۔ غالب۔ فقط
ایضاً جناب نواب صاحب میں آپکے اخلاق کا شاکر اور آپ کی یاد آوری کا ممنون اور آپکے
دوام دولت کا دعا گو ہوں اگر بوڑھا اور اپاہج نہ ہوتا تو ریل کی سواری میں مقر آپ تک پہنچتا اور
آپکے دیدار سے مسرت اندوز ہوتا۔ آپ میرے شفیق اور میرے محسن ہیں خدا آپ کو ہمیشہ سلامت
باکرامت رکھے۔ خط کے دیر دیر لکھنے کا سبب ضعف ونقاہت ہی اگر میری اوقات شبا روزی اور
میرے حالات آپ دیکھیں تو تعجب کریں گے کہ یہ شخص جیتا کیونکر ہے صبح سے شام تک پلنگ پر
پڑا رہنا اور پھر دمبدم پیشاب کو اٹھنا ان مجموع مصائب میں سے ایک ادنیٰ مصیبت یہ ہی کہ ۱۲۸۲ھ
شروع ہوئے ۱۲۱۲ھ کی ولادت ہے۔ اب کے رجب کے مہینے سے ستروان سال شروع ہو گا سترا
بہترا بہرا بوڑھا اپاہج آدمی ہوں۔ جو عنایت تم میرے حال پر فرماتے ہو صرف تمھاری خوبی
ہے میں کسی لایق نہیں۔ نجات کا طالب غالب۔ چہارشنبہ ۳۱ مئی ۱۸۶۷ء عیسوی۔
ایضاً بجناب نواب صاحب جمیل المناقب عمیم الاحسان سلمہ اللہ تعالیٰ۔ بعد سلام مسنون الاسلام

و دعائے دوامِ دولت و اقبال کہ ہمیشہ ورد زبان ہے. گھڑی کے عطیہ کا شکر ہر گھڑی اور ہر ساعت بجالاتا ہون پہلے تو آپ دوست اور پھر امیر۔ اور پھر سید. نظر ان تین امور پر اس ارمغان کو مین نے بہت عزیز سمجھا اور اپنے سر اور آنکھون پر رکھا خدائے عالم آرائے آپ کو سلامت رکھے اور ہر گھڑی آپکا ممد و مددگار رہے ظاہراً بوقت روانگی کنجی کا رکھنا سہو ہو گیا خیر یہان بن جائے گی والسلام مالوف الاحترام. خوشنودی احباب کا طالب غالب. شنبہ سوم دسمبر ۱۸۶۴ء

ایضاً. نواب صاحب جمیل المناقب عمیم الاحسان امید گاہ درویشان زاد افضالکم. آپکا بندہ سنت پذیر غالب خونین صفیر یون نوا سنج ہوتا ہے کہ عنایت نامہ عز ورود لایا اور مژدہ قبول سے میرا رتبہ بڑھایا جو کچھ میرے حق میں ارشاد ہوا ہے اگر اُس کو قدر دانی کہون تو لازم آتا ہے کہ اپنے کو ایک طرح کے کمال کا مالک سمجھ لون بالبتہ آپنے از راہ حق پسندی سخن کی قدر دانی اور میری قدر افزائی کی ہے جو اغلاط فارسی دانان ہند کے ذہن میں راسخ ہو گئے تھے ان کو دفع کیا ہے تو کیا بُرائی کی ہے. بات یہ ہے کہ اوچھی پونجی والے گمنام اپنی شہرت کے لیے مجھ سے لڑتے ہیں واہ واہ اپنے نامور بنانے کو ناحق احمق بگڑتے ہیں. عطیہ حضرت بتوسط جناب سیف الحق پہنچا اور میں نے اُسکو بے تکلف عطیہ مرتضوی سمجھا. علی مرتضی علیہ التحیۃ والثنا آپکا دادا اور میرا آقا خدا کا احسان ہے کہ یہ احسان مند بھی ہوا تو اپنے خداوند کے پوتے کا آج سے کاپی لکھی جانے لگی اور تصحیح کو میرے پاس آنے لگی چھاپے کے واسطے برسات کا موسم اچھا ہی بس اب اس کے چھپ جانے میں دیر کیا ہے. نجات کا طالب غالب. صبح یکشنبہ ۱۷ دسمبر ۱۸۶۴ء

## بنام منشی میان داد خان المخاطب بہ سیف الحق المتخلص بسیّاح

سعادت و اقبال نشان منشی میان داد خان سے میں بہت شرمندہ ہون کہ اُن کے خطوط کا جواب نہیں لکھا. غزلون کے مسودے گم ہو گئے اس شرمندگی سے پاسخ نگار نہ ہوا اب یہ سطرین جو لکھتا ہون اُس خط کے جواب میں ہیں جو بنارس سے آیا ہے. بھائی بنارس خوب شہر ہے اور میرے پسند ہے ایک مثنوی میں نے اُس کی تعریف میں لکھی ہے

اور چراغ دیر اُسکا نام رکھا ہے وہ فارسی دیوان میں موجود ہے اُس کو دیکھنا۔ اشرف حسین خان صاحب میرے دوست ہیں فتنہ و فساد کے زمانہ سے بہت پہلے اُن کا خط اور کچھ اُن کا کلام میرے پاس آیا ہے تم اُن کو میرا سلام کہنا اور میں تم سے یہ توقع رکھتا ہون کہ جس طرح تم نے لکھنؤ سے بنارس تک کے سفر کی سرگذشت لکھی ہے۔ اسی طرح آیندہ بھی لکھتے رہوگے۔ میں سیر و سیاحت کو بہت دوست رکھتا ہوں ؎

| | |
|---|---|
| اگر بہ دل نہ خلد ہر چہ در نظر گزرد | زہے روانی عمرے کہ در سفر گزرد |

خیر اگر سیر و سیاحت میسر نہیں نہ سہی ذکر العیش نصف العیش پر قناعت کی میان داد خان سیاح کی سرگذشت سیر و سفر ہی نہ سُنی۔ غزل تمھاری رہنے دیتا ہون اسکے دیکھنے کی بھی فرصت نہین ہے جیسا تم نے وعدہ کیا ہے جب اور غزلین بھیجوگے انکے ساتھ اسکو بھی دیکھ لونگا بلکہ احتیاط مقتضی اسکا ہے کہ اُن غزلون کے ساتھ اس غزل کو بھی لکھ بھیجنا۔ ناتوانی زور پر ہے بڑھاپے نے نکما کر دیا ہے ضعف۔ سُستی۔ کاہلی۔ گرانجانی۔ گرانی۔ رکاب میں پانون ہے باگ پر ہاتھ ہے بڑا سفر دور دراز درپیش ہے زاد راہ موجود نہیں۔ خالی ہاتھ جاتا ہون۔ اگر ناپرسیدہ بخش دیا تو خیر۔ اگر باز پرس ہوئی تو سقر مقر ہے اور ہاویہ زاویہ ہے دوزخ جاوید ہے اور ہم ہیں ہائے کسی کا کیا اچھا شعر ہے ؎

| | |
|---|---|
| اب تو گھبرا کے یہ کہتے ہیں کہ مر جائیں گے | مر کے بھی چین نہ پایا تو کدھر جائیں گے |

اللہ اللہ اللہ۔ نجات کا طالب غالب۔ صبح دوشنبہ ۱۲۔ دسمبر سنہ ۱۸۶۶ء

ایضاً۔ صاحب یہ سر پیٹنے کی جگہ ہے کہ تمھارا کوئی خط ڈاک میں ضائع نہیں ہوتا اور میرا کوئی خط تم کو نہیں پہنچتا۔ سنو چھوٹے صاحب کا خط آیا اس میں قطعہ کا شکر اور اجزائے کتاب کے بھیجنے کی تاکید تھی میں نے اُس کے جواب میں لکھا کہ اس کتاب کا چھاپا یہان ہی شروع ہو گیا۔ انشاء اللہ تعالیٰ بعد انطباع ایک مجلد آپکے واسطے اور ایک مجلد منشی میان داد خان کے واسطے بسبیل ڈاک پارسل بھیجونگا۔ اب تم نواب صاحب سے میرا سلام کہو اور یہ اپنے نام کا خط اُن کو پڑھا دو اور ایک پتہ تم کو دیتا ہون نواب صاحب کا جو خط طلب کتاب کے باب میں آیا تھا

اُس میں مندرج تھا کہ اب میں سورت کو جاتا ہوں تم اجزائے کتاب کا پارسل اس پتہ سے سورت کو بھیجنا بھائی میں نے اُسی پتہ سے خط بھیجا تھا نہ پہنچے تو میرا کیا گناہ۔ ہنڈی خط گاہ گاہ تلف بھی ہو جاتا ہی نظر اس بات پر یہ خط تم کو بیرنگ بھیجتا ہوں تاکہ ضائع نہونے کا احتمال قوی ہی۔ فقط

صبح دوشنبہ ۱۴۔ ربیع الثانی مطابق ۱۷۔ ستمبر سال حال۔ غالب

**ایضاً** منشی صاحب سعادت و اقبال نشان سیف الحق میاں داد خان سلمکم اللہ تعالےٰ فقیر کی طرف سے سلام و دعا قبول کریں چھوٹے صاحب کی تصویر کی رسید میں بھائی محمد حسین خان سے کہا گیا تھا کہ تم تصویر کے پہنچنے کی اطلاع دے دینا سو اب تمھاری تحریر سے معلوم ہوا کہ اُنھوں نے اطلاع دی ہے حال تصویر کا یہ کہ میں نے اُسے سر پر رکھا آنکھوں سے لگایا گویا چھوٹے صاحب کو دیکھا لیکن اسکا سبب نہ معلوم ہوا کہ نواب صاحب نے ہم سے بات نہ کی خیر دیدار تو میسر ہوا گفتار بھی اگر خدا چاہے گا تو سُن لیں گے۔ دیکھو منشی صاحب آئینہ کی تصویر کی صنعت کو سب پسند کرتے ہیں مگر فقیر اسکا معتقد نہیں اب دیکھو حضرت کی تصویر میں کہنیوں تک ہاتھ کی تصویر ہی آگے پہنچے اور پنجے کا پتہ نہیں۔ مکالمہ ایک طرف مصافحہ کی بھی حسرت رہ گئی اسوقت جدا گانہ خط لکھنے کی فرصت نہیں۔ نواب صاحب سے میرا بہت بہت سلام اور اشتیاق کہنا بلکہ یہ خط اُن کو ضرور دینا کہ وہ پڑھ لیں میں سادات کا نیازمند اور علی کا غلام ہوں۔ ع بندۂ شاہ شمائیم و ثنا خوانِ شما +

نجات کا طالب۔ غالب۔ ۱۷۔ ذیقعدہ ۱۲۷۵ہجری

**ایضاً**۔ برخوردار کامگار سعادت نشان منشی میاں داد خان سیاح طال عمرہٗ۔ درویش گوشہ نشین **غالب** حزین کی دعائے درویشانہ سے کامیاب بہرہ مند ہوں لکھنؤ کی ویرانی پر دل جلتا ہے مگر تم کو یاد رہے کہ وہاں بعد اس فساد کے ایک کون ہو گا یعنی راہیں وسیع ہو جائینگی بازار اچھے نکل آئیں گے جو دیکھے گا وہ داد دے گا۔ اور دلی کے فساد کے بعد کون نہیں ہے یہاں فساد در فساد چلا جائے گا شہر کی صورت سوائے اس بازار کے جو قلعہ کے لاہوری دروازہ سے شہر کے لاہوری دروازہ تک ہی سراسر بگڑ گئی اور بگڑتی جاتی ہے

دیوان کا چھاپا کیسا وہ شخص ناآشنا موسوم بہ عظیم الدین جس نے مجھ سے دیوان منگا بھیجا آدمی نہیں ہے بھوت ہے پلید ہے غول ہے قصہ مختصر سخت نامعقول ہے مجکو اُس کے طور پر انطباع دیوان نامطبوع ہے اب مین اُس سے دیوان مانگ رہا ہون اور وہ نہیں دیتا خدا کرے ہاتھ آجائے تم بھی دعا مانگو زیادہ کیا لکھون۔ دوشنبہ ۱۱ جون ۱۸۶۱ء۔ غالب۔

ایضاً۔ صاحب مہربانی نامہ کہ گویا الفاظ اس کے سراسر نواب میر غلام بابا خان صاحب کی زبانی تھے پہنچا جواب لکھتا ہون اور پرسش کا شکر بجالاتا ہون ایک قرن بارہ برس ہی فردوس مکان نواب یوسف علیخان والی رام پور اپنے اشعار میرے پاس بھیجتے تھے۔ اور سُو روپیہ مہینہ ماہ بماہ بسبیل ہنڈوی بھجواتے تھے اُس مغفور کی اندازہ دانی دیکھیے کہ مجھ سے کبھی اُس روپے کی رسید نہیں لی اپنے خط میں ہنڈوی بھیجا کرتے۔ مین خط کا جواب لکھ بھیجتا۔ اس ماہانہ کے علاوہ کبھی دو سو کبھی ڈھائی سو بھیجتے رہتے۔ فتنہ و فساد کے دنون مین قلعہ کی آمد مفقود۔ انگریزی پنشن مسدود۔ یہ بزرگوار وجہ مقرری ماہ بماہ اور فتوح گاہ گاہ بھیجتا رہا تب میری اور میرے متوسلون کی زیست ہوئی۔ رئیس حال کو خدا بدولت و اقبال ابداً موبدًا سلامت رکھے وجہ مقرری کی ہنڈوی ہر مہینے بحسب دستور قدیم اپنے خط مین بھیجے جاتا ہے فتوح کی رسم دیکھیے جاری رہے یا نہیں میرے پاس روپیہ کہان جو قاطع برہان کو دوبارہ چھپواؤن پہلے بھی نواب مغفور نے دو سو روپئے بھیجدیئے تھے تب پہلا مسودہ صاف ہو کر چھپوایا گیا تھا۔ اب بھی وعدہ کیا تھا کہ اپریل کی وجہ مقرری کے ساتھ دو سو پہنچیں گے۔ وہ آخر اپریل ۱۸۶۵ء حال مین مرگئے۔ اپریل کا روپیہ رئیس حال سے مین نے پایا مصرف کتاب کا روپیہ نہ آیا یاد دلاؤن گا مگر اُس مرحوم کا وعدہ ہر شتہ دفتر مین نہ تھا جو از روئے دفتر اُس کی تصدیق ہو۔ بہرحال فکر مین ہون۔ اگر اسباب نے مساعدت کی فہو المراد ورنہ ع انچہ ما در کار داریم اکثرے درکار نیست ⁂ منشی صاحب اس خط کو ضروری جان کر بیرنگ بھیجتا ہون۔ نجات کا طالب غالب ۳۰۔ جولائی ۱۸۶۵ء

ایضاً۔ منشی صاحبِ شفیق بدل مہربان عزیز تر از جان سیف الحق میان داد خان کو فقیر غالب علیشاہ کی دعا پہنچے۔ پرسون نواب صاحب کا خط اور کل تمھارا خط آیا۔ صاحب ٹوپیونکی حقیقت یہ ہے کہ تم نے لطائف غیبی کی ۵ اجلدین سات روپے آٹھ آنے دام بھیج کر منگوائین پھر دو روپے کے ٹکٹ بھیج کر ٹوپیان منگوائین۔ مَین نے تمھارے بھیجے ہوئے روپیونکی ٹوپیان خرید کر تم کو بھیجدین۔ چاہو تم پہنو چاہو چھوٹے صاحب کی نذر کرو۔ یہ جو مین نے سیف الحق خطاب دیا ہے اپنی فوج کا سپہ سالار مقرر کیا ہے۔ تم میرے ہاتھ ہو۔ تم میرے بازو ہو۔ میرے نطق کی تلوار تمھارے ہاتھ سے چلتی رہے گی۔ لطائف غیبی نے اعدا کی دھجیان اُڑا دین ایک نئی بات سُنو۔ محمد مرزا خان میرے سببی بھائی کا نواسہ ہے اُس نے ایک اخبار نکالا ہی۔ مسمے بہ اشرف الاخبار اُس کا ایک لفافہ تم کو بھیجتا ہون اس کو پڑھ کر معلوم کر لوگے کہ تمھارا ایک اعتراض قتیل کے کلام پر چھاپا گیا ہے۔ اس ارسال و اعلام سے صرف اطلاع منظور ہے ہان ایک بات یہ بھی ہے کہ چھوٹے صاحب کی بھی نظر سے گزر جائے اور اُس سرکار مین یہ اخبار خرید کیا جائے اور تم اُن کی طرف سے حکم خریداری ابتدا جنوری ۱۸۶۷ء سی بنام محمد مرزا خان لکھوا ور وہ خط اُس پتہ سے دلی کو روانہ کرو جو اُن کے اخبار کے آخر مین لکھا ہے حیران ہون کہ چھوٹے صاحب کے خط کا کیا جواب لکھون۔ اُنھون نے مجھے شرمندہ کیا اپنے کو چھوٹا اور مجھ کو بزرگ لکھا۔ سید تو سب مسلمانون کے بزرگ ہوتے ہیں مین تو مسلمانون مین بھی ایک ذلیل علیل۔ فقیر۔ حقیر آدمی ہون۔ یہ اُن کی بزرگی اُن کی خوبی اُن کی مہربانی ہے۔ حق تعالے اُن کو سلامت رکھے اور اُن مقدمات مین من کل الوجوہ اُن کو فتح و ظفر نصیب ہو میرا سلام کہنا اور یہ عبارت پڑھا دینا۔ ہان صاحب برادر بجان برابر میرزا معین الدین حسین خان بہادر کو میرا سلام کہنا اور کہنا کہ بھائی میرا جی دیکھنے کو بہت چاہتا ہے پہلے برخوردار شہاب الدین خان سے پوچھو وہ اجازت دے تو فوراً ریل ہیل کرتے چلے آؤ۔ فقط

دیدار کا طالب۔ غالب پنجشنبہ ۷۔ شوال ۱۲۸۳ھ مطابق ۱۲ فروری ۱۸۶۷ء

ایضاً صاحب کل آپ کا خط آیا میرا دھیان لگا ہوا تھا کہ آیا میاں سیاح کہاں ہیں اور مجھ کو کیوں بھول گئے ہیں۔ پہلا خط تمہارا جس کا حوالہ اس خط میں دیتے ہو میں نے نہیں پایا ورنہ کیا امکان تھا کہ جواب نہ لکھتا۔ جناب منشی میر امیر علی صاحب سے مجھ سے ملاقات نہیں لیکن اُن کے محامد و مکارم سنتا ہوں۔ جناب مولوی اظہار حسین صاحب سے البتہ اسی شہر میں دو ملاقاتیں ہوئی ہیں لیکن میں نے اُن کو فقیر دوست اور درویش نواز نہ پایا۔ اغنیا کے واسطے اچھے ہیں۔ ہائے مولوی محمد محسن اور مولوی عبدالکریم اس عہد میں اگر اُن بزرگوں میں سے ایک ہوتا تو میں کیوں اپنی قسمت کو روتا وقت گزر جاتا ہے بات رہ جاتی ہے۔ ہاں خانصاحب آپ جو کلکتہ پہنچے ہو اور سب صاحبوں سے ملے ہو تو مولوی فضل حق کا حال اچھی طرح دریافت کرکے مجھ کو لکھو کہ اس نے رہائی کیوں نہ پائی۔ اور وہاں جزیرہ میں اسکا کیا حال ہے۔ گزارا کس طرح ہوتا ہے۔ غالب جمعہ ۴۔ ماہ اکتوبر ۱۸۶۱ء

ایضاً۔ آیئے بیٹھئے مولانا سیاح سلام علیکم۔ مزاج مبارک۔ سورت کا پہنچنا بہر صورت مبارک ہو بھائی میرا دل بہت خوش ہوا کہ تم اپنے وطن پہنچے لیکن تم کو چین کہاں خدا جانے کئے ہفتہ یا کئے مہینے ٹھہروگے اور پھر سیاحت کو نکلوگے جی میں کہو گے آؤ اب دکن کی سیر کریں حیدرآباد۔ اورنگ آباد دونوں شہر اچھے ہیں اُنکو دیکھیں میرزا معین الدین حسین خان اور میرزا محمد حسین خان یہ دونو بیٹے ہیں نواب قدرت اللہ بیگ خان کے اور قدرت اللہ بیگ خان ابن عم تھے نواب احمد بخش خان کے اور معین الدین حسین خان کی بہن منسوب ہے بھائی ضیاءالدین خان سے یہاں کوئی امر نیا نہیں واقع ہوا وہی حالات و اطوار ہیں جو دیکھ گئے ہو مسجد جامع کے باب میں کچھ پرسشیں لاہور سے آئی تھیں۔ یہاں سے اُن کے جواب گئے ہیں یقین ہے کہ واگزار کا حکم آئے اور وہ مسلمانوں کو ملجائے ہنوز بدستور بہرا بیٹھا ہوا ہے اور کوئی جانے نہیں پاتا۔ والسلام مع الاکرام۔ صبح شنبہ ۲۰ ذیقعدہ و مئی معاً۔ غالب

ایضاً۔ نور چشم اقبال نشان سیف الحق میاں داد خان سیاح کو غالب نیم جان کی دعا پہنچے واقعی تمہارے دو خط آئے ہیں۔ آگے میں لیٹے لیٹے کچھ لکھتا تھا اب وہ بھی نہیں ہو سکتا

ہاتھ میں رعشہ۔ آنکھوں میں ضعف بصر۔ کوئی متصدی میرا نوکر نہیں۔ دوست آشنا کوئی آجاتا ہے تو اُس سے جواب لکھوا دیتا ہوں۔ بھائی مین تو کوئی دن کا مہمان ہون اور اخبار والے میرا حال کیا جانیں۔ ہاں اکمل الاخبار اور اشرف الاخبار والے کہ یہ یہان کے رہنے والے ہیں اور مجھسے ملتے رہتے ہیں سو اُن کے اخبار مین مین نے اپنا حال مفصل چھپوا دیا ہے اور اُسمیں میں نے عذر چاہا خطوں کے جواب اور اشعار کی اصلاح سے اُسپر کسی نے عمل نہ کیا اب تک ہر طرف سے خطون کے جواب کا تقاضا اور اشعار واسطے اصلاحون کے چلے آتے ہیں اور مین شرمندہ ہوتا ہون۔ بوڑھا۔ اپاہج پورا بہرا۔ آدھا اندھا دن رات پڑا رہتا ہوں۔ حاجتی پلنگ کے تلے دھری رہتی ہے۔ تشت چوکی پلنگ کے پاس لگا رہتا ہے سو تشت چوکی پر تیسرے چوتھے دن اتفاق جانے کا ہوتا ہے اور حاجتی کی حاجت بسبب سرعت بول کے گھنٹہ بھر میں پانچ چھ بار ہوتی ہے تصویر کھینچنے والا جو ہندوستانی ایک دوست تھا وہ شہر سے چلا گیا ایک انگریز ہے وہ کھینچتا ہے۔ مجھمیں اتنا دم کہاں کہ کوٹھے پر سے اُتروں پالکی میں بیٹھوں اور اُسکے گھر جاؤن اور گھنٹہ دو گھنٹہ کرسی پر بیٹھوں اور تصویر کھچوا کر جیتا جاگتا اپنے گھر پھر آؤں۔ اب تم ازراہ مہربانی میر ابراہیم علیخان بہادر اور حکیم سید احمد حسن صاحب کو اور جب بمبئی سے آجائیں تو نواب غلام بابا خان کو یہ خط پڑھوا دینا۔ تمھارے ہان لڑکے کا پیدا ہونا اور اُسکا مرجانا معلوم ہوکر مجکو بڑا غم ہوا۔ بھائی اس داغ کی حقیقت مجھسے پوچھو کہ ہ۷ برس کی عمر میں سات بچے پیدا ہوئے لڑکے بھی اور لڑکیاں بھی اور کسی کی عمر پندرہ مہینے سے زیادہ نہ ہوئی۔ تم ابھی جوان ہو حق تعالےٰ تمہیں صبر اور نعم البدل دے والسلام۔ ۲۵- اگست ۱۸۶۷ء۔ غالب۔

ایضاً۔ خانصاحب سعادت و اقبال نشان میان داد خان سیاح کو فقیر گوشہ نشین کا سلام پہنچے تمھارا کوئی خط سوائے اس خط کے جسکا میں جواب لکھتا ہون ہرگز نہیں پہنچا بہت دن سے مجکو خیال تھا کہ مولانا سیاح نے مجکو یاد نہیں کیا کل ناگاہ تمھارا خط پہنچا آج اسکا جواب لکھتا ہون بھر میں تو کھونے کا نہیں جو اس قدر عذر چاہتے ہو کھد دادینے میں کیا تکلیف اور کیا زحمت

احباب کا خادم ہون میر غلام بابا خان صاحب سے میرا سلام کہیئے اور وہ نگین معہ نقشہ بے تکلف بھیجدیجئے آپکے حکم کی تعمیل اور اُس نگین کی درستی ہوجاوے گی۔ خاطر عاطر جمع رہے زیادہ کیا لکھون اجی سیاح صاحب ہمارا دھیان تم مین لگا رہتا ہی کبھی کبھی خط لکھتے رہا کرو مین ایسا گمان کرتا ہون کہ اگر میر غلام بابا خانصاحب کو مہر کُھدوانی نہ ہوتی اور وہ تم سے نہ کہتے تو تم ہرگز مجکو خط نہ لکھتے یہ تمہارا خط گویا میر غلام بابا خان کے حسب الحکم تھا۔ جی مین آیا تھا کہ انہیں کو اسکا جواب لکھون اور اُن کے نام کا خط بھیجون مگر پھر سونچا کہ تم آزردہ ہوجاؤ گے تمہیں کو خط لکھا بھائی یہ طریقہ فراموش کاری کا اچھا نہیں۔ گاہ گاہ خط لکھا کرو۔ والسلام نجات کا طالب غالب۔ سہ شنبہ یکم مارچ ۱۸۶۶ء

ایضاً منشی صاحب یہ کیا اتفاق ہے کہ میری بات کوئی نہیں سمجھتا ہے

کس زبان مرا نمے فہمد — بہ عزیزان چہ التماس کنم

یاد کرو اصل مقدمہ یہ تھا کہ مین قاطع برہان کو دوبارہ چھپوایا چاہتا ہون۔ نواب صاحب مدوین یعنی سو دو سو جلدین خرید لین۔ حضرت نے ایک گھڑی عنایت فرمائی بھلا یہ میرے کس کام کی چاروں سونچا کیا کہ پھیر دون پھر سونچا کہ بُرا مانین گے آخر کو گھڑی رکھ لی اور یہ خیال کیا کہ کتاب کے انطباع کے بعد سو ڈیڑھ سو جلدین بھیجدونگا۔ اسی خط کے ساتھ نواب صاحب کے نام کا خط گھڑی کی رسید کا پہنچتا ہے اور یہ بھی تم کو معلوم ہے کہ گھڑی کی کنجی نہیں آئی ظاہرا سہو سے وہین رہ گئی ہوگی ہان صاحب تیس جلدین لطائف غیبی کی دو پارسلون مین آگے بھیجی ہین جس کی قیمت دس روپیہ مجکو پہنچے فی الحال ایک جلد اور اپنی طرف سے بھیجی ہے رسید جلد لکھو۔ غالب۔ ۳۔ دسمبر ۱۸۶۴ء

ایضاً۔ سعادت و اقبال نشان سیف الحق منشی میان داد خان سیّاح کو فقیر غالب کی دعا پہنچے خط مین آپنے بہت سے مطالب لکھے ہین مگر تیس کتابون کی دو پارسلونکی رسید نہیں لکھی یہ ایک پارسل جو بعد دو پارسلون کے بھیجا گیا ہے اسمین وہ ہی لطائف غیبی ہے جسکو مین نے اپنے مطالعہ مین رکھ کر صحیح کیا ہے اس کے بھیجنے سے یہ مدعا کہ تم اُن تیس رسالون کو اسکے مطابق صحیح کرلو اگر چھوٹے صاحب نے رکھ لیا ہو تو اُن سے مستعار لیکر اپنی سب کتابین صحیح کرلو اور وہ نسخہ اُن کے نذر کردو

صاحب میں نے اپنے صرف زر سے لطائف غیبی کی جلدین نہیں چھپوائیں مالک مطبع نے اپنی بکری کو چھاپین بیس ہیں نے مول لین تین تم کو دلوا دین بیس بھائی ضیاء الدین نے لین دس مصطفے خان صاحب نے لین باقی کا حال مجھے نہیں معلوم۔ دیکھو سیف الحق شیخ سعدی کا قول کیا سچا ہی ؎

اگر دنیا نباشد دردمندم ۔ وگر باشد بمہرش پاے بندم
بلاے زین جہان آشوب تر نیست ۔ کہ رنج خاطرست ار ہست ور نیست

جہان دولت نہیں وہان مصیبت ہی۔ جہان دولت ہے وہان خصومت ہے بین تو میر غلام بابا خان کا دوست ہون۔ اُنکی دعا مانگتا ہون۔ آپ اتنی مہربانی کرین کہ یہ حالات جو واقع ہوا کرین وہ مجکو لکھا کرین غربیلہ کی ہندی نخرہ ہے فارسی میں غربیلہ بولتے ہیں نجات کا طالب غالب پنجم شعبان ۱۲۸۱ھ

ایضاً بھائی سیف الحق تمھارا خط پہنچا۔ قاضی صاحب بڑودہ کو معاف رکھو۔ اگر کوئی وجہ اپنے پر اُن کے عتاب کی پاتا تو اُن سے عذر کرتا اور اپنا گناہ معاف کروا تا۔ جب سبب ملال کا ظاہر نہین تو مین کیا کرون تم بُرا نہ مانو کس واسطے کہ اگر مین بُرا ہون تو اُس نے سچ کہا اور اگر مین اچھا ہون اور اُس نے بُرا کہا تو اُس کو خدا کے حوالے کرو ؎

غالب بُرا نہ مان جو دشمن بُرا کہیں ۔ ایسا بھی کوئی ہے کہ سب اچھا کہیں جسے

صاحب اس بڑھاپے میں تصویر کے پردے میں کھچا کھچا پھرون۔ گوشہ نشین آدمی عکس کی تصویر اُتارنے والے کو کہان ڈھونڈون دیکھو ایک جگہ میری تصویر بادشاہ کے دربار میں کھچی ہوئی ہی۔ اگر ہاتھ آجاوے گی تو وہ ورق بھیج دونگا۔ اجی وہ تو میں نے نواب صاحب کو ہنسی سے ایک بات لکھی تھی دوستانہ اختلاط تھا کہ بھئی مین بہرا ہون گانا کیا سنونگا۔ بوڑھا ہون ناچ کیا دیکھون۔ غذا چھ ماشہ آٹا کھانا کیا کھاؤن ہمیشہ سے رات مین انگریزی شراب پیتا ہون اگر وہان آتا اور شریک محفل ہوتا تو پی لیتا۔ نجات کا طالب غالب ۵ ستمبر ۱۸۶۶ء

ایضاً صاحب تمھارے خط کے پہنچنے سے کمال خوشی ہوئی ٹوپیان اگرچہ تمھارے سر پر ٹھیک نہ آئیں۔ لیکن ضائع نہ گئین میرے شفیق اور تمھارے مربی کے صرف مین آئین۔ تم کو اور ٹوپیان بھیجون گا مصور سے سخت عاجز ہون۔ وعدہ ہی وعدہ ہے وفا کا نام نہیں۔ کلیات میر تقی کا انتخاب تمھارے

خط کے پہنچنے سے دو دن پہلے میر فخر الدین نے ارسال کر دیا ٹکٹ اُن کے حوالے کر دیے حضرت بہتان لگانے کی خو کس سے سیکھے ہو میرے پاس کوئی غزل تمہاری نہیں ہے۔ نواب صاحب کو سلام کہنا اور میری زبانی کہنا کہ ٹوپیون کو میرا ارمغان سمجھنا۔ سیف الحق کی نذر تصویر نہ کرنا۔ نجات کا طالب غالب۔ ۲۵ جنوری ۱۸۶۶ء

ایضاً اقبال نشان سیف الحق کو دعا پہنچے۔ پانچ اشتہار اخبار کی خریداری کے اور تین اشتہار کتاب کی خریداری کے آپ کے پاس پہنچتے ہیں۔ چھوٹے صاحب کے ملاحظہ کرائیے اور اطراف و جوانب دور و نزدیک بھیجئے جو صاحب کتاب و اخبار دونون کے خریدار ہون وہ دونوں کی خریداری کی اطلاع کا خط میر فخر الدین مہتمم اکمل المطابع کے نام لکھیں اور وہ خط میرے پاس بھیجدین جو صاحب فقط اخبار کے خریدار ہون وہ اسکے خریدنے کی اطلاع کا خط جو صاحب فقط کتاب کے خریدار ہون وہ اُس کی اطلاع کا خط لکھیں۔ غالب۔ ۲۲۔ مارچ ۱۸۶۶ء

ایضاً مولانا سیف الحق اب تو کوئی خط تمہارا نوٹ اور ہنڈوی اور ٹکٹ سے خالی نہیں ہوتا بھلا یہ تو فرمایئے کہ یہ ڈھائی روپے کس بابت کے اور کس جنس کی قیمت کے ہیں اگلے پانچ روپے پر مین بے طرہ ہوا تھا یہ ہلی اور طرہ ہوئے۔ بہرحال ان کا حال لکھو کہ کیسے ہیں اصل کاہے کے ہین۔ اس رقعہ کا جواب جلد لکھو ٹوپیان بعد عید بھیجی جائینگی۔ عنایت کا طالب غالب ۲۳۔ اپریل ۱۸۶۶ء

ایضاً منشی صاحب سعادت و اقبال نشان سیف الحق میان داد خان کو فقیر اسد اللہ کا سلام کل شنبہ ۲۰ فروری صبح کے وقت چھ پارسل ۲۶ ورق کا دیوانی کے نواب میر غلام بابا خانصاحب کی خدمت مین ارسال کئے کل ہی شام کے وقت آپکا عنایت نامہ پہنچا حال معلوم ہوا خیر اب ورنہ بھیجونگا صاحب یہ تم نے پانچ روپے کے ٹکٹ کیون بھیجے ہین نہ کتاب فروش نہ دلال یہ حرکت مجھے پسند نہ آئی اور تم نے برا کیا حضرت ۱۶ جلدین لطائف غیبی کی بھیجکر اسکے پانسات دن بعد مین نامہ غالب کا پارسل ارسال کیا ہے لطائف کی رسید تم نے بھیجدی یقین ہے کہ نامہ غالب کا پارسل بھی پہنچ جائیگا گھبراؤ نہیں۔ نواب صاحب کی خدمت میں میرا سلام اور اشتیاق ملاقات عرض کرنا نجات کا طالب غالب ۲۱ فروری ۱۸۶۶ء روز عید

ایضاً منشی صاحب وہی جہان وہی زمین وہی آسمان وہی سورت بمبئی وہی دلی وہی نواب میر غلام بابا خان وہی سیف الحق سلمہ وہی غالب نیمجان انگریزی ڈاک جاری ہرکارون کو ریل کی سواری ربیع الاول میں تمھارا خط آیا ربیع الثانی جمادی الاول جمادی الثانی رجب آج شعبان کی ۲۶ ہی صبح کے وقت یہ خط لکھ رہا ہون ۸ بج گئے ہیں اسوقت تک نہ کوئی تمھارا خط آیا نہ کوئی نواب صاحب کا عنایت نامہ واسطے خدا کے میرے اس خط کا جواب جلد لکھو اور اس خط مین ترک نامہ و پیام کا سبب لکھو آج ہی کے دن ایک پارسل چھ ٹوپیون کا ارسال کرتا ہون خدا کرے پارسل پہنچ جائے اور ٹوپیان تمھارے پسند آئیں نواب صاحب کی خدمت میں میرا سلام پہنچانا۔ اور عتاب کی وجہ دریافت کر کے لکھنا۔ نجات کا طالب غالب ۳ جنوری ۱۸۶۷ء۔ خط بیرنگ ہو اور پارسل پیڈ۔

ایضاً برخوردار تمھارا خط پہنچا لکھنؤ کا کیا کہنا ہو وہ ہندوستان کا بغداد تھا۔ اللہ اللہ وہ سرکار امیر گر تھی جو بے سر و پا وہان پہنچا امیر بن گیا۔ اُس باغ کی یہ فصل خزان ہو۔ مین بہت خوشی سے تمکو اطلاع دیتا ہون کہ اردو کا دیوان غاصب نا انصاف سے ہاتھ آگیا اور مین نے نور چشم منشی شیونراین کو بھیجدیا یقین کلی ہے کہ وہ چھاپین گے جہان تم ہو گے ایک نسخہ تم کو پہنچ جائیگا۔ طریقہ سعادت مندی یہ ہو کہ ہمکو اپنی خیر و عافیت کا طالب جان کر جہان جاہو وہان سے خط لکھتے رہو اور اپنے مسکن کا پتہ ہمپر ظاہر کرتے رہو ہم تم سے راضی ہیں اور چونکہ تمھاری خدمت اچھی طرح نہیں کی شرمندہ بھی ہیں۔ راقم اسد اللہ خان

مرقومہ شنبہ روز عید۔ مطابق ۳۰ جون ۱۸۶۶ء عیسوی

ایضاً منشی صاحب سعادت و اقبال نشان سیف الحق میان داد خان تم سلامت رہو۔ تمھارے خط کے صفحہ سادہ پر یہ سطرین رقم کرتا ہون تاکہ تم اپنے خط کے پہنچنے پر اطلاع پاؤ۔ نامۂ غالب صاحب مطبع نے اپنی بکری کے واسطے نہیں چھاپے جو مین مول لے کر بھیجون اور تم سے اُسکی قیمت مانگون مین نے آپ تین سو جلد چھپوائیں دو ور نزدیک بانٹ دین آج یکشنبہ ہی پارسل روانہ ہوگا جتنے یہ نسخے اب میرے پاس باقی ہیں کل تمہین بھیج دونگا۔ ہان صاحب سو روپیہ کا نوٹ پہنچا اور روپیہ وصول ہو اُسکا بھی آج شروع ہو گئی جس دن نوٹ پہنچا اُسکے دوسرے دن روپیہ مل گیا تیسرے دن مین نے تمکو

تمھارے رجسٹری وار خط کا جواب لکھ بھیجا یقین ہی کہ میرا خط پہنچ گیا ہوگا اور تم نے بموجب میری خواہش کے نواب صاحب کو دکھا دیا ہوگا کل حضرت کا بھی ایک خط آیا ہی اسکا جواب آج تمھارے خط کے ساتھ ارسال ہوتا ہی۔ بندہ پرور سچ کہتے ہو۔ رحیم بیگ کا وطن اصلی میرٹھ اور فی الحال میرٹھ مین مقیم اور معلمی اسکا پیشہ ہی اور آٹھ دس برس سے اندھا نظم و نثر مین مولوی امام بخش صہبائی کا شاگرد اور فارسی شعر کہتا ہے۔ راقم غالب علی شاہ۔ یکشنبہ ۱۷ ستمبر ۱۸۶۵ء عیسوی۔

ایضاً صاحب آج تمھارے کئی خطوں کا جواب لکھتا ہون۔ مولوی کرامت علی صاحب میرے شفیق ہیں جس زمانہ مین وہ دلی آئے تھے میری اُن کی ملاقاتین ہوئی تھیں وہ میرے دوست ہیں شاگرد نہیں اور ہرگز قصیدہ اُنھون نے میری مدح مین نہیں لکھا آغا عبد الرزاق شیرازی نے گویا میری خستگی اور تہمت زدگی کا انتقام لیا بہر حال مین تمھارا احسان مند ہون۔ اگر تم وہان نہوتے تو میری اور میر منشی کی صفائی نہوتی ان دنون ضعف دماغ و دوران سر مین ایسا مبتلا ہون کہ والی رامپور کا بھی بہت سا کلام یون ہی دھرا ہوا ہی دیکھنے کی بھی نوبت نہیں آئی تمھاری بھیجی ہوئی غزلین سب محفوظ دھری ہوئی ہین خاطر جمع رکھو۔ جب نواب صاحب کی غزلین دیکھون گا تو یہ بھی دیکھی جائینگی جب حال یہ ہو کہ اصلاح نہ دے سکون تو فکر تاریخ کیا کرون۔ اگر میرا حال درست ہوتا تو جناب مولوی عبد الغفور خان صاحب نساخ کے دیوان کی تاریخ ضرور لکھتا اور اس خدمت گزاری کو اپنی سعادت سمجھتا۔ آپ جناب مولوی صاحب سے میرا سلام کہیں اور یہ میرا رقعہ اُن کو دکھا دین۔ نجات کا طالب غالب چہارشنبہ ۲۰ نومبر ۱۸۶۱ء

ایضاً۔ جناب منشی صاحب آپ کا خط پھری لفٹنٹ گورنر آگرہ کہ وہ میرا بھیجا ہوا تھا پہنچا اسکے بھیجنے کی کچھ ضرورت نہ تھی جب گورنمنٹ اعلیٰ نے مجکو خط لکھنا موقوف کیا تو لفٹنٹ گورنرون کے اگلے زمانے کے خطوط سے میرا کیا دل خوش ہوگا ایسے ایسے پچاس ساٹھ خط میرے پاس موجود ہیں مجکو تو چند آنے کے پیسون کا افسوس ہی جو تم نے بابت محصول دیئے۔ راقم اسد اللہ۔ مرقوم ۱۰ فروری ۱۸۶۲ء

ایضاً صاحب میرا سلام تمھارا خط پہنچا دو غزلین دیکھیں خوش ہوا فقیر کا شیوہ خوشامد نہیں اور فن شعر میں اگر اس شیوہ کی رعایت کیجاوے تو شاگرد ناقص رہ جاتا ہی یاد کرو کبھی کوئی غزل تمھاری اسطرح کی نہین

ہوئی کہ جسمین اصلاح ہوئی ہو خصوصاً روزمرہ اُردو میں دونون غزلین لفظاً اور معنًی بے عیب ہین کہین اصلاح کی حاجت نہیں۔ آفرین صد ہزار آفرین میر غلام بابا خانصاحب واقعی ایسے ہی ہین جیسا تم لکھتے ہو سیاحت مین دو تین ہزار آدمی تمھاری نظر سے گزرا ہوگا اُس گروہ کثیر مین جو تم ایک شخص کے مداح ہو تو بےشک وہ شخص ہزارون مین ایک ہولا ریب فیہ کیا فرمایش کرون اور کیا تم سے منگاؤن وہان کونسی چیز ہے کہ یہان نہین آم مجکو بہت مرغوب ہین انگور سے کم عزیز نہیں لیکن بمبئی اور سورت سے یہان پہنچنے کی کیا صورت بالدہ کا آم یہان پیوندی اور ولایتی کرکے مشہور ہے اچھا ہوتا ہے کمال یہ کہ وہان بہت اچھا ہوگا سورت سے دلی آم بھیجے محض تکلف ہے۔ روپیہ کے آم اور چار روپیہ محصول ڈاک اور پھر سو مین سے شاید دس پہنچین میرے سر کی قسم کبھی ایسا ارادہ نہ کرنا یہان دیسی آم انواع و اقسام کے بہت پاکیزہ اور لذیذ اور خوشبو افراط سے ہیں پیوندی آم بھی بہت ہیں رامپور سے نواب صاحب اپنے باغ کے آمون میں سے اکثر بسبیل ارمغان بھیجتے رہتے ہیں سو اے لو آج بریلی سے ایک بہنگی ایک دوست کی بھیجی ہوئی آئی دو ٹوکرے ہر ٹوکرے مین سو آم۔ کلو داروغہ نے میرے سامنے وہ ٹوکرے کھولے دو سو مین سے تراسی آم اچھے نکلے اور ایک سو سترہ آم بالکل سڑے ہوئے۔ اوائل جون ماہ حال میں ایک ہفتہ مینہ برس کر پھر اب ہے آگ برس رہی ہے اور لو چل رہی ہے۔ پنجشنبہ ۱۷ جون سنہ ۱۸۶۶ء

**ایضاً** صاحب میں تم سے شرمندہ پہلا خط تمھارا مع قصیدہ پہنچا مین قصیدہ کسی کتاب مین رکھ کر بھول گیا اب دوسرا خط دیکھ کر قصیدہ یاد آیا ہر چند ڈھونڈھا نہ پایا بڑی بات یہ ہے کہ اسقدر مجکو یاد ہے کہ اُسیوقت مین نے اُن اشعار کو سرسری دیکھ لیا تھا اشعار سب ہموار تھے تم اندیشہ نہ کرو اور قصیدہ نذر گزرانو اور مع الخیر وطن کو جاؤ لیکن بھائی وطن پہنچکر ضرور مجکو خط لکھنا اور اپنے گھر کا پتہ لکھنا تاکہ مین اُس نشان سے تم کو خط بھیجون نواب میر غلام بابا خان صاحب کو فقیر کی طرف سے سلام کہنا فقط۔ صبح سہ شنبہ ۱۸ نومبر سنہ ۱۸۶۶ء

**ایضاً** منشی صاحب سعادت و اقبال نشان شکوہ تمھارا میرے سر آنکھون پر مگر کوئی خط تمھارا جواب طلب نتھا اشعار کی اصلاح سے مین نے ہاتھ اُٹھایا۔ کیا کرون ایک برس سے عارضہ فساد خون مین مبتلا ہون بدن پھوڑون کی کثرت سے سرو چراغان ہوگیا ہے۔ طاقت نے جواب دیا۔ دن رات لیٹا رہتا ہون کھانا کھانے

وقت پلنگ پر سے اُتر بیٹھتا ہوں کھانا کھا کر ہاتھ دھو کر پھر پڑ رہتا ہوں۔ حاجتی پلنگ کے پاس لگی رہتی ہے اُتر کے پیشاب کیا جاتا ہے۔ بیت الخلا جانا ایک مصیبت ہے طشت چوکی بھی مگر کئی قدم جانا پھر آنا کیا ایسا آسان ہی۔ ایک کم ستر برس کی عمر ہوئی اب نجات چاہتا ہوں بہت جیا کہاں تک جیونگا اب تم دوسرے صفحہ کو پڑھو، جناب نواب سید غلام بابا خان صاحب کی خدمت میں میرا سلام کہنا اور ولادت فرزند کی مبارک باد دینا اور یہ قطعہ تاریخ نذر کرنا۔ قطعہ

| | |
|---|---|
| میر بابا یافت فرزندے کہ ماہ چاردہ | برفراز لوح گردون گرد تمثال اوست |
| فرخی بینی دیابی بہرہ از ناز و طرب | از سر ناز و طرب فرزند فرخ فال اوست |

نشاط عمر باز کے دن ہے پچاس اور طرب کی طوسے کے نو فرزند فرخ فال پر پڑھانے ہونگے غالب روز پنجشنبہ ۱۷ اگست ۱۸۶۳ء

**ایضاً** منشی صاحب سعادت و اقبال نشان منشی میان داد خان سیاح سیف الحق سلمکم اللہ تعالی دعا اور سلام اور شکر اور سپاس تمہارا خط مرقومہ ۳۰ اگست پرسون بروز جمعہ ۸ ستمبر ۱۸۶۵ء کو پہنچا۔ کل دسوین ستمبر ماہ حال کو سو روپے مندرجہ اُس کے ایک صراف سے وصول ہو گئے چھوٹے صاحب نے بڑی جوانمردی اور بڑی ہمت کی اس صرف میں میرا کام ہوا اور انکا نام ہوا اللہ اللہ اب بھی ہندوستان میں ایسے لوگ ہیں کہ نہ مینے اُن کو دیکھا نہ اُنھوں نے مجکو دیکھا نہ میرا کوئی حق اُن پر ثابت نہ اُن کو کوئی خدمت مجھ سے یعنی منظور نظیر فقیر ہوں جب تک جیونگا دعا دونگا۔ تمام عمر ممنون اور شرمندہ رہونگا تمہارا بھی احسان مانونگا۔ اب دو ایک دن میں کاغذ آجائے تو اُسکا انطباع شروع ہو جائے۔ تم نواب صاحب کو میرا سلام کہو اور یہ خط دکھا دو اور عرض کرو کہ آج تک کسی بھائی یا کسی دوست کا روپے پیسے کا احسان مند نہیں ہوا تھا اب احسان بھی اُٹھایا تو اپنے آقا یعنی علی مرتضی رضی اللہ عنہ کے فرزند کا۔ وہ جو ایک اور کتاب کا تم نے ذکر لکھا ہے۔ وہ ایک لڑکے پڑھانے والے ملا مکتب دار کا خط ہی رحیم بیگ اُسکا نام میرٹھ کا رہنے والا کئی برس سے اندھا ہو گیا ہے باوجود نابینائی کے احمق بھی ہے اُس کی تحریر نے دیکھی تم کو بھی بھیجونگا۔ مگر ایک بڑے مزے کی بات ہے کہ اسمیں بیشتر وہ باتیں ہیں۔ جن کو لطائف غیبی میں رد کر چکے ہو۔ بہر حال اب اس کے جواب کی فکر نہ کرنا۔ فقط والسلام والاکرام

نجات کا طالب غالب ۔ دوشنبہ ۱۱ ستمبر ۱۸۶۵ء

ایضاً صاحب مین خدا کا شکر بجالاتا ہون کہ تم اپنے وطن گئے اور عزیزان وطن کو دیکھکر خوش ہوئے اور مع الخیر والعافیۃ اپنے محسن و مربی کی خدمت مین پھر آپہنچے ۔ نواب صاحب سے میرا بہت بہت سلام کہنا اور کہنا کہ اس خط مین سلام صرف وفور اشتیاق سے لکھا ہے محبت نامہ جداگانہ جلد بھیجون گا ۔ اجی ہان میان سیف الحق رامپور سے اگر تین سو جلدین درفش کاویانی کی تیار پائیں ۔ نواب میر غلام بابا خانصاحب نے حصہ برادرانہ کو ڈیڑھ سو جلد کا ثبارہ بنایا اسپرٹاٹ لپٹوایا ۔ ڈاک گھر بھجوایا ۔ سرکاری ڈاک والون نے ہرگز اسکا بھیجنا نہ قبول کیا ۔ ٹھیکے والے ۔ بم فلٹ پاکٹ والے ۔ ریل والے متفق اللفظ اس کے ارسال سے انکار کرتے ہین ۔ تم یہ رقعہ حضرت کو پڑھوا دو اور اس باب مین جو وہ فرمائیں وہ مجھ کو لکھو ۔ مدعا یہ ہے کہ کسی طرح یہ ثبارہ وہان تک پہنچ جائے ۔ اس خط کا جواب جسقدر جلد لکھوگے مجھ پر زیادہ احسان کروگے ۔ نجات کا طالب غالب ۔ شنبہ ۲۳ ۔ جنوری ۱۸۶۶ء

ایضاً ۔ بھائی تم جیتے رہو اور مراتب علیا کو پہنچو لو ایک ہنسی کی بات سنو تمہارا خط منشی کنہیا لال کے نام کا میرے پاس آیا ہرچند مین نے خیال کیا اس نام کا کوئی آشنا مجھے یاد نہ آیا یہ نادانی اُنکی کہ مجھ سے کہہ نہ دیا کہ میرے نام کا خط آئے تو میرے پاس بھیجدینا بے خبری مین جو خط آیا مین نہ نام سے واقف نہ مقام سے واقف ۔ خط پھیر نہ دون تو کیا کرون خط کے واپس کرنے کے بعد ایکدن آپ بھائی میر محمد حسین خان کے ساتھ میرے پاس آئے اور تعارف قدیم یاد دلایا ۔ دیکھنا میاں کیا خوب بیان ہے فرماتے ہیں کہ مین غدر سے پہلے دو تین بار تیرے پاس حاضر ہوا ہون ۔ انصاف کرو دو تین ملاقاتین اور دس گیارہ برس کی بات ۔ مین نسیان کا پتلا ۔ میرا قصور کیا ۔ بہر حال یہ شریف ہیں اور عمدہ روزگار کئے ہوئے ہیں ۔ صاحب مین نے اودھ اخبار مین دیکھا کہ چھوٹے صاحب مقدس جیتے اور بمبئی کے صاحبون مین اُن کی افزائش جاہ و جلال و تعظیم و توقیر کمال ہوئی ۔ مین تو تہنیت میں خط لکھون گا ۔ مگر رشک آتا ہے کہ بحوالہ اودھ اخبار لکھون اور بحوالہ سیف الحق نہ لکھون ۔ زیادہ زیادہ ۔ اسداللہ خان غالب ۲۱ ۔ مارچ ۱۸۶۶ء

ایضاً منشی صاحب سعادت واقبال نشان عزیز تر از جان سیف الحق میاں داد خان سیاح کو غالب کی دعا پہنچے۔ پرسون ایک خط تمہارا اور ایک خط چھوٹے صاحب کا پہنچا۔ تمہارے خط مین پچاس پچاس روپے کے دو نوٹ پہنچے سو روپے وصول ہوگئے آج تمکو اطلاع اور نواب صاحب کو شکریہ لکھ کر روانہ کرتا ہون۔ بھائی تم نے اخبار اطراف وجوانب مین میرا حال دیکھا ہوگا مین اب محض نکما ہوگیا خدا جھوٹ نہ بلوائے پچاس جگہ سے اشعار واسطے اصلاح کے آئے ہوئے بکس میں دھرے ہین از انجملہ تین صاحبوں کے نام لکھتا ہوں میر ابراہیم علی خانصاحب۔ میر عالم علی خانصاحب۔ نواب عباس علیخان رئیس حال رامپور کے حقیقی ماموں۔ غرضکہ انہین اوراق میں تمہارے کاغذ بھی دھرے ہوئے ہیں جس دن ذرا افاقت پاؤں گا تو اُن سب کاغذ کو دیکھوں گا۔ ۲۳-اپریل ۱۸۶۷ء

ایضاً منشی صاحب سعادت واقبال نشان سیف الحق منشی میاں داد خان سیاح کو غالب ناتوان نیم جان کی دعا پہنچے۔ بھائی میرا حال اسی سے جانو کہ اب میں خط نہین لکھ سکتا آگے لیٹے لیٹے لکھتا تھا اب رعشہ وضعف بصارت کے سبب سے وہ بھی نہین ہو سکتا۔ جب حال یہ ہے تو کہو صاحب مین اشعار کو اصلاح کیونکر دون۔ اور پھر اس موسم میں کہ گرمی سے سر کا بھیجا پگلا جاتا ہے دھوپ کے دیکھنے کی تاب نہین رات کو صحن میں سوتا ہون صبح کو دو آدمی ہاتھوں پر لیکر دالان میں لے آتے ہیں ایک کوٹھری ہے اندھیری اُس میں ڈال دیتے ہیں تمام دن اُس گوشۂ تاریک میں پڑا رہتا ہون۔ شام کو پھر دو آدمی بدستور لیجاکر پلنگ پر صحن مین ڈالدیتے ہیں۔ تمھاری غزلین۔ میر ابراہیم علیخان بہادر کی غزلین۔ میر عالم علیخان کی غزلین حکیم میر احمد حسن صاحب کی غزلین اور کیا کہون کس کس کی غزلین یہ سب ایک جگہ دھری ہوئی ہیں۔ اگر کوئی دن زندگی اور ہے اور یہ گرمی خیر سے گذر گئی تو سب غزلون کو دیکھوں گا تصویر کا حال یہ ہے کہ ایک مصور صاحب میرے دوست میرے چہرے کی تصویر اُتار کر لے گئے اسکو تین مہینے ہوئے آج تک بدن کا نقشہ کھینچنے کو نہیں آئے مین نے گوارا کیا آئینہ پر نقشہ اُتروانا بھی ایک دوست اِس کام کو کرتے ہیں عید کے دن وہ آئے تھے مین نے اُن سے کہا کہ بھائی میری شبیہ کھینچ دو وعدہ کیا تھا کہ کل تو نہین پرسون اسباب کھینچنے کا لیکر آؤنگا۔ شوال ذیقعدہ۔ ذی الحجہ۔

محرم یہ پانچواں مہینہ ہے آج تک نہیں آئے۔ آغا غلام حسین خان صاحب کا قطعہ پہنچا اُسمین کچھ تو شعر اصلاح طلب بھی تھے اب اصلاح دے کون۔ مین تو اپنی مصیبت مین گرفتار بارے ایک میرا شاگرد رشید منشی ہرگوپال تفتہ بسواری ریل میرے دیکھنے کو آیا تھا اُس کو موقع و محل بتا دیا جو مین کہتا گیا اُس طرح وہ بناتا گیا۔ وہ قطعہ کا کاغذ بعد اصلاح کے اکمل المطابع مین بھیج دیا۔ ہفتہ آیندہ مین تم بھی دیکھ لوگے۔ مرگ ناگاہ کا طالب غالب ۱۱۔ جون ۱۸۶۷ء

## بنام مولوی منشی حبیب اللہ خان المتخلص بہ ذکا

صبح جمعہ دہم شوال ۱۲۸۳ھ ۱۵۔ فروری ۱۸۶۷ء۔ بھائی مین نہین جانتا کہ تم کو مجھ سے اتنی ارادت اور مجھ کو تم سے اتنی محبت کیون ہے۔ بظاہرا معاملہ عالم ارواح ہے اسباب ظاہری کو اس مین دخل نہین۔ تمہارے خط کا جواب مع اوراق مسودہ روانہ ہو چکا ہے وقت پر پہنچے گا۔ ستّر بہتّر اُردو مین ترجمہ پیر خرف ہے میری تہتر برس کی عمر ہے پس مین اخرف ہوا حافظہ گویا کبھی تھا ہی نہین۔ سامعہ باطل بہت دن سے تھا رفتہ رفتہ وہ بھی حافظہ کی مانند معدوم ہو گیا۔ اب مہینا بھر سے یہ حال ہے کہ جو دوست آتے ہین رسمی پرسش مزاج سے بڑھ کر جو بات ہوتی ہے وہ کاغذ پر لکھ دیتے ہین۔ غذا مفقود ہے۔ صبح کو قند اور شیرۂ بادام مقشر۔ دوپہر کو گوشت کا پانی۔ سرِ شام تلے ہوئے چار کباب۔ سوتے وقت پانچ روپے بھر شراب۔ اور اُسی قدر گلاب۔ خرف ہون۔ پوچ ہون۔ عاصی ہون۔ فاسق ہون۔ روسیاہ ہون۔ یہ شعر میر تقی کا میرے حسب حال ہے ؎

مشہور ہین عالم مین مگر ہون بھی کہین ہم
القصہ نہ درپے ہو ہمارے کہ نہین ہم

آج اس وقت کچھ افاقت تھی ایک اور خط ضروری لکھنا تھا بکس کھولا تو پہلے تمہارا خط نظر پڑا مکرر پڑھنے سے معلوم ہوا کہ بعض مطالب کے جواب لکھے نہین گئے۔ ناچار اب کتابت جداگانہ مین لکھتا ہون تاکہ خلعت کا حال اور میرے اور حالات تم کو معلوم ہو جائین کہ مین قوم کا ترک سلجوقی ہون دادا میرا ماوراء النہر سے شاہ عالم کے وقت مین ہندوستان مین آیا۔ سلطنت ضعیف ہو گئی تھی صرف پچاس گھوڑے نقارہ نشان سے شاہ عالم کا نوکر ہوا۔ ایک پرگنہ سیر حاصل ذات کی تنخواہ اور رسالے

کی تنخواہ میں پایا۔ بعد انتقال اُس کے جو طوائف الملوک کا ہنگامہ گرم تھا وہ علاقہ نہ رہا۔ باپ میرا عبداللہ بیگ خان بہادر لکھنؤ جاکر نواب آصف الدولہ کا نوکر رہا بعد چند روز حیدرآباد جاکر نواب نظام علی خان کا نوکر ہوا تین سو سوار کی جمعیت سے ملازم رہا۔ کئی برس وہان رہا۔ وہ نوکری ایک خانہ جنگی کے بکھیڑے میں جاتی رہی۔ والد نے گھبرا کر الور کا قصد کیا۔ راؤ راجہ بختاور سنگھ کا نوکر ہوا وہان کسی لڑائی مین مارا گیا۔ نصراللہ بیگ خان بہادر میرا چچا حقیقی مرہٹون کی طرف سے اکبرآباد کا صوبہ دار تھا اُس نے مجھے پالا ۱۸۰۶ء مین جب جرنیل لیک صاحب کا عمل ہوا صوبہ داری کمشنری ہوگئی اور صاحب کمشنر ایک انگریز مقرر ہوا۔ میرے چچا کو جرنیل لیک صاحب نے سوارون کی بھرتی کا حکم دیا چار سو سوار کا برگیڈیر ہوا۔ ایک ہزار سات سو روپیہ ذات کا اور لاکھ ڈیڑھ لاکھ روپیہ سال کی جاگیر حین حیات علاوہ رسالہ تھی کہ بمرگ ناگاہ مرگیا رسالہ برطرف ہوگیا ملک کے عوض نقدی مقرر ہوگئی۔ وہ اب تک پاتا ہون۔ پانچ برس کا تھا جو باپ مرگیا آٹھ برس کا تھا جو چچا مرگیا ۱۸۳۰ء مین کلکتے گیا۔ نواب گورنر سے ملنے کی درخواست کی دفتر دیکھا گیا میری ریاست کا حال معلوم کیا گیا ملازمت ہوئی۔ سات پارچے اور جیغہ سرپیچ۔ مالاے مروارید۔ یہ تین رقم خلعت ملا۔ زان بعد جب دلّی میں دربار ہوا مجکو بھی خلعت ملتا رہا۔ بعد غدر بجرم مصاحبت بہادر شاہ دربار و خلعت دونون بند ہوگئے میری بریت کی درخواست گزری تحقیقات ہوتی رہی تین برس کے بعد بنا ڈچھٹا۔ اب خلعت معمولی ملا۔ غرضکہ یہ خلعت ریاست کا ہے عوض خدمت نہیں انعامی نہیں معوج الذہن نہین ہون۔ غلط فہم نہین ہون۔ بدگمان نہیں ہون جو تم کو سمجھ لیا اُس میں فرق نہیں آتا۔ دوست سے راز نہیں چھپاتا۔ کسی صاحب نے حیدرآباد سے گمنام خط ڈاک میں بھیجا۔ بند بُری طرح کیا تھا کھولتے میں سطر کٹ گئی بارے مطلب ہاتھ سے نہیں جاتا۔ بھیجنے والے کی غرض یہ تھی کہ مجکو تم سے رنج و ملال ہو۔ قدرت خدا کی میری محبت اور بڑھ گئی اور میں نے جانا کہ تم مجھے دل سے چاہتے ہو وہ خط بجنسہ تمھارے پاس اس خط مین ملفوف کرکے بھیجتا ہون نہ ہارو تخط کو پہچان کر کاتب سے جھگڑا نہ کرنا۔ مدعا اس خط کے بھیجنے سے یہ ہے کہ تمھاری

ترقی منصب اور افزونی مشاہرہ اس خط سے مجھے معلوم ہوئی تھی۔

ایضاً بندہ پرور تمھارے دونون خط پہنچے۔ غالب گُستہ دم۔ کوتہ قلم نہ لکھے تو یہ ادریات ہے۔ دونون خط آپکے اور ایک پارسل محمد نجیب خان کا بہ تقدیم و تاخیر دو سہ روز موصول ہوئے آپ کا پارسل بعد مشاہدہ آپ کو بھیجا جائے گا خانصاحب کے پارسل مین ایک کتاب ارمغان اور اوراق اصلاح بھیجے جائین گے اہاہاہا محرق قاطع کا تمھارے پاس پہنچنا ع کامے کہ خواستم ز خدا شد میسرم ٭ مین اُس خرافات کا جواب کیا لکھتا۔ مگر ہان سخن فہم دوستون کو غصہ آگیا۔ ایک صاحب نے فارسی عبارت مین اُس کے عیوب ظاہر کئے۔ دو طالب علمون نے اُردو زبان مین دو رسالے جدا جدا لکھے دانا ہو اور منصف ہو محرق کو دیکھ کر جانوگے کہ مؤلف اسکا احمق ہے اور جب وہ احمق دافع ہذیان و سوالات عبدالکریم اور لطائف غیبی کو پڑھ کر متنبہ نہ ہوا اور محرق کو ڈھونڈ ڈالا تو معلوم ہوا کہ بیحیا بھی ہے۔ دافع ہذیان۔ سوالات۔ لطائف غیبی۔ تینون نسخے ایک پارسل مین اس خط کے ساتھ روانہ ہوتے ہین یقین ہے کہ بتقدیم و تاخیر یک دو روز نظر افروز گزرین۔ فی الحال اس پارسل کی رسید بفور ورود لکھئے گا۔ جب آپ کا بھیجا ہوا نسخہ مسترد پہنچے تو اُس کی رسید رقم کی جائے گی۔ چار نسخے پارسل میں ہیں دو آپ لیجئے اور دو محمد نجیب خان صاحب کو دیجئے۔ دوشنبہ۔ ۲۸۔ نومبر ۱۸۶۴ء۔ غالب۔

ایضاً میرے شفیق میرے شفیق مجھ سے ہیچ و پوچ کے ماننے والے۔ مجھ سے بُرے کو اچھا جاننے والے میرے محب میرے محبوب تم کو میری خبر بھی ہے آگے ناتوان تھا اب نیم جان ہون آگے بہرا تھا اب اندھا ہوا چاہتا ہون رامپور کے سفر کا رہ آورد ہے۔ رعشہ و ضعف بصر جہان چار سطرین لکھین اُنگلیان ٹیڑھی ہوگئین حرف سوجھنے سے رہ گئے۔ اکھتر برس جیا بہت جیا اب زندگی برسون کی نہیں مہینون اور دنون کی ہے۔ پہلا خط تمھارا پہنچا اس سے تمھارا مریض ہونا معلوم ہوا۔ متواتر دوسرا خط مع غزل آیا غزل کو دیکھا سب شعر اچھے اور لطیف قطعہ کا یہ حال ہے کہ غزل کی زمین یاد نہیں اتنا یاد ہے کہ ایک شعر مین کوئی لفظ بدلا گیا تھا غضکہ

وہ غزل بجد مشاہدہ تم کو بھیجی گئی اور لکھا گیا کہ نوید حصول صحت جلد بھیجو. کل ایک خط رجسٹری دار آیا. گویا ستارہ دنبالہ دار آیا حیران کہ ماجرا کیا ہے. بارے کھولا اور دیکھا خط نوید رفع مرض وحصول صحت سے خالی اور شکوہ ہائے بیجا سے لبریز. صاحب میرے نام کا خط جہان سے روانہ ہو وہین رہ جائے ورنہ دلی کے ڈاک خانہ مین پہنچ کر کیا مجال ہی جو مجھ تک نہ پہنچے وہان کے ڈاک کے کارپردازون کو اختیار ہے مکتوب الیہ کو دین یا نہ دین. آپ مرزا صابر کا تذکرہ ملنے نگتے مین اُس کا یہ حال ہے کہ غدر سے پہلے چھپا اور غدر مین تاراج ہو گیا اب ایک مجلد اسکا کہین نظر نہین آتا. بس اب مجھے اتنا لکھنا باقی ہے کہ اس خط کی رسید اور اپنی خیر وعافیت جلد لکھو. جواب خط کا طالب غالب. صبح جمعہ ۲۵- ذیحجہ ۱۲۸۲ھ ۱۲ اپریل ۱۸۶۶ء

**ایضاً** مولانا ایک تفقد نامہ پہلے بھیجا تھا. اُس کے جواب مین یہان سے خط جواب طلب لکھا گیا تھا پھر ایک اور مہربانی نامہ آیا اُس میں مینے اپنے خط کا جواب نہ پایا ناچار اس خط کے جواب کی نگارش اپنے خط جواب طلب کے پاسخ آنے پر موقوف اور ہمت آزادانہ نہ فطرت کیا دانہ اس تحریر کے آنے پر مصروف رکھی گئی بارے وہ کل نظر فروز اور طبیعت اُس کے مشاہدہ سے طرب اندوز ہوئی اب درنگ ورزی کی تقصیر معاف کیجئے اور اپنے دو نو نگارشون کا جواب لیجئے. صاحب تاریخ انطباع کلیات خوب لکھی ہے. مگر ہزار حیف کہ بعد از اتمام انطباع پہنچی اور کتاب کی رونق افزا نہ ہوئی. بندہ پرور تم چراغ دودمان مہر ووفا اور منجملہ اخوان الصفا ہو. مجھ سے تمہین محبت روحانی ہے گویا یہ جملہ تمھاری زبانی ہے. دوست کی بھلائی کے طالب ہو. اس شیوہ مین شریک غالب ہو. ایک خواہش میری قبول ہو تا کہ مجکو راحت حصول ہو. مبادی کا ذکر نہین کرتا ہون واقعہ حال دل نشین کرتا ہون. جناب مولوی مؤید الدین خان صاحب کے بزرگون مین اور فقیر کے بزرگون مین باہم وہ خلت وصفوت مرعی تھی. کہ وہ مقتضی اسکی ہوئی کہ ہم مین اور اُن مین برادرانہ ارتباط واختلاط باہم ہے اور ہمیشہ یون ہی بلکہ روز افزون رہے گا. خط مین خط ملفوف کرنا جانب حکام سے ممنوع ہے. اگر یون نہ ہوتا تو مین اُن کے

نام کا خط تمھارے خط مین ملفوف کر کے بھیجا ناچار اب آپ سے یہ چاہتا ہون کہ آپ لوی صاحب سے ملین اور اُن کو یہ خط اپنے نام کا دکھائین اور میری طرف سے بعد سلام میرے کلیات کی پارسل کا اُن کے پاس اور اُن کے ذریعہ عنایت سے اُس مُجَلّد کا حضرت فلک رفعت نواب مختار الملک بہادر کی نظر سے گزرنا اور جو کچھ اُس کے گزرنے کے بعد واقع ہو دریافت کر کے مجھکو مطلع فرمائین۔ جمعہ ۱۰۔ ربیع الثانی ۱۲۸۰ھ مطابق ۲۵ ستمبر ۱۸۶۳ء عیسوی۔ غالب۔

ایضاً منشی صاحب لطاف نشان سعادت و اقبال توامان منشی حبیب اللہ خان کو غالب سوختہ اختر کی دعا پہنچے۔ تمھارا خط پہنچا پڑھ کر دل خوش ہوا۔ تم میری بات پوچھتے ہو۔ مگر مین کیا لکھون ہاتھ میں رعشہ۔ انگلیان کہنے مین نہیں۔ ایک آنکھ کی بینائی زائل۔ جب کوئی دوست آجاتا ہے تو اُس سے خطوط کا جواب لکھوا دیتا ہون مشہور ہے یہ بات کہ جو کوئی کسی اپنے عزیز کی فاتحہ دلاتا ہے موتیٰ کی روح کو اُس کی بو پہنچتی ہے ایسے ہی میں سونگ لیتا ہون غذا کو پہلے مقدار غذا کی تولون پر منحصر تھی اب ماشون پر ہے۔ زندگی کی توقع آگے مہینون پر تھی اب نوبت ہے۔ بھائی اسمین کچھ مبالغہ نہیں ہے۔ بالکل میرا یہی حال ہے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔ اپنی مرگ کا طالب غالب دوم شوال ۱۲۸۴ ہجری۔

ایضاً جان غالب تم نے بہت دن سے مجکو یاد نہیں کیا۔ ایک خط میرا ضروری جواب طلب گیا ہوا ہے اور آمد و رفت ڈاک کی مدت گزر گئی اُسکا جواب تو سو کام چھوڑ کر لکھنا تھا موید برہان میرے پاس بھی آگئی ہے اور مین اُسکی خرافات کا حال بقید شمار صفحہ و سطر لکھ رہا ہون وہ تمھارے پاس بھیجون گا۔ بشرط موت بشرط آن کہ جاتی نہ رہی ہو اور باقی ہو یہ ہے کہ مین ہون یا نہ ہون تم اسکا جواب میرے بھیجے ہوئے اقوال جہان جہان مناسب جانو درج کر دو مین اب قریب مرگ ہون۔ غذا بالکل مفقود اور امراض مستولی بہتر برس کی عمر انا للہ و انا الیہ راجعون۔ میان محمد میران کو دعا۔ جواب کا طالب غالب ۱۴۔ مارچ ۱۸۶۷ء

ایضاً بندہ پرور آج تمھارا عنایت نامہ آیا۔ اور آج ہی مین نے اسکا جواب ڈاک میں اور اس خط کے

ساتھ پارسل کلیات کا بھی ارسال کیا۔ دسوین بارھوین دن خط۔ اور ھینا بیس دن مین پارسل پہنچے گا۔ خط کا جواب ضروری الارسال نہین لیکن پارسل کی رسید ضرور لکھئے گا۔ آپ کے خط کی عبارت تومین سمجھا لیکن مدعا مجھ پر نہ کھلا۔ مین نے پارسل کب آپ کے پاس بھیجا اور کب آپ کو لکھا کہ آپ یہ پارسل مؤیدالدین خان کو دیدیجئے گا۔ پارسل کا لفافہ مولوی صاحب کے نام کا اور آپ کو اُس کے ارسال کی اطلاع اور آپ سے یہ خواہش کہ مولوی مؤیدالدین خان صاحب سے ملئے اور میرا خط جو آپ کے نام کا ہے اُنہیں دکھایئے اور اُن سے پارسل کا حال دریافت فرمایئے۔ آپ ولایتی بھی نہیں جو مین یہ تصور کرون کہ اُردو عبارت سے استنباط مطلب اچھی طرح نہ کرسکے۔ بہرحال اب مدعا سمجھ لیجئے۔ اور مولوی صاحب سے ملنے کا ارادہ فرمایئے۔ اور پارسل کا حال معلوم کرکے لکھئے۔ داد کا طالب غالب ۵۔ جمادی الاول ونوزدہم اکتوبہ روز ورود نامی نامہ۔

**ایضاً** بندہ پرور کل آپ کا تفقد نامہ پہنچا۔ آج مین پاسخ طراز ہوا جس کاغذ پر مین یہ نقوش کھینچ رہا ہون آپ کے خط کا دوسرا ورق ہے پہچان لیجئے اور معلوم کیجئے کہ آپ کا مجموعہ کلام معجز نظام اور اُس کے بعد پیہم دو خط پہنچے۔ مین صحیفہ شریفہ کی رسید لکھ چکا ہون بلکہ اُسی خط مین محمد نجیب خان کو سلام اور ارمغان کا شکر اور اوراق اشعار اصلاح طلب کی رسید مین نے لکھدی ہی پارسل کے سرنامہ سے میرا نام مٹا نہین پارسل تلف ہوا نہیں۔ آٹھ دس روز ہوئے ہونگے کہ وہ مجلد اسی پارسل مین کہ اُسکو روگردان کرلیا ہے بعد ادائے محصول آپ کا نام لکھ کر روانہ کردیا ہے یقین ہے کہ بعد آپ کے خط کی روانگی کے آپ پاس پہنچ گیا ہوگا۔ ہان صاحب خط دیرورزہ کے ساتھ ایک خط مولوی نجف علی صاحب کے نام کا مع اُس حکم کے کہ مین اُسکو مولوی صاحب پاس پہنچاؤن مین نے پایا۔ حال یہ ہے کہ مولوی صاحب سے میری ملاقات نہیں۔ صرف اتحاد معنوی کے اقتضا سے انھون نے دافع ہذیان لکھکر فن سخن مین مجھ کو مدد دی ہے۔ منشی گوبند سنگھ دہلوی ایک اُنکے شاگرد اور میرے آشنا ہین ان کو وہ خط بجنسہ بھیجدیا یقین ہے کہ وہ

مولوی نجف علی صاحب کو بھجوا دین گے اُنہین کے اظہار سے دریافت ہوا ہے کہ مولوی صاحب مرشد آباد بنگالہ میں ہیں نواب ناظم نے اُن کو نوکر رکھ لیا ہے۔ ہر شخص نے بقدر حال ایک ایک قدردان پایا۔ غالب سوختہ اختر کو ہنر کی داد بھی نہ ملی ؎

| | |
|---|---|
| کسم بجود نہ پذیرفت وو ہر بازم برو | چو نامہ کہ بود نا نوشتہ عنوانش |

یہ شعر میرا ہی ولیعہد خسرو دہلی میرزا فتح ملک بہادر مغفور کے قصیدہ کا اور دیکھو ایک رباعی میری ؎

| | |
|---|---|
| دستم بہ کلید مخزنے مے بایست | در بود ہی بہ داستنے مے بایست |
| یا ہیچ بکس نیفتادے کار | یا خود بزمانہ چون منے مے بایست |

انا للہ وانا الیہ راجعون۔

ایضاً دوست روحانی و برادر ایمانی مولوی حبیب اللہ خان میر منشی کو فقیر غالب کا سلام تم نے یوسف علیخان کو کہان سے ڈھونڈھ نکالا اور انکا تخلص اور ان کا خطاب کس سے معلوم کیا بغیر نشان محلہ کے اُن کو خط کیونکر بھیجا اور وہ خط اُن کو کیونکر پہنچا ع حیرت اندر حیرت ست لے یار من ۔ پہلے یہ تو کہو کہ درفش کاویانی اور وہ قطعہ جس کی پہلی بیت یہ ہے تم کو پہنچا ہے یا نہیں اگر پہنچا تو مجھ کو رسید کیون نہ لکھی ؎

| | |
|---|---|
| مولوی احمد علی احمد تخلص نسخۂ | در خصوص گفتگوئے پارسی انشا کردہ است |

اگر یہ پارسل پہنچ گیا ہے تو رسید لکھو اور دیباچہ ثانی جدید کی داد دو۔ اور اگر نہیں پہنچا تو مجھ کو اطلاع ہو تا کہ ایک نسخہ اور بھیجوں۔ زیستن دشوار۔ اس مہینے یعنی رجب کی آٹھوین تاریخ سے تہتروان برس شروع ہوا۔ غذا صبح کو سات بادام کا شیرہ قند کے شربت کے ساتھ۔ دوپہر کو سیر بھر گوشت کا گاڑھا پانی قریب شام کبھی کبھی تین تلے ہوئے کباب چھ گھڑی رات گئے پانچ روپیہ بھر شراب خانہ ساز اور اسیقدر عرق شیر۔ اعصاب کے ضعف کا یہ حال کہ اُٹھ نہیں سکتا۔ اور اگر دونون ہاتھ ٹیک کر چارپایہ بن کر اُٹھتا ہون تو پنڈلیان لرزتی ہین معہذا دن بھر مین دس بارہ بار اور اسی قدر رات بھر مین پیشاب کی حاجت ہوتی ہے حاجتی پلنگ کے پاس لگی رہتی ہے اُٹھا اور پیشاب کیا

اور پڑ رہا۔ اسباب حیات میں سے یہ بات ہی کہ شب کو بدخواب نہیں ہوتا بعد ارا قہ بول بے توقف نیند آجاتی ہی ماہیہ کی آمد ۳۰۰ شمار کا خرچ ہر مہینے میں مالطعہ کا گھاٹا۔ کہو زندگی دشوار ہے یا نہیں۔ مرون ناگوار رہی ہے۔ مرنا کیونکر گوارا ہوگا۔ جواب خط کا طالب غالب۔ سہ شنبہ از روے جنتری ۲۴ اور از روئے رویت ۲۵۔ رجب ۱۲۸۳ھ۔ اور ۴۔ دسمبر ۱۸۶۶ء بھائی یہ خط از راہ احتیاط بیرنگ بھیجتا ہون

**ایضاً** جانان بلکہ جان مولوی منشی حبیب اللہ خان کو غالب خستہ دل کا سلام اور نور دیدہ و سرور سینہ منشی محمد میران کو دعا اور مجکو فرزند ارجمند کے ظہور کی نوید۔ جو نگارش صاحبزادہ کی طرف سے تھی رسم الخط بعینہ تمہاری تھی اب تم بتاؤ کہ رقعہ اسی کی طرف سے تم نے لکھا ہی یا خود اس نے تحریر کیا ہے۔ لڑکا تمھارا تمھارے ساتھ حیدرآباد نہیں آیا ظاہرا اب تم نے وطن سے بلایا ہی مفصل لکھو کہ نخل مراد کا ثمر یہی ہے یا اس کے کوئی بھائی بہن اور بھی ہے یہ اکیلا آیا ہے یا قبائل کو بھی اسکے ساتھ تم نے بلایا ہے۔ ہان صاحب محمد میران یہ اسم مقتضی اسکا ہی کہ آپ قوم کے سید ہون منشاء افراط پرسش وفور محبت ہی نہ فضولی۔ یوسف علی خان شریف و عالی خاندان ہین۔ بادشاہ دہلی کی سرکار سے تیس روپے مہینہ پاتے تھے جہان سلطنت گئی وہاں وہ تنخواہ بھی گئی۔ شاعر ہین ریختہ کہتے ہین ہوس پیشہ ہیں مضطر ہیں۔ ہر مدعا کے حصول کو آسان سمجھتے ہین علم اسی قدر ہی کہ لکھ پڑھ لیتے ہیں انکا باپ میرا دوست تھا مین انکو بجائے فرزند سمجھتا ہون۔ بقدر اپنی دستگاہ کے کچھ مہینا مقرر کر دیا ہے مگر بسبب کثرت عیال وہ انکو مکتفی نہیں تم انکی درخواست کے جواب سے قطع نظر نکروگے تو کیا کروگے صاحب مین بعین عنایت الہی کثیر الاحباب ہون ایک دوست نے کلکتہ سے مجھے اطلاع دی کہ مولوی احمد علی مدرس مدرسہ کلکتہ نے ایک رسالہ لکھا ہی نام اسکا مؤید برہان ہی۔ اس رسالہ مین دفع کئے ہیں تیرے وہ اعتراض جو تو نے دکنی پر کئے ہیں اور تیری تحریر پر کچھ اعتراضات وارد کئے ہیں اور اہل مدرسہ اور شعرائے کلکتہ نے تقریظین اور تاریخین بڑی دھوم کی لکھی ہیں بس بھائی مین نے لتے علم پر ایک قطعہ لکھکر چھپوایا اور کئی ورق اس دوست کو اور چار جلدین درفش کاویانی علاوہ اوراق مذکور بھیجدیئے اسی زمانہ مین تین چار ورق خوب یاد ہی کہ درفش کی جلدین رکھ کر تم کو بھیجے ہیں یا تو مجھے

غلط یاد ہے یا تم نے درفش کو کھول کر دیکھا نہیں۔ وہ اوراق درفش زینت طاق نسیان ہیں دو ورق اس لفافہ مین اپنے نزدیک مکرر بھیجتا ہون تم بھی دیکھو اور صاحبزادہ بھی دیکھے اور یہ جانے کہ فی الحال نظم فارسی یہی ہے اور بس۔ ہان صاحب اودھ اخبار مین ایک قصیدہ مولوی غلام امام کا دیکھا۔ مکان تنگ ست جہان تنگ ست مدح مختار الملک مین متضمن استدعائے مسکن وسیع پھر مہینہ پھر بعد اسی اودہ اخبار مین یہ خبر دیکھی کہ نواب نے مسکن تو نہ بدلا مگر ۳۵ روپے مہینہ بڑہا دیا۔ اسی اخبار مین پھر دیکھا گیا کہ ایک صاحب نے مولوی غلام امام کے کلام پر اعتراض کیا ہے اور اُن کے شاگرد وضیع تخلص نے اُسکا جواب لکھا ہے آپ اس روداد کی تفصیل اور جواب واعتراض ومعترض کے نام کا طالب ہون بسبیل استعجال۔ دوشنبہ ۱۶۔ شعبان ۱۲۸۳ھ ہجری۔

## بنام منشی ہرگوپال صاحب المخاطب میرزا تفتہ

آج منگل کے دن ۵۔ اپریل کو تین گھڑی دن رہے ڈاک کا ہرکارہ آیا ایک خط منشی صاحب کو اور ایک خط تمھارا۔ اور ایک خط بابو صاحب کا لایا۔ بابو صاحب کے خط سے اور مطالب تو معلوم ہو گئے مگر ایک امر مین مین حیران ہون کہ کیا کرون یعنی اُنھون نے ایک خط کسی شخص کا آیا ہوا میرے پاس بھیجا ہے اور مجھ کو یہ لکھا ہے کہ اُلٹا اُس کو میرے پاس بھیجدینا حال آنکہ خود لکھتے ہیں کہ مین اپریل کی چوتھی کو سپاٹو۔ یا۔ آبو جاؤن گا۔ اور آج پانچوین ہے۔ بس وہ توکل روانہ ہو گئے اب مین وہ خط کس کے پاس بھیجون ناچار تم کو لکھتا ہون کہ مین خط کو اپنے پاس رہنے دونگا جب وہ آ کر مجھ کو اپنے آنے کی اطلاع دینگے تب وہ خط اُن کو بھیجون گا۔ تم کو تردد نہ ہو کہ کیا خط ہے خط نہیں مینڈھو لال کائیتھ عمانکی عرضی تھی بنام مہاراجہ بیکنٹھ باشی سعایت بابو صاحب پر مشتمل کہ اُس نے لکھا تھا کہ ہردیو سنگھ جانی جی کا دیوان اور ایک شاعر دہلی کا دیوان مہاراجہ جے پور کے پاس لایا ہے اور جانی کی درستی روزگار جے پور کی سرکار مین کر رہا ہے اور اسکے بھیجنے کی یہ وجہ کہ پہلے اُن کے لکھنے سے مجکو معلوم ہوا تھا کہ کسی نے ایسا کہا ہے مین نے اُن کو لکھا تھا کہ تم کو میرے سر کی قسم اب ہردیو سنگھ کو بلوالو مین امر جزوی کے واسطے امر کلی کا بگاڑ نہیں چاہتا اُسکے جواب مین

اُنہون نے وہ عرضی بھیجی اور لکھ بھیجا کہ راجہ مرنے والا ایسا نہ تھا کہ ان باتون پر نگاہ کرتا اُس نے یہ عرضی گزرتے ہی میرے پاس بھیج دی فقط بارے خط کے آنے سے جانی جی کی طرف سے میری خاطر جمع ہو گئی مگر اپنی فکر پڑی یعنی بابو صاحب آبو ہو نگے۔ اگر ہیرا سنگھ پھر کر آئے گا تو وہ بغیر اُن کے ملے اور اُن کے کہے مجھ تک کاہے کو آئے گا خیر وہ بھی لکھتا ہے کہ راول کہین گیا ہوا ہے اُسکے آئے پر رخصت ہو گی۔ دیکھیے وہ کب آوے اور کیا فرض ہے کہ اُسکے آتے ہی رخصت ہو بھی جائے۔ تمھاری غزل پہنچی یہ البتہ کچھ دیر سے پہنچے گی تمھارے پاس گھبرانا نہین۔ والدعا از اسد اللہ نگاشتہ سہ شنبہ روز ورود نامہ و مرسلہ چہار شنبہ ششم اپریل ۱۸۵۳ء جواب طلب

ایضاً تمھاری خیر و عافیت معلوم ہوئی۔ غزل نے محنت کم لی۔ بھائی کا ہاتھرس سے آنا معلوم ہوا آوین تو میرا سلام کہہ دینا۔ یہ تمھارا دعا گو اگرچہ اور امور مین پایہ عالی نہیں رکھتا۔ مگر احتیاج مین اسکا پایہ بہت عالی ہے یعنی بہت محتاج ہون۔ سو دو سو مین میری پیاس نہین بجھتی تمھاری ہمت پر سو ہزار آفرین ہے پورے مجکو اگر وہ ہزار ہاتھ آجاتے تو میرا قرض رفع ہو جاتا اور پھر اگر دو چار برس کی زندگی ہوتی تو اتنا ہی قرض اور ملجاتا۔ یہ پانسو تو بھائی تمھاری جان کی قسم متفرقات مین جا کر سو ڈیڑھ سو بچ رہین گے۔ سو وہ میرے صرف مین آوین گے۔ مہاجنون کا سودی جو قرض ہے وہ بقدر پندرہ سولہ سئے کے باقی رہے گا اور وہ جو سو بابو صاحب سے منگوائے گئے تھے وہ صرف انگریزی سوداگر کے دینے تھے قیمت اُس چیز کی جو ہمارے مذہب مین حرام اور تمھارے مشرب مین حلال ہے سو وہ دئے گئے یقین کہ آج کل مین بابو صاحب کا خط مع ہنڈوی آجائے بابو صاحب کے جو خطوط ضروری اور کوا غذ ضروری میرے پاس آئے ہوئے تھے وہ مین نے پنجشنبہ ۲ ہیئی کو پارسل مین اُن کے پاس روانہ کر دیئے اور اُس مین لکھ بھیجا کہ ہنڈوی اور میرے بھیجے ہوئے لفافے جلد بھیج دو۔ پنجشنبہ ۱۵ دن آج پورے ہوئے۔ از اسد اللہ نگاشتہ پنجشنبہ نہم جون ۱۸۵۳ء

ایضاً بھائی جس دن تم کو خط بھیجا میرے دن ہیرا سنگھ کی عرضی اور پچیس روپے کی رسید

اور بانسو کی ہنڈوی پہنچی ۔ تم سمجھے بابو صاحب نے پچیس روپے ہردیو سنگھ کو دیئے اور مجھ سے
مجرا نہ لیئے بہرحال ہنڈوی ۱۲ دن کی میعادی تھی ۔ ۶ دن گزر گئے تھے ۶ دن باقی تھے مجکو صبر کہان
تھی کاٹ کر روپے لے لئے قرض متفرق سب ادا ہوا بہت سبکدوش ہوگیا آج میرے پاس
معللعہ نقد بکس مین اور ۴ بوتل شراب اور ۳ شیشے گلاب کے توشہ خانہ مین موجود ہین۔ الحمدللہ
علی احسانہ بھائی صاحب آگئے ہون تو میر قاسم علیخان کا خط اُن کو دیدو اور میرا سلام کہو اور
پھر مجکو لکھو تاکہ مین اُن کو خط لکھون ۔ بابو صاحب پھر تپور آجائین تو آپ کاہلی نہ کیجئے گا۔ اور
اُن کے پاس جایئے گا کہ وہ تمھارے جویائے دیدار ہین۔ اسد اللہ سہ شنبہ ۲۴ ۔ جون ۱۸۵۳ء

ایضاً صاحب کیون مجھے یاد کیا کیون خط لکھنے کی تکلیف اُٹھائی پھر یہ کہتا ہون کہ خدا تم کو جیتا
رکھے کہ تمھارے خط مین مولوی قمرالدین خان کا سلام بھی آیا اور بھائی منشی نبی بخش کی خیروعافیت
بھی معلوم ہوئی وہ تو پنشن کی فکر مین تھے ظاہراً یون مناسب دیکھا ہوگا کہ نوکری کی خواہش
کی حق تعالیٰ اُن کی جو مراد ہو بر لاوے اُن کو میرا سلام کہہ دینا بلکہ یہ رقعہ پڑھوا دینا۔ مولوی
قمرالدین خان کو بھی سلام کہنا۔ تم اپنے کلام کے بھیجنے مین مجھ سے پرسش کیون کرتے ہو چار
جز ہین تو بیس جز ہین تو بے تکلف بھیج دو۔ مین شاعر سخن سنج اب نہین رہا۔ صرف سخن
فہم رہ گیا ہون۔ بوڑھے پہلوان کی طرح پیچ بتلانے کی گون ہون۔ بناوٹ نہ سمجھنا شعر کہنا
مجھ سے بالکل چھوٹ گیا۔ اپنا اگلا کلام دیکھکر حیران رہ جاتا ہون کہ یہ مین نے کیون کر
کہا تھا قصہ مختصر وہ اجزا جلد بھیج دو۔ غالب یکشنبہ ۱۲۔ اپریل ۱۸۵۸ء

ایضاً میرزا تفتہ تمھارے اوراق مثنوی کا بم فلٹ پاکٹ پرسون ۱۵ اگست کو اور جناب میرزا
حاتم علی صاحب کی نثر شاید آغاز اگست مین روانہ کرچکا ہون اُس نثر کی رسید نہیں پائی
اور نہیں معلوم ہوا کہ میری خدمت مخدوم کے مقبول طبع ہوئی ۔ یا نہیں۔ نہین معلوم
بھائی نبی بخش صاحب کہان ہیں اور کس طرح ہیں اور کس خیال مین ہین۔ نہین معلوم
مولوی قمرالدین خان الہ آباد سے آگئے یا نہیں۔ اگر نہیں آئے تو وہ وہان کیون

متوقف ہیں۔ میر منشی قدیم وہاں پہنچ گئے اپنا کام کرنے لگے یا کر رہے ہیں۔ آپ کو بتاکید لکھتا ہون کہ ان تینون باتون کا جواب الگ الگ لکھیئے اور جلد لکھیئے۔ اس خط کے بھیجنے تک اغلب ہے کہ پارسل پہنچ جائے اُسکے پہنچنے کی اطلاع دیجیئے گا۔ اب ایک امر سنو مین نے آغاز یازوہم مئی ۱۸۵۷ء سے یکم جولائی ۱۸۵۸ء تک روداد شہر اور اپنی سرگزشت یعنی ۱۵ مہینے کا حال نثر مین لکھا ہے اور التزام اس کا کیا ہے کہ وساتیر کی عبارت یعنی پارسی قدیم لکھی جائے اور کوئی لفظ عربی نہ آئے جو نظم اس نثر مین درج ہے۔ وہ بھی بے آمیزش لفظ عربی ہے۔ ہان اشخاص کے نام نہیں بدلے جاتے وہ عربی۔ انگریزی۔ ہندی جو ہین وہ لکھدیئے ہیں۔ مثلاً تمھارا نام منشی ہرگوپال منشی لفظ عربی ہے نہیں لکھا گیا۔ اسکی جگہ شیوا زبان لکھ دیا ہے۔ یہی میرا خط جیسا اس رقعہ مین ہے یعنی نہ چھدرا نہ گنجان۔ اوراق بے مسطر پر اس طرح کہ کسی صفحہ مین ۲۰ سطر اور کسی مین ۲۲ سطر بلکہ کسی مین ۱۹ سطر بھی آئے چالیس صفحہ یعنی ۲۰ ورق ہیں۔ اگر ۱۲ سطر کے مسطر سے کوئی گنجان لکھے توشاید دو جزو مین آجائے یہان کوئی مطبع نہیں ہے سنتا ہون کہ ایک ہے اس مین کاپی نگار خوشنویس نہیں ہے۔ اگر آگرہ مین اسکا چھاپا ہو سکے تو مجھ کو اطلاع کرو۔ اس تہیدستی اور بے نوائی مین پچیس کا مین بھی خریدار ہو سکتا ہون۔ لیکن صاحب مطبع اتنے پہ کیون مانے گا۔ اور البتہ چاہیئے کہ اگر ہزار نہ ہون تو پانسو جلد تو چھاپی جائے یقین ہے کہ پانسو سات سو جلد چھاپنے کی صورت مین ۳؍ ۴؍ قیمت پڑے۔ کاپی تو ایک ہی ہو گی رہا کاغذ وہ بھی بہت نہ لگے گا۔ لکھائی متن کی تو آپ کو معلوم ہو گئی حاشیہ پر البتہ لغات کے معنی لکھے جائین گے۔ بہر حال اگر ممکن ہو تو اس کا تنکدمہ کرو اور حساب معلوم کر کے مجھ کو لکھو۔ مگر منشی قمر الدین خان نہ گئے ہون تو اُن کو بھی شریک مصلحت کر لو۔ ان تینون باتون کا جواب اور پارسل کی رسید اور اس مطلب خاص کا جواب یہ سب ایک خط مین پاؤن ضرور ضرور ضرور۔ غالب نگاشتہ وروان داشتہ سہ شنبہ۔ ہفدہم اگست ۱۸۵۸ء جواب طلب واسطے تاکید کے بیرنگ بھیجا گیا۔

ایضاً للّٰہ الشکر تمہارا خط آیا اور دل سودا زدہ نے آرام پایا۔ تم میرا خط اچھی طرح پڑھا نہیں کرتے
مین نے ہرگز نہین لکھا کہ یہ عبارت دو جز مین آجاتے۔ مین نے یہ لکھا تھا کہ عبارت
اس قدر ہے کہ دو جز مین آجائے لیکن مین چاہتا ہون کہ حجم زیادہ ہو بہرحال اس نمونہ کی
تقطیع اور حاشیہ مطبوع ہے۔ لغات کے معنی حاشیہ پر چڑہین اُس کی روش ولآویز اور تقسیم نظر
فریب ہو۔ رباعی حاشیہ پر لکھدی اچھا کیا۔ بھائی منشی نبی بخش صاحب نثر کے دو فقرے جس
محل پر کر اُن کو بتائے ہین ضرور لکھوا دینا۔ مین نے جو تم کو میرزائی کا خطاب دیا ہے۔ اُن
فقرون مین اسکا اظہار کیا ہے۔ بہت ضروری یہ امر ہے۔ اور مین منشی شیونرائن صاحب
کو آج صبح کو لکھ چکا ہون۔ تیسرے صفحہ کے آخر یا چوتھے صفحے کے اول یہ جملہ ہے۔ اگر دردم
دیگر بہ ہیب مباش بہم زند۔ نہیب کی جگہ نوائے بنا دینا۔ یہ نوائے مباش بہم زند نہیب
لفظ عربی ہے۔ اگر رہ جائے گا تو لوگ مجھ پر اعتراض کرینگے۔ تیز چاقو کی نوک سے نہیب کا لفظ
چھیلا جائے اور اسی جگہ نوائے لکھدیا جائے۔ راے امید سنگھ نے مجھ پر عنایت اور مطبع کی
اعانت کی حق تعالیٰ اُن کو اس کارسازی اور فقیر نوازی کا اجر دے۔ صاحب کبھی نہ کبھی میرا
کام تم سے آپڑا ہے اور پھر کام کیسا کہ جس مین میری جان اُلجھی ہوئی ہے اور مین نے اسکو اپنے
بہت سے مطالب کے حصول کا ذریعہ سمجھا ہے خدا کے واسطے پہلو تہی نہ کرو اور بدل توجہ فرماؤ
کاپی کی تصحیح کا ذمہ بھائی کا ہوگیا ہے۔ چھ جلد اُن کی آراستگی کا ذمہ برخوردار عبداللطیف
کا کرو دو میری طرف سے دعا کہو اور کہو کہ مین تمھارا بوڑھا اور مفلس چچا ہون تصحیح بھائی کرین تزئین
تم کرو۔ کہتا ہون مگر نہین جانتا کہ تزئین کیونکر کیا چاہیئے۔ سنتا ہون کہ چھاپے کی کتاب کے
حرفون پر سیاہی کی قلم پھیر دیتے ہیں تاکہ حرف روشن ہوجائین۔ سیاہ قلم سے جدول بھی کھچ
جاتی ہے پھر جلد بھی پُرتکلف بن سکتی ہے بھتیجے کی دستکاری اور صناعی اور ہوشیاری
اُن کی میرے کس دن کام آوے گی۔ میرزا تفتہ تم بڑے بے درد ہو۔ دلی کی تباہی پر تم کو
رحم نہیں آتا۔ بلکہ تم اُس کو آباد جانتے ہو۔ یہان پنچہ بند تو میسر نہیں۔ صحاف اور نقاش کہان

شہر آباد ہوتا تو مین آپ کو تکلیف کیون دیتا یہین سب درستی میری آنکھون کے سامنے ہوجاتی قصہ مختصر یہ عبارت منشی عبد اللطیف کو پڑھا دو مین تو ان کے باپ کو اپنا حقیقی بھائی جانتا ہون۔ اگر وہ مجھے اپنا حقیقی چچا جانین اور میرا کام کرین تو کیا عجب ہے دو روپے فی جلد اس سے زیادہ کا مقدور نہین جب مجکو لکھو گے ہنڈوی بھیج دون گا چھ روپے آٹھ روپے دس روپے حد بارہ روپے میان کو سمجھا دینا کمی کی طرف نہ گرین چیز اچھی ہے۔ نہایت بارہ زر مین چھ جلدین تیار ہون۔ منشی شیونراین کو سمجھا دینا کہ زنہار عرف نہ لکھین نام اور تخلص بس۔ اجزاے خطابی کا لکھنا نامناسب بلکہ مضر ہے۔ مگر ہان نام کے بعد لفظ بہادر کا اور بہادر کے لفظ کے بعد تخلص اسد اللہ خان بہادر غالب۔ بھائی تم نے اوراق مثنوی کی رسید نہ لکھی کہین وہ پارسل مین سے گر تو نہ گئے ہون۔ دیکھو کس لطف سے میرے نام کی حقیقت بیان ہوئی ہے اور ان کے چھاپنے کی ممانعت ضرور ہے مگر مین اسکی عبارت کیا بتاؤن۔ صاحب مطبع اس امر کو اُردو مین آخر کتاب پر لکھدین منشی جی سے نثر لکھوا لو منشی عبد اللطیف کو یہ خط پڑھاؤ نہیب کی جگہ تو ابنا دو۔ صاحب مطبع کو میرا پتہ بتا دو۔ خاتمہ پر ممانعت کا حکم صاحب مطبع ہی لکھو اور برخوردار عبد اللطیف سے مقدار روپیہ کی دریافت کرکے مجکو لکھ بھیجو اپنی مثنوی کی رسید لکھو اپنے بجان و دل مصروف ہونے کا اقرار کرو۔ ان سب امور کی مجھے خبر دو۔ غالب جمعہ سوم سمبر ۱۸۵۸ء ہنگام نیمروز۔

ایضاً میرزا تفتہ کو دعا پہنچے۔ دونون فقرے جس محل پر بتاتے ہین حاشیہ پر لکھدیے ہون گے نہیب کے لفظ کو چھیل کر تو لے بنا دیا ہوگا۔ برخوردار منشی عبد اللطیف کو میرا خط اپنے نام کا دکھایا ہوگا۔ اُن کی سعادت مندی سے یقین ہے کہ میری التماس قبول کرین اور ادھر متوجہ ہون کاپی لکھی جانی اور چھاپا ہونا شروع ہو گیا ہوگا۔ اگر پتھر بڑا ہے تو چاہیئے آٹھ آٹھ صفحے بلکہ بارہ بارہ صفحے چھاپے جائین۔ اور کتاب جلد منطبع ہو جائے۔ بھائی منشی صاحب کی شفقت کا حال پوچھنا ضرور نہین مجھپر مہربان اور حسن کلام کے قدردان ہین اسکی تصحیح مین بے پروائی

کرین گے تو کیا میری تفضیح کے روادار ہونگے۔ بھائی تم نے بھی اور منشی شیونراین صاحب نے بھی لکھا ہین ایک عبارت لکھتا ہون اگر پسند آئے تو خاتمہ عبارت مین چھاپ دو نامہ نگار غالب خاکسار کا یہ بیان ہے کہ یہ جو میری سرگزشت کی داستان ہے اس کو مین نے مطبع مفید خلائق مین چھپوایا ہے اور میری رائے مین اس کا یہ قاعدہ قرار پایا ہے کہ اور صاحبان مطابع جب تک مجھ سے طلب رخصت نہ کرین اپنے مطبع میں اس کے چھاپنے پر جرأت نہ کرین۔ اس کے سوا اگر کوئی طرح کی تحریر منظور ہو تو منشی شیونرائن صاحب کو اجازت ہے کہ میری طرف سے چھاپ دین۔ یہ سب باتین پہلے بھی لکھ چکا ہون۔ اب دو امر ضروری اللاظہار تھے اسواسطے یہ خط لکھا ہے۔ ایک تو اُردو عبارت دوسرے یہ کہ میرے شفیق مکرم سید مکرم حسین صاحب کا خط میرے نام آیا ہے اور اُنھون نے ایک بات جواب طلب لکھی ہو اسکا جواب اسی خط مین لکھتا ہون تم کو چاہیئے کہ ان سے کہہ دو بلکہ یہ عبارت اُن کو دکھا دو۔ بندہ پرور نواب عطاء اللہ خان میرے بڑے دوست اور شفیق ہین اُن کے فرزند رشید میر غلام عباس المخاطب بہ سیف الدولہ یہ دونون صاحب صحیح وسالم ہین شہر سے باہر دو چار کوس پر کوئی گانو ہے وہان رہتے ہین۔ شہر مین اہل اسلام کی آبادی کا حکم نہین اور ان کے مکانات قرق ہین ضبط ہوگئے ہین نہ واگزاشت کا حکم ہو۔

ایضاً میرزا تفتہ اس غمزدگی مین مجکو ہنسانا تمھارا ہی کام ہے۔ بھائی تضمین گلستان چھپوا کر کیا فائدہ اُٹھایا ہے جو انطباع سنبلستان سے نفع اُٹھاؤ گے روپیہ جمع رہنے دو آمد اچھی چیز ہی اگرچہ قلیل ہو اور اگر روپیہ لینا منظور ہے تو ہرگز اندیشہ نہ کرو اور درخواست دیدو۔ بعد نو مہینے کے روپیہ تم کو مل جائے گا۔ یہ میرا ذمہ کہ اس نو مہینے مین کوئی انقلاب واقع نہ ہوگا۔ اگر ایسا ہوا بھی تو ہوتے ہوتے اُس کو مدت چاہیئے۔ رستخیز بیجا ہو چکا۔ اب ہو تو رستخیز ہو۔ یعنی قیامت اور اُسکا حال معلوم نہین کہ کب ہوگی۔ اگر اعداد کے حساب سے دیکھو تو بھی رستخیز کے ۱۲۷۷ ہوتے ہین۔ احتمال فتنہ سال آیندہ پر رہا سو بھی موہوم۔ میان مین جو آخر جنوری کو رامپور جاکر آخر مارچ مین یہان آگیا ہون تو کیا کہون کہ یہان کے لوگ میرے حق مین کیا کیا کچھ کہتے ہین

ایک گروہ کا قول ہے کہ یہ شخص ولسلئے رامپور کا اُستاد تھا اور وہان گیا تھا۔ اگر نواب نے کچھ سلوک نہ کیا ہوگا تو بھی پانچہزار روپے سے کم نہ دیا ہوگا۔ ایک جماعت کہتی ہے کہ نوکری کو گئے تھے مگر نوکر نہ رکھا۔ ایک فرقہ کہتا ہے کہ نواب نے نوکر رکھ لیا تھا دو سَو روپیہ مہینا کر دیا تھا۔ لفٹنٹ گورنر الہ آباد جو رامپور آئے اور اُن کو غالب کا وہان ہونا معلوم ہوا تو اُنھون نے نواب صاحب کہا کہ اگر ہماری خوشنودی چاہتے ہو تو اس کو جواب دو۔ نواب نے برطرف کر دیا۔ یہ تو سُن لیا اب تم اصل حقیقت سنو۔ نواب یوسف علیخان بہادر تیس تیس برس کے میرے دوست اور پانچ چھ برس سے میرے شاگرد ہین۔ آگے گاہ گاہ کچھ بھیج دیا کرتے تھے اب جولائی ۱۸۵۹ء سے سو روپے مہینا ماہ بماہ بھیجتے ہین۔ بُلاتے رہتے تھے اب مین گیا دو مہینے رہکر چلا آیا بشرطیکہ حیات بعد برسات کے پھر جاؤن گا۔ وہ سو روپیہ مہینا یہان رہون۔ وہان رہون خدا کے ہان سے میرا مقرر ہو۔ غالب ۱۳۔ مارچ ۱۸۶۲ء

ایضاً کیون صاحب۔ کیا یہ آئین جاری ہوا ہی کہ سکندر آباد کے رہنے والے دلّی کے خاک نشینون کو خط نہ لکھین بھلا اگر یہ حکم ہوا ہوتا تو یہان بھی تو اشتہار ہو جاتا کہ زنہار کوئی خط سکندر آباد کو یہان کی ڈاک مین نہ جائے بہرحال ع کس بشنود یا نشنود من گفتگوے مے کنم ؛ کل جمعہ کے دن ۲ تاریخ نومبر کو ۳۳ جلدین بھیجی ہوئی برخوردار شیونرائن کی پہنچین۔ کاغذ خط تقطیع۔ سیاہی۔ چھاپا سب خوب دل خوش ہوا اور شیونرائن کو دعا دی۔ سات کتابین جو میرزا حاتم علی صاحب کی تحویل مین ہین وہ بھی یقین ہے کہ آج کل پہنچ جائیں۔ معلوم نہیں منشی شیونراین نے اندور کو واسطے راے امید سنگھ کے کس طرح بھیجی ہین یا ابھی نہیں بھیجین صاحب تم اس خط کا جواب لکھوا ور اپنے قصد کا حال لکھو۔ سکندر آباد کب تک رہوگے۔ آگرہ کب جاؤگے۔ شنبہ ۱۳۔ نومبر ۱۸۵۸ء۔ جواب طالب۔

ایضاً صاحب ۲۵۔ اپریل کو ایک خط اور ایک پارسل ڈاک مین ارسال کر چکا ہون۔ آج ۳۰ ہے یقین ہے کہ خط اور پارسل دونون پہنچ گئے ہون گے۔ ایک امر ضروری باعث

اس تحریر کا ہے کہ جو مین اس وقت روانہ کرتا ہون - ایک میرا دوست اور تمھارا ہمدرد ہے اُس نے اپنے حقیقی بھتیجے کو بیٹا کر لیا تھا - اٹھارہ اُنیس برس کی عمر قوم کا کھتری خوبصورت وضعدار نوجوان ۱۲۷۵ھ میں بیمار پڑ کر مر گیا اب اُسکا باپ مجھ سے آرزو کرتا ہے کہ ایک تاریخ اُس کے مرنے کی لکھون ایسی کہ وہ فقط تاریخ نہ ہو بلکہ مرثیہ ہو کہ وہ اُس کو پڑھ پڑھ کر رویا کرے سو بھائی اُس سائل کی خاطر مجکو عزیز اور فکر شعر متروک معہذا یہ واقعہ تمھارے حسب حال ہے جو خونچکان شعر تم نکالو گے وہ مجھ سے کہان نکلیں گے بطریق مثنوی بیس تیس شعر لکھدو مصرع آخر میں مادہ تاریخ ڈال دو - نام اُسکا برج موہن تھا - اور اُس کو بابو بابو کہتے تھے - چنانچہ میں بحر ہزج مسدس مجنون میں ایک شعر تم کو لکھتا ہون چاہو اُسکو آغاز میں رہنے دو اور آئندہ اسی بحر میں اور اشعار لکھ لو - چاہو کوئی اور طرح نکالو - لیکن خیال میں رہے کہ سائل کو متوفی کے نام کا درج ہونا منظور ہے اور بابو برج موہن سوائے اس بحر کے یا بحر رمل کے اور بحر میں نہیں آسکتا وہ شعر میرا یہ ہے ؎

| | |
|---|---|
| برم چون نام بابو برج موہن | چکد خون دل ریش از لب من |

غالب - نگاشتہ روز جمعہ سی ام - اپریل ۱۸۵۹ء

ایضاً بھائی تمھارا وہ خط جس میں اوراق مثنوی ملفوف تھے پہنچا - اوراق مثنوی - اوراق دستنبو کے ساتھ پہنچیں گے - اب تمھارے مطالب کا جواب جدا جدا لکھتا ہوں - الگ الگ سمجھ لینا - صاحب تم نے مرزا حاتم علی صاحب سے کیون کہا - بات اتنی تھی کہ وہ مجکو لکھ بھیجے کہ نثر آئی اور مرزا صاحب نے پسند کی اب اُن سے میرا سلام کہو اور یہ کہو کہ آپ کے شکر بجالانے کا شکر بجالاتا ہون - چھاپے کے باب میں جو آپنے لکھا وہ معلوم ہوا - اس تحریر کو جب دیکھو گے تب جانو گے اہتمام و عجلت اس کے چھپوانے میں اس واسطے ہے کہ اسمیں سے ایک جلد نواب گورنر جنرل بہادر کی نذر بھیجونگا - اور ایک جلد بذریعہ اُن کے جناب ملکہ معظمہ انگلستان کی نذر کرون گا - اب سمجھ لو طرز تحریر کیا ہو گی اور صاحبان مطبع کو اُسکا انطباع کیون نامطبوع ہو گا

جیتے رہو۔ اس غمزدگی میں مجکو ہنسایا۔ وہ کون ملا تھا جس نے تم کو پڑھایا ع گرچہ عمل کار خردمند نیست ❊ عمل کار اہل کار ہے یہ شعر شیخ سعدی کا بادشاہ کی نصیحت میں ہے ع جز بخردمند مفرما عمل ❊ یعنی خدمت و اعمال سوائے علما اور عقلا کے اور کی تفویض نہ کر۔ پھر خود کہتا ہے ع گرچہ عمل کار خردمند نیست ❊ یعنی اگرچہ خدمات و اشغال سلطانی کا قبول کرنا خردمندوں کا کام نہیں۔ اور عقل سے بعید ہے کہ آدمی اپنے کو خطر میں ڈالے عمل الگ ہے اور کار مضاف ہے بطرف خردمند کے ورنہ دہائی خدا کی عمل کار اہل کار کے معنی پر نہیں آتا۔ مگر قتیل اور واقف یا اور پورب کے ملکیوں کی فارسی۔

ایضاً میری جان کیا سمجھے ہو سب مخلوقات تفتہ و غالب کیونکر بن جائیں ع ہر یکے را بہر کارے ساختند ❊ انت متا سو متا مصری میٹھی نمک سلونا کبھی کسی شے کا مزا نہ بدلیگا اب جو میں اُس شخص کو نصیحت کروں وہ کیا نہ سمجھے گا کہ غالب کیا جانے کہ عبدالرحمن کون ہے اور مجھ سے اس سے کیا رسم و راہ ہے بے شبہ جانے گا کہ تفتہ نے لکھا ہوگا میں اُس کی نظر میں سُبک ہو جاؤنگا اور تم سے وہ اور بھی سرگران ہو جایگا اور یہ جو تم لکھتے ہو کہ تونے اُس شخص کو اپنے عزیزوں میں گنا ہے۔ بندہ پرور میں تو بنی آدم کو مسلمان یا ہندو یا نصرانی عزیز رکھتا ہوں اور اپنا بھائی گنتا ہوں۔ دوسرا مانے یا نہ مانے۔ باقی رہی وہ عزیزداری جس کو اہل دنیا قرابت کہتے ہیں اُس کو قوم اور ذات اور مذہب اور طریق شرط ہے۔ اور اُس کے مراتب و مدارج ہیں۔ نظر اس دستور پر اگر دیکھو تو مجکو اُس شخص سے خس برابر علاقہ عزیزداری کا نہیں۔ از راہ حسن اخلاق اگر عزیز لکھدیا یا کہدیا تو کیا ہوتا ہے۔ زین العابدین خان عارف میرے سالے کا بیٹا یہ شخص اُس کے سالے کا بیٹا اسکو جو چاہو سمجھ لو۔ خلاصہ یہ کہ جب اُدھر سے آدمیت نہ ہوئی تو اب اُسکو لکھنا لغو و بے فائدہ بلکہ مضر ہے۔ تمھارا میرٹھ جانا اور نواب مصطفٰے خان سے ملنا ہم پہلے ہی دریافت کر چکے ہیں۔ اب تمہارے خط سے مراد آباد ہوکر سکندر آباد آنا معلوم ہو گیا۔ حق تعالیٰ شانہ تمکو خوش و خرم رکھے مرقومہ جمعہ ۲۳ ستمبر ۱۸۵۹ع

ایضاً صاحب تمہارا خط مع رقعہ مرد سخن فہم پہنچا۔ تمہاری خوشامد نہیں کرتا۔ سچ کہتا ہوں کہ تمہارے کلام کی تحسین کرنے والا فی الحقیقت اپنے فہم کی تعریف کرتا ہے جواب میں درنگ اس راہ سے ہوئی کہ میں مصطفی خان کی ملاقات کو بسبیل ڈاک میرٹھ گیا تھا۔ تین دن وہاں رہا کل وہاں سے آیا آج تم کو یہ خط بھجوایا۔ محررہ مرسلہ چہارشنبہ ۲ جنوری ۱۸۵۹ء

ایضاً میرزا تفتہ کل قریب دوپہر کے ڈاک کا ہرکارہ وہ جو خط بانٹا کرتا ہے آیا اور اس نے پارسل موم جامے میں لپٹا ہوا دیا۔ پہلے تو میں بھی حیران رہا کہ پاکٹ خطوں کی ڈاک میں کیوں آیا بارے اس کی تحریر دیکھی تو تمہارے ہاتھ کا ہیم فلٹ لکھا ہوا اور دو ٹکٹ لگے ہوئے مگر اُسکے آگے کالی مُہر اور کچھ انگریزی لکھا ہوا۔ ہرکارہ نے کہا کہ ۲ دلوائیے۔ دلوائیے اور پارسل لے لیا مگر حیران کہ یہ کیا پیچ پڑا قیاس ایسا چاہتا ہے کہ تمہارا آدمی جو ڈاک گھر گیا اُس کو خطوں کے بکس میں ڈال آیا۔ ڈاک کے کارپردازوں نے غور نہ کی اور اُس کو بیرنگ خطوں کی ڈاک میں بھیج دیا۔ وہ صاحب جو میرے عرف سے آشنا اور میرے نام سے بیزار ہیں یعنی منشی بھگوان پرشاد شُل خوان میرا سلام قبول کریں۔ غالب ۲۸ جولائی ۱۸۵۸ء

ایضاً بھائی مجھ میں تم میں نامہ نگاری کاہے کو ہے مکالمہ ہے آج صبح کو ایک بھیج چکا ہوں اب اس وقت تمہارا خط اور آیا۔ سنو صاحب لفظ مبارک میم حا میم دال اس کے ہر حرف پر میری جان نثار ہے مگر چونکہ یہاں سے ولایت تک حکام کے ہاں سے یہ لفظ یعنے محمد اسد اللہ خان نہیں لکھا جاتا میں نے بھی موقوف کر دیا ہے۔ رہا میرزا و مولانا و نواب اس میں تم کو اور بھائی کو اختیار ہے جو چاہو سو لکھو۔ بھائی کو کہنا اُن کے خط کا جواب صبح کو روانہ کر چکا ہوں۔ میرزا تفتہ اب تم تزئین جلد ہائے کتاب کے باب میں برادر زادہ سعادت مند کو تکلیف نہ دو۔ بعلا مامہربان کو اختیار ہے جو چاہیں سو کریں۔ خط تمام کر کے خیال میں آیا کہ وہ جو مرزا صاحب سے مجکو مطلب ہے تم پر بھی ظاہر کروں صاحب وہاں ایک اخبار موسوم بہ آفتاب عالمتاب نکلتا ہے اُس کے مہتمم نے

التزام کیا ہے کہ ایک صفحہ یا ڈیڑھ صفحہ بادشاہ دہلی کے حالات کا لکھتا ہے۔ نہیں معلوم آغاز کس مہینے سے ہے حکیم احسن اللہ خان یہ چاہتے ہیں کہ سابق کے جو اوراق ہیں جب سے ہوں وہ جو چھاپہ خانہ میں مسودہ رہتے ہیں اس کی نقل کاتب سے لکھوا کر یہاں بھیجی جائے اجرت جو لکھی آئے گی وہ بھیجی جائے گی۔ اور ابتدائے ۱۸۵۸ء سے اُن کا نام خریداروں میں لکھا جائے وہ ہفتہ کے دو نمبر اُن کو ایک لفافہ میں بھیجدئے جائیں اور پھر ہر مہینے ہفتہ وہ ہفتہ اُن کو لفافہ اخبار کا پہنچا کرے۔ یہ امر اب جناب مرزا حاتم علی صاحب کو لکھ چکا ہوں اور اب تک آثار قبول ظاہر نہیں ہوئے نہ لفافے حکیم صاحب پاس پہنچے نہ ان صفحات کی نقل میرے پاس آئی۔ آپ کو اس میں سعی ضرور ہے۔ اور ہاں صاحب آفتاب عالمتاب کا مطبع تو کنیری بازار میں ہے مگر آپ مجکو لکھیں کہ مفید خلائق کا مطبع کہاں ہے۔ عجب ہے کہ ان صاحب شفیق نے میری تحریرات کا جواب نہیں لکھا۔ فرمایش حکیم احسن اللہ خان صاحب کی بہت اہم ہے عند الملاقات میرا سلام کہہ کر اسکا جواب بلکہ وہ اخبار اُن سے بھجواؤ جمعہ ۳ ستمبر ایضاً بھائی میں نے مانا تمھاری شاعری کو میں جانتا ہوں کہ کوئی دم تمکو فکر سخن سے فرصت نہ ہوگی پر جو تم نے التزام کیا ہے ترصیع کی صنعت کا اور دو لخت شعر لکھنے کا اسمیں ضرور نشست معنی بھی ملحوظ رکھا کرو۔ اور جو کچھ لکھو اُس کو دوبارہ سہ بارہ دیکھا کرو۔ کیوں صاحب یہ ڈبل خط پوسٹ پڈ بھیجا اور وہ بھی دلی سے سکندر آباد کو آیا۔ حاتم کے سوا اور میرے سوا کسی نے کیا کہا ہوگا کیا ہنسی آتی ہے تمھاری باتوں پر خدا تم کو جیتا رکھے اور جو کچھ تم چاہو تم کو دے۔ جانی جی کی بڑی فکر ہے میں تم کو لکھا چاہتا تھا کہ اُن کا حال لکھو۔ تمھارے خط سے معلوم ہوا کہ تم کو بھی نہیں معلوم کہ وہ کہاں ہیں۔ یقین ہے کہ اجمیر میں ہونگے مگر خط نہیں بھیجا جاتا کہ وہاں مقیم نہیں ہیں خدا جانے کب چل نکلیں بہر حال تم بھرتپور سے قریب ہو اور اُن کے متوسلوں کو جانتے ہو اور اگر ہو سکے تو کسی کو لکھ کر خبر منگواؤ اور جو کچھ تم کو معلوم ہو وہ مجکو بھی لکھو۔ منشی صاحب مع منشی عبد الطیف کول میں آ گئے۔ کل اُن کا خط مجکو آیا تھا آج

اُسکا جواب بھی روانہ کردیا۔ اسداللہ یکشنبہ ۱۲۔ ماہ۔ اگست ۱۸۵۳ء

**ایضاً** بھائی آج مجکو بڑی تشویش ہے اور یہ خط میں تم کو کمال سراسیمگی میں لکھتا ہوں جس دن میرا خط پہنچے اگر وقت ڈاک کا ہو تو اُسی وقت جواب لکھ کر روانہ کرو اور اگر وقت نہ رہا ہو تو ناچار دوسرے دن جواب بھیجو منشا تشویش و اضطراب کا یہ ہے کہ کئی دن سے راجہ بھرت پور کی بیماری کی خبر سُنی جاتی تھی۔ کل سے اور بری خبر شہر میں مشہور ہے تم بھرتپور سے قریب ہو یقین ہے کہ تم کو تحقیق حال معلوم ہوگا جلد لکھو کہ کیا صورت ہے راجہ کا مجکو غم نہیں مجکو فکر جانی جی کی ہے کہ اُسی علاقہ میں تم بھی شامل ہو صاحبان انگریز نے ریاستوں کے باب میں ایک قانون وضع کیا ہے یعنی جو رئیس مرجاتا ہے سرکار اُس ریاست پر قابض و متصرف ہو کر رئیس زادہ کے بالغ ہونے تک بندوبست ریاست کا اپنے طور پر رکھتی ہے۔ سرکاری بندوبست میں کوئی قدیم الخدمت موقوف نہیں ہوتا اس صورت میں یقین ہو کہ جانی صاحب کا علاقہ بدستور قائم رہے مگر یہ وکیل ہیں معلوم نہیں مختار کون ہے اور ہمارے بابو صاحب ہیں اور اس مختار میں صحبت کیسی ہے رانی سے اُن کی کیا صورت ہے تم اگرچہ بابو صاحب کی محبت کا علاقہ رکھتے ہو لیکن اُنھوں نے از راہِ دور اندیشی تم کو متوسل اُس سرکار کا کر رکھا ہے اور تم مستغنیانہ اور لاابالیانہ زندگی بسر کرتے تھے زنہار اب وہ روش نہ رکھنا۔ اب تم کو بھی لازم آپڑا ہے۔ جانی جی کے ساتھ روشناس حکام والا مقام ہونا پس چاہیئے کہ دل کی آرایش کا ترک کرنا اور خواہی نخواہی بابو صاحب کے ہمراہ رہنا میری رائے میں یوں آیا ہے اور میں نہیں لکھ سکتا کہ موقع کیا ہے اور مصلحت کیا ہے۔ جانی جی بھرت پور آئے ہیں یا اجمیر میں ہیں کس فکر میں ہیں اور کیا کر رہے ہیں واسطے خدا کے نہ مختصر نہ سرسری بلکہ مفصل اور منقح جو کچھ واقع ہوا ہو اور جو صورت ہو مجکو لکھو اور جلد کہ مجھ پر خواب و خور حرام ہے۔ کل شام کو میں نے سنا آج صبح قلعہ نہیں گیا اور یہ خط لکھ کر از راہِ احتیاط بیرنگ روانہ کیا ہے۔ تم بھی اس کا جواب بیرنگ روانہ کرنا۔ آدھ آنہ ایسی بڑی چیز نہیں۔ ڈاک

کے لوگ بیرنگ خط کو ضروری سمجھکر جلد پہنچاتے ہیں اور پوسٹ پڈ پڑا رہتا ہے جب اس محلہ میں جانا ہوتا ہے تو اُس کو بھی لیجاتے ہیں۔ زیادہ کیا لکھوں کہ پریشان ہوں۔ نوشتہ چاشتگاہ دوشنبہ ۲۸ مارچ ۱۸۵۳ء ضروری جواب طلب۔

ایضاً میاں مرزا تفتہ ہزار آفرین کیا اچھا قصیدہ لکھا ہے۔ واہ واہ چشم بد دور تسلسل معنی سلاست الفاظ۔ ایک مصرع میں تمکو محمد اسحاق شوکت بخاری سے توارد ہوا یہ بھی محل فخر و شرف ہے کہ جہاں شوکت پہنچا وہاں تم پہنچے وہ مصرع یہ ہے ع چاک گردیدم و از جیب بداماں رفتم + پہلا مصرع تمہارا اگر اُس کے پہلے مصرع سے اچھا ہوتا تو میرا دل اور زیادہ خوش ہوتا۔ خدا تمکو اتنا جلائے کہ ایک دیوان ۲۰ جزو قصائد کا کہہ لو۔ مگر جزو دار قصائد بقید حروف تہجی نہ جمع کرنا صاحب مجھے اِس بزرگوار کا معاملہ اور یہ جو تم نے اس کا وطن اور پیشہ اب لکھا ہے سابق کا تمہارا لکھا ہوا سب یاد ہے۔ میں نے اس کو دوست بطریق طنز لکھا ہے۔ بہرحال وہ جو میں نے خاقانی کا شعر لکھ کر اُس کو بھیجا اُس کی ماں مرے اگر میرے اُس خط کا جواب لکھا ہو۔ بڑا پرانا قصہ تم نے یاد دلایا۔ داغ کہنہ حسرت کو چمکایا۔ یہ قصیدہ منشی محمد حسن کی معرفت روشن الدولہ پاس اور روشن الدولہ کے توسط سے نصیر الدین حیدر کے پاس گزرا اور جس دن گزرا اُسی دن پانچ ہزار روپیہ کے بھیجنے کا حکم ہوا۔ متوسط یعنی منشی محمد حسن نے مجکو اطلاع نہ دی۔ منظفر الدولہ مرحوم لکھنو سے آئے اُنھوں نے یہ راز مجھ پر ظاہر کیا اور کہا خدا کے واسطے میرا نام منشی محمد حسن کو نہ لکھنا ناچار میں نے شیخ امام بخش ناسخ کو لکھا کہ تم دریافت کر کے لکھو کہ میرے قصیدہ پر کیا گزری۔ اُنھوں نے جواب لکھا کہ پانچ ہزار ملے۔ تین ہزار روشن الدولہ نے کھائے دو ہزار منشی محمد حسن کو دیئے اور فرمایا کہ اس میں سے جو مناسب جانو غالب کو بھیجدو۔ کیا اُس نے ہنوز تم کو کچھ نہ بھیجا۔ اگر نہ بھیجا ہو تو مجکو لکھو۔ میں نے لکھ بھیجا کہ مجھے پانچ روپے بھی نہیں پہنچے۔ اس کے جواب میں اُنھوں نے لکھا کہ اب تم مجھے خط لکھو۔ اُس کا مضمون یہ ہو کہ میں نے بادشاہ کی تعریف میں قصیدہ بھیجا ہے اور یہ مجکو معلوم ہوا ہے کہ وہ قصیدہ حضور میں

گزرا مگر یہ میں نے نہیں جانا کہ اسکا صلہ کیا مرحمت ہوا ہیں کہ ناسخ ہوں اپنے نام کا خط بادشاہ کو پڑھوا کر اُن کا کھایا ہوا روپیہ اُن کے حلق سے نکال کر تم کو بھیجا دوں گا۔ بھائی یہ خط لکھ کر میں نے ڈاک میں روانہ کیا آج خط روانہ ہوا تیسرے دن شہر میں خبر اُڑی کہ نصیر الدین حیدر مر گیا۔ اب کہو میں کیا کروں اور ناسخ کیا کرے۔ غالب دو شنبہ ۱۹۔ اگست ۱۸۵۱ع

**ایضاً** آؤ مرزا تفتہ میرے گلے لگ جاؤ۔ بیٹھو اور میری حقیقت سنو۔ یکشنبہ کو مولوی مظہر الحق آئے تھے اُن سے سب حال معلوم ہوا۔ پہلا خط تم کو اُن کے بھائی مولوی انوار الحق نے بموجب حکم رنگٹن صاحب کے لکھا تھا۔ پھر ایک خط صاحب نے آپ مسودہ کر کے اپنی طرف سے تم کو لکھا۔ دونو دیوان تمھارے اور نشتر عشق اور ایک تذکرہ اور یہ چار کتابیں تمھاری بھیجی ہوئی اُن کو پہنچیں۔ صاحب تم سے بہت خوش اور تمھارے بہت معتقد ہیں کہتے ہیں کہ ہم جانتے ہیں اتنا بڑا شاعر کوئی اور ہندوستان میں نہ ہو گا کہ جو پچاس ہزار بیت کا مالک ہو۔ فائدہ اس التفات کا یہ کہ تمھارا ذکر بہت اچھی طرح سے لکھیں گے باقی ما بخیر شما بسلامت ہاں ان کے تحت میں دس بیس مشاہرہ کے علاقے ہیں۔ اگر تمھاری اجازت ہو تو اس امر میں اُن سے کلام کروں۔ میرا عجب حال ہے حیران ہوں کہ تمھیں میرا کلام کیوں نہیں باور آتا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| گمان زیست بود بر منت ز بیدردی | | بد است مرگ ولے بدتر از گمان تو نیست | |

سامعہ مر گیا تھا اب باصرہ بھی ضعیف ہو گیا جتنی قوتیں انسان میں ہوتی ہیں سب مضمحل ہیں حواس سراسر مختل ہیں حافظہ گویا کبھی نہ تھا شعر کے فن سے گویا کبھی مناسبت نہ تھی رئیس رامپور سو روپے مہینا دیتے ہیں۔ سال گذشتہ اُن کو لکھ بھیجا کہ اصلاح نظم حواس کا کام ہے اور میں اپنے میں حواس نہیں پاتا متوقع ہوں کہ اس خدمت سے معاف رہوں جو کچھ مجھے آپ کی سرکار سے ملتا ہے عوض خدمات سابقہ میں شمار کیجئے تو میں سکہ لمبر رہی ورنہ خیرات خوار سہی۔ اور اگر یہ عطیہ بشرط خدمت ہے تو جو آپ کی مرضی ہو وہی میری قسمت ہے

ہے برس دن سے اُن کا کلام نہیں آتا۔ فتوح مقرری نومبر تک آئی اب دیکھیے آگے کیا ہوتا ہی۔
آج تک نواب صاحب ازراہ جوانمردی دیے جاتے ہیں۔ اور بھائی تمھاری مشق چشم بددور
صاف ہو گئی رطب و یابس تمھارے کلام میں نہیں رہا۔ اور اگر خواہی نخواہی تمھارا عقیدہ
یہی ہے کہ اصلاح ضرور ہے تو میری جان میرے بعد کیا کرو گے میں چراغ دم صبح
و آفتاب سر کوہ ہوں انا للہ و انا الیہ راجعون ۱۴۔ رجب نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** مرزا تفتہ عجب اتفاق ہوا پنجشنبہ کے دن ۲۲۔ اپریل کو کلیان خط ڈاک میں ڈال کر آیا
کہ اُس کے متعاقب پارسل کا ہرکارہ آیا اور تھارا بھیجا ہوا پاکٹ لایا رسید لکھنی میں نے
زائد سمجھی اور اُس کا دیکھنا شروع کیا۔ بیکار محض اور تنہا ہوں پانچ پہر کا دن میری ہڈی ل
لگی ہو گئی خوب دیکھا سچ تو یوں ہے کہ ان اشعار میں میں نے بہت حظ اُٹھایا۔ جیتے رہو تمھارا
دم غنیمت ہے بھائی کا حال مفصل لکھو پنشن کے طالب ہیں یا نوکری کے منشی عبداللطیف کہاں
ہیں اور کس طرح ہے۔ علاقہ بنا ہوا ہے یا جاتا رہا۔ صاحب لفٹنٹ گورنری کا محکمہ بالکل الہ آباد
کو گیا یا ہنوز کچھ یہاں بھی ہے منشی غلام غوث صاحب کہاں ہیں۔ نوکر ہیں یا مستعفی عدالت
دیوانی کا محکمہ یہیں رہے گا یا الہ آباد جائیگا۔ اس کا اور گورنری کے محکمہ کا ساتھ ہی چاہیے یہ بھی
وہیں جاوے آج تمھارے اشعار کا کاغذ ہم فلٹ پاکٹ اسی خط کے ساتھ ڈاک میں بھیجا گیا ہے
یقین ہی کہ یہ خط کل پرسوں اور وہ پاکٹ پانچ چار دن میں پہنچ جائے۔ غالب یکشنبہ ۲۵۔ اپریل ۱۸۵۸ء

**ایضاً** مرزا تفتہ۔ ایک امر عجیب تم کو لکھتا ہوں اور وہ امر بعد تعجب مفرط کے موجب نشاط مفرط
ہو گا میں اجراے پنشن سرکار انگریزی سے مایوس تھا بارے وہ نقشہ پنشن داروں کا جو یہاں
سے بن کر صدر کو گیا تھا اور یہاں کے حاکم نے بہ نسبت میرے صاف لکھدیا تھا کہ یہ شخص
پنشن پانے کا مستحق نہیں ہے۔ گورمنٹ نے برخلاف یہاں کے حاکم کی راے کے میری پنشن
کے اجرا کا حکم دیا اور وہ حکم یہاں آیا۔ اور مشہور ہوا میں نے بھی سُنا اب کہتے ہیں کہ ماہ
آیندہ یعنی مئی کی پہلی کو تنخواہوں کا بٹنا شروع ہو گا۔ دیکھا چاہیے پچھلے روپے کے باب

میں کیا حکم ہوتا ہے۔ غالب ۱۶۔اپریل ۱۸۶۰ء

ایضاً۔ صاحب تمہارا خط آیا میں نے اپنے مطالب کا جواب پایا۔ امراؤ سنگھ کے حال پر اُس کے واسطے مجکو رحم اور اپنے واسطے رشک آتا ہے۔ اللہ اللہ ایک وہ ہیں کہ دو بار اُن کی بیڑیاں کٹ چکی ہیں۔ اور ایک ہم ہیں کہ ایک اوپر پچاس برس سے جو پھانسی کا پھندا گلے میں پڑا ہے تو نہ تو پھندا ہی ٹوٹتا ہے نہ دم ہی نکلتا ہے اُس کو سمجھاؤ کہ تیرے بچوں کو میں پال لوں گا تو کیوں بلا میں پھنستا ہے۔ وہ جو مصرع تم نے لکھا ہے وہ حکیم ثنائی کا ہے۔ اور وہ نقل حدیقہ میں مرقوم ہے ؎

| | |
|---|---|
| پسرے با پدر بزاری گفت | کہ مرا یار شو بہرہ خفت |
| گفت بابا زنا کن وزن نہ | پند از خلق گیر و از من نہ |
| درزنا گر بگیردت عسسے | بہلد کو گرفت چون تو بسے |
| زن کنی ہر گزت رہا نکند | ور تو بگذاریش چہا نکند |

بس تو اب تم سکندر آباد میں رہے کہیں اور کیوں جاؤ گے۔ بنک گھر کا روپیہ اُٹھا چکے ہو اب کہاں سے کھاؤ گے۔ میاں نہ میرے سمجھانے کو دخل ہے نہ تمہارے سمجھنے کی جگہ ہے۔ ایک خرج ہے کہ وہ چلا جاتا ہے جو ہوتا ہے وہ ہوا جاتا ہے اختیار ہو تو کچھ کیا جائے کہنے کی بات ہو تو کچھ کہا جائے۔ مرزا عبد القادر بیدل خوب کہتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| رغبت جاہ چہ و نفرت اسباب کدام | زین ہوسہا بگذر یا مگذر مے گزرد |

مجکو دیکھو کہ نہ آزاد ہوں نہ مقید نہ رنجور ہوں نہ تندرست۔ نہ خوش ہوں نہ ناخوش نہ مردہ ہوں نہ زندہ جیے جاتا ہوں باتیں کیے جاتا ہوں۔ روٹی روز کھاتا ہوں۔ شراب گاہ گاہ پیے جاتا ہوں جب موت آئے گی مر رہوں گا۔ نہ شکر ہے نہ شکایت ہے جو تقریر ہے بسبیل حکایت ہے بارے جہاں رہو جس طرح رہو ہر ہفتہ میں ایک بار خط لکھا کرو۔ یکشنبہ ۱۹۔ دسمبر ۱۸۵۸ء

ایضاً دیکھو صاحب یہ باتیں ہمکو پسند نہیں ۱۸۵۸ء کے خط کا جواب ۱۸۵۹ء میں بھیجتے ہو

اور مزا یہ ہے کہ جب تم سے کہا جائے گا تو یہ کہو گے کہ میں نے دوسرے ہی دن جواب لکھا ہی
لطف اس میں ہے کہ میں بھی سچا اور تم بھی سچے۔ آج تک راے امید سنگھ یہیں ہیں اور ابھی
نہیں جائیں گے تمہارا مدعا حاصل ہو گیا ہے جس دن وہ آئے تھے اُسی دن مجھ سے کہہ گئے
تھے میں بھول گیا اور اُس خط میں تم کو نہ لکھا۔ صاحب وہ فرماتے تھے۔ کہ میں نے کئی
مجلد مرزا تفتہ کے دیوان کے اور کئی نسخے تضمین اشعار گلستان کے اُن کی خواہش کے
بموجب کوئی پارسی ہے بمبئی میں اُس کے پاس بھیج دیے ہیں یقین ہے کہ وہ ایران کو ارسال
کرے گا۔ امید سنگھ نے اس پارسی کا نام بھی لیا تھا میں بھول گیا۔ اب جو تم کو اس خیال
میں مبتلا پایا تو اُن کا بیان مجکو یاد آیا۔ جانتا ہوں کہ وہ کہاں رہتے ہیں دو بار اُن کے گھر
گیا بھی ہوں مگر محلہ کا نام نہیں جانتا نہ میرے آدمیوں میں کوئی جانتا ہے۔ اب کسی جاننے
والے سے پوچھ کر تم کو لکھ بھیجوں گا۔ میر بادشاہ صاحب سے عند الملاقات میری دعا کہہ دینا۔
لاحول ولا قوة الا باللہ لکھنے کے قابل بات پھر بھول گیا۔ کل میر کرامت علی صفا تخلص
کہ میں نے آگے اُن کو کبھی نہیں دیکھا تھا۔ ناگاہ مجھ سے آکر ملے۔ اور تمھارا حال پوچھتے
رہے میں نے کہہ دیا کہ بخیر و عافیت سکندر آباد میں ہیں۔ جب میں نے اُن سے کہا کہ کیا
وہ تمھارے آشنا ہیں اُنھوں نے کہا صاحب وہ بزرگ اور اُستاد ہیں میں اُن کا شاگرد ہوں
کہیں مدراس کے علاقہ میں نوکر ہیں بسبیل ڈاک آئے تھے اور آج ہی بسبیل ڈاک
انبالہ کو گئے۔ انبالہ اُن کا وطن ہے اور نوکر بھی وہ اسی ضلع میں ہیں۔ غالب نگاشتہ
دوشنبہ ۳ جنوری ۱۸۵۹ء

ایضاً صاحب قصیدہ کے چھاپے جانے کی بشارت صاحب مطبع نے مجکو بھی دی ہے
خدا اُن کو سلامت رکھے۔ کل مرزا صاحب کے خط میں اُن کو ایک مصرع کسی اُستاد کا لکھ
چکا ہوں میں سراسر اُن کا ممنون احسان ہوں۔ میرا سلام کہنا۔ اور لفافہ اخبار کے نہ
پہنچنے کی اطلاع دینا میرے نام کا کوئی لفافہ ضائع نہیں جاتا۔ خدا جانے اُس پر کیا

یحیگک پڑا ظاہرا انھوں نے پوسٹ پیڈ بھیجا ہوگا۔ پھر پوسٹ پیڈ بھی کیوں تلف ہو۔ شیہہ بمعنی صدائے اسپ لغت فارسی ہے بشین مکسور و یائے معروف و ہائے ہوز مفتوح و ہائے ثانی زدہ اور عربی میں اُس کو صہیل کہتے ہیں۔ صیہہ کوئی لغت نہیں ہے۔ نہ عربی نہ فارسی اگر غنیمت کے کلام میں صیہہ لکھا ہے تو کاتب کی غلطی ہے غنیمت کا کیا گناہ۔ درخور روے ہندسہ گہ ہے شمار یافت۔ اصل مصرع یوں ہے یعنی ہوے خدا جانے کیونکر لکھا ہے بھائی مہر خواں کے دو معنی ہیں۔ ایک تو خطاب کہ جو سلاطین امرا کو دیں اور دوسرے وہ نام جو لڑکوں کا پیار سے رکھیں یعنی عرف حاشیہ پر شوق سے لکھوا دو۔ مگر تم نے دیکھا ہوگا کہ اس عبارت سے جو تمھارے ذکر میں ہے پہلے مہر خواں کے معنی حاشیہ پر چڑھ گئے ہیں مکرر لکھنے کی حاجت کیا ہو اور اگر لکھ بھی دو تو قباحت کیا ہے۔ بھائی صاحب کیوں مضائقہ فرمائیں۔ حال اوراق کی تحریر کا معلوم ہوا صاحبان کونسل کی رائے ولایت اگرہ یعنی میرے عملہ میں منظور و مقبول نام میرا جسطرح چاہو لکھدو

| | | | |
|---|---|---|---|
| بنام آنکہ او نامے ندارد | | بہر نامے کہ خوانی سر برآرد | |

شفیق بالتحقیق مولانا مہر ذرہ بمیقدار کا سلام قبول کریں کل آپ کو خط لکھ چکا ہوں آج یا کل پہنچ جائیگا۔ رات سے ایک بات اور خیال میں آئی ہے مگر چونکہ حکم و کارفرمائی ہے کہتے ہوئے ڈرتا ہوں۔ ڈرتے ڈرتے عرض کرتا ہوں۔ بات یہ ہے کہ دو جلدیں طلائی لوح کی ولایت کے واسطے تیار ہونگی اور وہ چار جلدیں جو یہاں کے حکام کے واسطے درکار ہونگی اُن کی صورت یہی ٹھہری ہے کہ سیاہ قلم کی لوح اور انگریزی جلد کیوں بھائی صاحب قرارداد اور تجویز یہی ہے اور مجھے سمجھا چاہیئے کہ یہ چار جلدیں کس کس کی نذر ہیں۔ نواب گورنر جنرل بہادر چیف کمشنر بہادر صاحب کمشنر بہادر دہلی ڈپٹی کمشنر بہادر دہلی۔ یہ کیا میری بدوضعی ہے کہ جناب آڈنسٹین صاحب کی نذر نہ بھیجوں۔ آخر گورنمنٹ کی نذر انہیں کی معرفت بھیجونگا۔ نہ صاحب ایک جلد اُن کی نذر بہت ضروری ہے آپ گنجائش نکال کر جیسی یہ چار جلدیں بنوائیں ایک اور بھی ایسی ہی بنوالیں یقین ہے کہ آپ اس رائے کو پسند فرمائیں گے اور چار کی جگہ پانچ بنوائیں گے۔ یہ عرض مقبول اور گستاخی کم

بار بار آزار دیتا ہوں معاف ہو۔ بھائی مرزا تفتہ کل کے مرزا صاحب کے خط میں سے اُس مادۂ تاریخ کا قطعہ لکھ لینا۔ تم کو لکھ چکا ہوں ایک قطعہ مرزا صاحب کا ایک قطعہ تمہارا بلکہ ایک قطعہ مولانا حقیر سے بھی لکھواؤ۔ صبح پنجشنبہ ۔سی ام ستمبر ۱۸۵۸ء

ایضاً اجی مرزا تفتہ تم نے روپیہ بھی کھویا اور اپنی فکر کو اور میری اصلاح کو بھی ڈبویا۔ ہائے کیا بُری کاپی ہے اپنے اشعار کی اور اس کاپی کی مثال جب تم پر کھلتی کہ تم یہاں ہوتے اور بیگمات قلعہ کو پھرتے چلتے دیکھتے صورت ماہ دو ہفتہ کی سی اور کپڑے میلے پاپنچے لیر لیر جوتی ٹوٹی یہ مبالغہ نہیں بلکہ بے تکلف سنبلستان ایک معشوق خوبرو ہے بدلباس ہے بہر حال دونوں لڑکوں کو دونوں جلدیں دیدیں اور معلم کو حکم دیا کہ اسی کا سبق دے چنانچہ آج سے شروع ہو گیا مرقومہ صبح شنبہ ۱۹۔ ماہ اپریل ۱۸۶۱ء۔ غالب۔

ایضاً آج پنجشنبہ کے دن ۸ نومبر کو تمہارا خط آیا۔ اور میں آج ہی جواب لکھتا ہوں کیا تماشہ ہے کہ تمہارا خط پہنچتا ہے اور میرا خط نہیں پہنچتا میرے خط کے نہ پہنچنے کی دلیل یہ ہے کہ تم نے اصلاحی غزل کی رسید نہیں لکھی ہے نے کتب کا پہنچنا تم کو لکھا تھا اُس کا تم نے ذکر نہ لکھا صاحب ۳ کتابیں پہنچ گئیں اور تقسیم ہو گئیں۔ سات کتابیں مرزا مہر کی بھیجی ہوئی موافق اُن کی تحریر کے آج شام تک اور مطابق منشی شیونراین کی اطلاع کے کل تک میرے پاس پہنچ جائیں گی اور بھی منشی شیونراین نے اندور کی کتابوں کی روانگی کی اطلاع دی ہے۔ منشی نبی بخش صاحب تمہارے خط نہ لکھنے کا بہت گلہ رکھتے ہیں شاید میں تم کو لکھ بھی چکا ہوں میر قاسم علی صاحب کی بدلی کا حال معلوم ہوا یہ میرے بڑے دوست ہیں۔ ولی ان دنوں میں آئے تھے مجھ سے مل گئے ہیں ان کو ایک کتاب ضرور بھیجدینا۔ بھائی میں ہرگز نہیں جانتا کہ میر بادشاہ دہلوی کون ہیں اور پھر ایسے کہ جو کہیں کے منصف ہوں کچھ اُن کے خاندان کا حال اور اُنکے والد کا نام لکھو تو میں غور کروں ورنہ میں تو اس نام کے آدمی سے آشنا نہیں ہوں پنجشنبہ ۸ نومبر ۱۸۵۸ء وقت دو پہر

ایضاً بندہ پرور ایک مہربانی نامہ سکندر آباد سے اور ایک علیگڈھ سے پہنچا یقین ہے کہ بابو صاحب

تمہارے خط کے جواب میں کچھ حال لکھیں گے اور تم موافق اپنے وعدہ کے مجکو لکھو گے اب جب اس خط کا جواب تمہارے پاس سے آئے گا تب تمہارے اشعار تم کو پہنچیں گے۔
ہائے ہائے میر تفضل حسین خان ہائے ہائے ؎

| | |
|---|---|
| رفتی و مرا خبر نہ کردی | بر بیکسیم نظر نہ کردی |

یہاں یہ سنا گیا ہے کہ میر احمد حسین بڑا بیٹا اُن کا اُن کے کام پر مقرر ہوا اور میر ارشاد حسین بدستور نائب رہے۔ اسد اللہ ۲۳ فروری ۱۸۵۴ء

**ایضاً** صاحب ایک خط تمہارا پرسون آیا اُس میں مندرج تھا کہ میں میرٹھ جاونگا آج صبح کو ایک خط تمہارا اور آیا اُسمیں مندرج کہ پہلی جولائی کو جاؤں گا اور تجھ سے ملتا جاؤن گا۔ پرسوں کے خط میں بھی اور آج کے خط میں بھی پارسل کا ذکر تھا کہ ۲۰ جون کو ہم نے بھیجا ہے بیسویں جون کو آج دسوان دن ہے اس دن میں کوئی پارسل کوئی پم فلٹ پاکٹ میرے پاس نہیں پہنچا۔ آخری پم فلٹ پاکٹ دو مثنویون کا وہ تھا کہ جس میں ایک مثنوی بلند شہر کے واقعہ کی تھی کہ ایک لڑکا مرگیا اُسکی اتھی پھکتی رہی اُسکا عاشق سامنے کھڑا جلتا رہا سوان دونوں مثنویون کو مین نے اصلاح دیکر تمہارے پاس بھیجدیا ہے بلکہ یون یاد پڑتا ہے کہ تم نے اسکی رسید بھی لکھ بھیجی ہے لیکن مجکو گمان یہ ہے کہ یہ امر ۲۰ جون سے آگے کا ہے۔ بہر تقدیر بعد اس پارسل کے کوئی اور پارسل میرے پاس نہیں آیا۔ اصلاحی کواغذ ہر طرف کے عموماً اور تمہارے خصوصاً دو دن سے زیادہ میں نہیں رکھتا جو کاغذ مجھ تک نہ پہنچے میں ناچار ہون بلکہ خود میرے ایک خط کا جواب تمپر فرض ہے یا تو وہ نہ پہنچا یا تم نے اُس کا جواب لکھنا ضرور نہ جانا وہ خط جسمیں میر بادشاہ کا دلی آنا اور اُن کا مجھ سے ملنا اور تمہارا ذکر مجھ میں اور اُن میں ہونا معہذا راجہ امید سنگھ کا دلی میں آنا اور یہ خبر میرے گھر آجانا اور تمہارا اُن سے ذکر ہونا اور اُن کا یہ کہنا کہ اُن کا کل ایک خط میرے پاس آیا تھا سو میں نے اُسکا جواب لکھ بھیجا تھا۔ اب میں کیا جانوں کہ تم کو یہ خط پہنچا یا نہیں پہنچا۔ تمہارا وہ پارسل جس کو تم اب مانگتے ہو میرے پاس ہرگز نہیں آیا۔ غالب۔ چارشنبہ ۲۹ جون ۱۸۵۹ء وقت نیمروز۔

ایضاً اچھا بھائی نہیب والے دو ورقے چار سو ہوں پانسو ہوں سب بدلوا ڈالنا۔ کاغذ کا جو نقصان ہو وہ مجھ سے منگوا لینا۔ اس لفظ کے رہ جانے میں ساری کتاب نکمی ہو جائیگی اور میرے کمال کو دھبا لگ جائیگا۔ یہ لفظ عربی ہے ہر چند مسودہ میں بنا دیا تھا لیکن کاتب کی نظر سے رہ گیا۔ لکھتے ہو کہ مرزا صاحب دو جلدیں درست کریں گے یہ تو صورت اور ہے یعنی میں نے چھ جلدیں بارہ روپیہ کی لاگت میں بکارسازی و ہنرپردازی برخوردار منشی عبد اللطیف چاہیں تھیں منتظر تھا کہ اب اُن کا قبول کرنا مجکو لکھو گے اور روپیہ مجھ سے منگواؤ گے۔ ظاہرا عبد اللطیف نے بہانہ کیا۔ مرزا صاحب اگر کفیل ہوئے تھے تو چھ جلدیں بنوائے نہ کہ دو۔ البتہ اس احتمال کی گنجایش ہے کہ وہ بہت پر تکلف اور چاہو بہ نسبت اُس کے کچھ کم اگر یوں ہے تو یہ تو مدعائے دلی میرا ہے مگر اطلاع ضرور ہے۔ لالہ امید سنگھ کے نام کا خط باحتیاط رہنے دو جب وہ آئیں اُن کو دیدو۔ یہ جو تم لکھتے ہو کہ نہیب کا لفظ لکھ دیا گیا تھا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ چھاپا شروع ہو کر دور تک پہنچ گیا کیا عجب ہے کہ کتابیں جلد منطبع ہو جائیں۔ ہمارے منشی شیونرائن صاحب اپنے مطبع کے اخبار میں اس کتاب کے چھاپے کا اشتہار کیوں نہیں چھاپتے تاکہ درخواستیں خریداروں کی فراہم ہو جائیں میرزا تفتہ سنو ان دنوں میں میرے محسن حکیم احسن اللہ خان آفتاب عالمتاب کے خریدار ہوئے ہیں اور میں نے بموجب اُن کے کہنے کے برادر دینی مولانا مہر کو لکھا ہے حضرت نے لا و نعم جواب میں نہیں لکھا تم اُن سے کہو کہ وہ ستمبر ۱۸۵۸ء سے خریدار ہیں آج ۱۶ ستمبر کی ہے۔ وہ مہتمم اخبار کے حکیم صاحب کے نام کا سرنامہ خان چند کے کوچہ کا پتہ لکھ کر روانہ کریں۔ آیندہ ہفتہ بہ ہفتہ بھیجے جائیں۔ اور حکیم احسن اللہ خان کا نام خریداروں میں لکھ لیں۔ دوسرے اخبار مذکور میں ایک صفحہ ڈیڑھ صفحہ بادشاہ دہلی کے اخبار کا ہوتا ہے جسدن سے کہ وہ اخبار شروع ہوا ہے اُس دن سے صرف اخبار شاہی کا صفحہ نقل کر کے ارسال کریں کاتب کی اجرت اور کاغذ کی قیمت یہاں سے بھیجدی جائے گی۔ بھائی تم مرزا صاحب سے اسکو کہہ کر جواب لو اور مجکو اطلاع دو۔ نہیب کے نہیب لکھا جاتا ہوں اُس کی درستی کی خبر بھیجو۔ باقی جو چھاپے کے حالات ہوں اسکی آگہی ضرور ہے۔ غالب پنجشنبہ ۱۶ ستمبر ۱۸۵۸ء

کہ خطوں کے صندوق میں ڈالدو خدمتگار ناخواندہ آدمی اُسکا حکم بجالایا اور اُس کو خطوں کے صندوق میں ڈال آیا وہ لفظ کہ یہ خط نہیں ہے پارسل ہی دست آویز معقول ہے اگر وہاں کے ڈاک کے لوگ تم سے خط کا محصول مانگیں تو تم اُس جملہ کے ذریعے سے گفتگو کرلینا۔ مکان میرے گھر کے قریب حکیم محمود خان کے گھر کے نزدیک عطار بھی پاس بازار بھی قریب ڈھائی روپیہ کرایہ کو موجود مگر مالک مکان سے یہ وعدہ ہی کہ ہفتہ بھر کسی اور کو نہ دونگا۔ بعد ایک ہفتہ کے اگر تمھارا مسافر نہ آیا تو مجھے اور کرایہ دار کے دینے کا اختیار ہے۔ رامپور کے باب میں مختصر کلام یہ ہے کہ نہ میں والی رامپور کو لکھ سکتا ہوں۔ نہ اس لکھنے کی وجہ تم کو لکھ سکتا ہوں۔ اگر ریل میں بیٹھ کر آجاؤ گے تو زبانی کہدونگا۔ غالب۔

**ایضاً** منشی صاحب سعادت واقبال نشان منشی ہر گوپال صاحب سلمہ اللہ تعالی۔ غالب کی دعاے درویشانہ قبول کریں۔ ہم آپ کو سکندر آباد و قانونگویوں کے محلے میں سمجھے ہوئے ہیں۔ اور آپ لکھنؤ راجہ مان سنگھ کی حویلی مطبع اودھ اخبار میں بیٹھے ہوئے مدار یہ حقہ لکھنؤ کا پی رہے ہیں اور منشی نولکشور صاحب سے باتیں کر رہے ہیں۔ بھلا منشی صاحب کو میرا سلام کہنا آج یکشنبہ ہی اخبار کا لفافہ ابھی تک نہیں پہنچا ہر ہفتے کو پنجشنبہ جمعہ کو پہنچتا تھا مرزا تفتہ کیا فرماتے ہو کیسے ریٹگین صاحب کہاں ریٹگین صاحب پنجشنبہ کے دن ۹ جنوری سنہ حال کو وہ پنجاب کو گئے ملتان یا پشاور کے ضلع میں کہیں کے حاکم ہوئے ہیں اپنی ناتوانی کے سبب اُنکی ملاقات کو وہ ریع کو نہیں گیا۔ انوار الحق گھاٹ پر نوکر ہیں ۲۰ مشاہرہ پاتے ہیں زیادہ زیادہ نجات کا طالب غالب صبح یکشنبہ ۱۲۔ فروری ۱۸۶۵ء

**ایضاً** نور چشم غالب از خود رفتہ مرزا تفتہ خدا تم کو خوش اور تندرست رکھے نہ دوست بخیل ہیں کا ذب مگر بقول میر تقی ع اتفاقات ہیں زمانہ کے ؎ بہر حال کچھ تدبیر کیجائیگی اور انشاء اللہ صورت وقوع جلد نظر آئے گی تعجب ہے کہ اس سفر میں کچھ فائدہ نہ ہوا ؎

| | |
|---|---|
| یا کرم خود نماند در عالم | یا مگر کس درین زمانہ نکرد |

اغنیاے دہر کی مدح سرائی موقوف کرو اشعار عاشقانہ بطریق غزل کہا کرو۔ اور خوش رہا کرو۔ نجات کا طالب غالب سہ شنبہ ۲۴ نومبر ۱۸۶۳ء

ایضاً صاحب بندہ میں نے بکس کا ایک ایک خانہ دیکھا سوائے تین کاغذوں کے کوئی کاغذ تمہارا نہ نکلا اور اس وقت بہ سبب کم فرصتی کے میں ردیف اُن تینوں قصیدوں کی نہیں ہو سکتا اور وہ مقدمہ ضَ کا باقتضائے حالات زمانہ سُست ہو گیا ہے ہٹ نہیں گیا۔ دیر آید درست آید انشاء اللہ تعالیٰ اب میرا حال سنو ؎

| | |
|---|---|
| در نومیدی بسے امید است | پایان شب سیہ سپید است |

ہمیشہ نواب گورنر جنرل کی سرکار سے دربار میں مجکو، پارچے اور تین رقم جواہر خلعت ملتا تھا۔ لارڈ کیننگ صاحب میرا دربار خلعت بند کر گئے ہیں ناامید ہو کر بیٹھ رہا اور حسرت العمر کو ماویس ہو رہا۔ اب جو یہاں لفٹنٹ گورنر پنجاب آئے ہیں جانتا تھا کہ یہ بھی مجھ سے نہ ملیں گے کل اُنھوں نے مجھکو بلا بھیجا بہت سی عنایت فرمائی اور فرمایا کہ لارڈ صاحب دلی میں دربار نہ کریں گے میرٹھ ہوتے ہوئے اور میرٹھ میں اُن اضلاع کے علاقہ داروں اور مالگذاروں کا دربار کرتے ہوئے انبالہ جائینگے دلی کے لوگوں کا دربار وہاں ہوگا تم بھی انبالہ جاؤ شریک دربار ہو کر خلعت معمولی لے آؤ۔ بھائی کیا کہوں کہ کیا میرے دل پر گذری گویا مردہ جی اٹھا مگر ساتھ اس مسرت کے یہ بھی سناٹا گزرا کہ سامان سفر انبالہ و مصارف بے انتہا کہاں سے لاؤں اور طرہ یہ کہ نذر معمولی میری قصیدہ ہے۔ اِدھر قصیدہ کی اُدھر روپیہ کی تدبیر۔ حواس ٹھکانے نہیں۔ شعر کا م دل و دماغ کا ہے وہ روپیہ کی فکر میں پریشان میرا خدا یہ مشکل بھی آسان کرے گا لیکن ان دنوں میں نہ دن کو چین ہے نہ رات کو نیند ہی یہ کئی سطریں تمہیں اور ایسی ہی کئی سطریں جناب نواب صاحب کو لکھ کر بھیجدی ہیں۔ جیتا رہا تو انبالہ سے آکر خط لکھوں گا۔ روز چہار شنبہ ۱۳۔ رمضان ۴ فروری۔

**ایضاً** بھائی تم نے مجھے کونسا دو چار سو روپیہ کا نوکر یا پنشن دار قرار دیا ہے جو دس بیس روپیہ مہینا قسط کی آرزو رکھتے ہو تمھاری باتوں پر کبھی کبھی ہنسی آتی ہے اگر اچھا تاہم کبھی دلی کے ڈپٹی کلکٹر یا وکیل کمپنی ہوتے تو مجکو بڑی مشکل پڑتی بہر حال خوش رہو اور متفکر نہ ہو۔ پانچ روپیہ مہینا پنشن انگریزی میں سے قسط مقرر ہو گیا تمادائے زر ابتدائے جون ۱۸۵۳ء یعنی ماہ آیندہ سے یہ قسط جاری ہوگی۔

بابو صاحب کا خط تمھارے نام کا پہنچا عجب تماشا ہے وہ ونگ کے ہونے سے خجل ہوتے ہین اور مین اُن کے عذر چاہنے سے مرا جاتا ہون سلئے اتفاق آج مین نے اُن کو لکھا اور کل راجہ کے مرنے کی خبر سنی واللہ باللہ اگر دو دن پہلے خبر سن لیتا تو اگر میری جان پر آبنتی تو بھی اُن کو نہ لکھتا جے پور کے آئے ہوئے روپے کی ہنڈوی اسوقت تک نہین آئی شاید آج شام تک یا کل تک آجاوے خدا کرے وہ آبو ہیاڑ سے ہنڈوی روانہ کر دین ورنہ پھر خدا جانے کہان کہان جائینگے اور روپیہ بھیجنے مین کتنی دیر ہو جائے گی۔ خدا کرے زر مصاف ہر دیو سنگھ اسی مین سے مجرا لین میری کمال خوشی ہے اور یہ نہ ہو تو سہ ہر دیو سنگھ کو میری طرف سے ضرور دین منشی صاحب کا ایک خط ہاترس سے آیا تھا کل اُسکا جواب ہاترس کو روانہ کر چکا ہون۔ والدعا از اسد اللہ محررہ دوشنبہ (۳) مئی ۱۸۵۸ء

**ایضاً** کل تمھارا خط آیا راز نہانی مجھ پر آشکارا ہوا مین سمجھا ہوا تھا کہ تم دیوانگی اور شورش کر رہے ہو اب معلوم ہوا کہ حق بجانب تمھارے ہی مین جو اپنے عزیز کو نصیحت کرتا ہون تو اپنے نفس کو مخاطب کر کے کہتا ہون کہ اے دل تو اپنے کو اس عزیز کی جگہ سمجھ کر تصور کر کہ اگر تجھپر یہ حادثہ پڑا ہوتا یا تو اس بلا مین گرفتار ہوا ہوتا تو کیا کرتا عیاذاً باللہ اب مین تم کو کیونکر کہوں کہ بے حرمتی گوارا کرو اور رفاقت نہ چھوڑو۔ بلکہ یہ بھی نزائد ہے جو دوست سے کہیئے کہ تو ہمارے واسطے اسکو ترک کر۔ بہرحال دوست کی دوستی سے کام اسکے افعال سے کیا غرض جو محبت و اخلاص اُن مین تم مین ہے بدستور بلکہ روز افزون رہے۔ ساتھ رہنا اور پاس رہنا نہیں ہو نہ سہی ؎

| | |
|---|---|
| وصلے کہ دران ملال باشد | ہجران بہ ازان وصال باشد |

آمدم بر سر مدعا تمھاری رائے ہم کو اس بات مین پسند عجب طرح کا پیچ پڑا کہ نکل نہیں سکتا نہ تم کو سمجھا سکتا ہون اور نہ اُن کو کچھ کہہ سکتا ہون۔ مجھے تو اس موقع مین سوائے اسکے کہ تماشائی نیرنگ قضا و قدر بنا رہون۔ کچھ بن نہیں آتی ؎

| | |
|---|---|
| بہ بینم کہ تا گردوگار جہان | درین آشکارا چہ دارد نہان |

جے پور کا امر محض اتفاقی ہے بے قصد و بے فکر در پیش آیا ہے ہو سنا کا نہ ادھر متوجہ ہوا ہون بوڑہا ہوگیا ہون بہرا ہوگیا ہون۔ سرکار انگریزی مین بڑا پایہ رکھتا تھا۔ رئیس زادون گنا جاتا تھا پورا خلعت پاتا تھا اب بدنام ہوگیا ہون اور ایک بہت بڑا دھبا لگ گیا ہے کسی ریاست مین دخل کر نہین سکتا تھا۔ مگر ہان اُستاد یا پیر یا مداح بن کر راہ و رسم پیدا کرون کچھ فائدہ اُٹھاؤن کچھ اپنے کسی عزیز کو وہان داخل کردون دیکھو کیا صورت پیدا ہوتی ہے ؎

نانہال و دوستی کے بر و بہ		غالبیا رقیم و تجنے کا سشتیم

صحاف کے ہان سے دیوان ابھی نہیں آیا آج کل آجائے گا پھر اسکے جزودان کی تیاری کرکے روانہ کردونگا۔ ابھی کول میں آرام کرو۔ اپنے بچوں میں اپنا دل بہلاؤ۔ اگر جی چاہے تو اکبر آباد چلے جائیو وہاں اپنا دل بہلائیو۔ دیکھو اس خود داری میں اُدھر سے کیا ہوتا ہی اور وہ کیا کرتے ہیں ہوالسلام۔ اسد اللہ جمعہ ۲ دسمبر ۱۸۵۲ء

ایضاً صبح دوشنبہ پنجم جمادی الاول و نوزدہم نومبر سال حال مرزا تفتہ کل تمہارا خط مع کاغذ اشعار آیا آج تم کو یہ خط لکھتا ہون اور اسی خط کے ساتھ موسومہ میر بادشاہ بھیجتا ہون کاغذ اشعار کل یا پرسون روانہ ہوگا۔ فن تاریخ کو دون مرتبہ شاعری جانتا ہون اور تمہاری طرح سے یہ بھی میرا عقیدہ نہیں ہے کہ تاریخ وفات لکھنے سے ادائے حق محبت ہوتا ہی بہرحال ہیں نے منشی نبی بخش مرحوم کی تاریخ رحلت میں یہ قطعہ لکھ کر بھیجا۔ منشی قمرالدین خانصاحب نے پسند کیا قطعہ یہ ہے ؎

شیخ نبی بخش کہ با حسن خلق		داشت مذاق سخن و فہم تیز
سال وفاتش ز پے یادگار		بادل زار و قطرہ دجلہ ریز
خواستم از غالب آشفتہ سر		گفت بدہ طول و بگو رستخیز

ایک قاعدہ یہ بھی ہے کہ کوئی لفظ جامع اعداد نکال لیا کرتے ہیں بلکہ قید معنی دار ہونے کی بھی مرتفع ہے جیسا کہ یہ مصرع ع درسال غرس ہرانکہ ماند بپند ہ۔ انوری کے قصائد کو دیکھو دو چار جگہ ایسے الفاظ قصیدہ کے آغاز مین لکھے ہیں جسمین اعداد سال مطلوب نکل آتے ہیں اور معنی کچھ

نہیں ہوتے لفظ رستخیز کیا پاکیزہ معنی دار لفظ ہے اور پھر واقع کے مناسب اگر تاریخ ولادت یا تاریخ شادی میں یہ لفظ لکھتا تو بے شبہ نامستحسن تھا۔ قصہ مختصر اگر تاریخ کی فکر موجب ادائے حق مودت ہے تو میں حق دوستی ادا کر چکا زیادہ کیا لکھوں۔ داد کا طالب غالب۔

**ایضاً** کیوں مہاراج کول میں آنا اور جناب منشی نبی بخش صاحب کے ساتھ غزل خوانی کرنی اور ہم کو یاد نہ دلانا مجھ سے پوچھو کہ میں نے کیونکر جانا کہ تم مجکو بھول گئے۔ کول میں آئے اور مجکو اپنے آنے کی اطلاع نہ دی نہ لکھا کہ میں کیونکر آیا ہوں اور کب تک رہونگا اور کب جاؤنگا اور بابو صاحب سے کہاں جا ملونگا خیر اب جو میں نے بے حیائی کر کے تم کو خط لکھا ہے لازم ہے کہ میرا قصور معاف کرو اور مجکو ساری اپنی حقیقت لکھو تمھارے ہاتھ کی لکھی ہوئی غزلیں بابو صاحب کی میرے پاس موجود ہیں اور اصلاح پا چکی ہیں اب میں حیران ہوں کہ کہاں بھیجوں۔ ہر چند اُنھوں نے لکھا ہے کہ اکبرآباد ہاشم علیخان کو بھیج دو لیکن میں نہ بھیجوں گا جب وہ اجمیر یا بھرت پور پہنچ کر مجکو خط لکھیں گے تو میں اُن کو وہ اوراق ارسال کروں گا یا تم جو لکھو گے اسپر عمل کرونگا بھائی ایک دن شراب نہ پیو یا کم پیو اور دو چار سطریں لکھ بھیجو کہ ہمارا دھیان تم ہیں لگا ہوا ہے اسداللہ۔ رقم زدہ یکشنبہ چہارم جنوری ۱۸۵۲ء

**ایضاً** صاحب تمھاری سعادت مندی کو ہزار ہزار آفرین تم کو یوں ہی چاہیئے تھا لیکن میں نے تو ایک بات بطریق تمنا لکھی تھی۔ جیسا کہ عربی میں لیت اور فارسی میں کاشکے۔ اب تم روداد سنو عرضی میری سر جان لارنس چیف کمشنر بہادر کو گزری اُسپر دستخط ہوئے کہ یہ عرضی مع کاغذ ضمیمہ سائل کے پاس بھیجدی جائے اور یہ لکھا جائے کہ معرفت صاحب کمشنر دہلی کے پیش کرو اب سررشتہ دار کو لازم تھا کہ میرے نام موافق دستور کے خط لکھتا یہ نہ ہوا وہ عرضی حکم چڑھی ہوئی میرے پاس آ گئی۔ میں نے خدا صاحب کمشنر دہلی چارلس سانڈرس کو لکھا اور وہ عرضی حکم چڑھی ہوئی اُسمیں ملفوف کر کے بھیجدی صاحب کمشنر نے صاحب کلکٹر کے پاس یہ حکم چڑھا کر بھیجی کہ سائل کی پنشن کی کیفیت لکھو۔ اب وہ مقدمہ صاحب کلکٹر کے ہاں آ یا ہے ابھی صاحب کلکٹر نے

تعمیل اس حکم کی نہیں کی. پرسوں تو اُن کے ہاں یہ روبکاری آئی ہے دیکھئے کچھ مجھ سے پوچھتے ہیں یا اپنے دفتر سے لکھ بھیجتے ہیں دفتر کہاں رہا ہے جو اُسکو دیکھیں گے. بہرحال یہ خدا کا شکر ہے. کہ بادشاہی دفتر میں سے میرا کچھ شمول فساد میں پایا نہیں گیا۔ اور میں حکام کے نزدیک یہاں تک پاک ہوں کہ پنشن کی کیفیت طلب ہوئی ہے اور میری کیفیت کا ذکر نہیں ہے یعنی سب جانتے ہیں کہ اس کو لگاؤ نہ تھا مولوی قمرالدین خان کا کول نہ جانا اور راہ سے پھر آنا معلوم ہوا حق تعالی اُن کو زندہ اور تندرست رکھے میرا سلام کہنا اور یہ خط پڑھا دینا. بھائی منشی نبی بخش صاحب کو سلام اور اُن کے بچوں کو دعا کہنا اور یہ خط ضرور ضرور پڑھا دینا اور کہنا کہ بھائی بدایت تو اچھی ہے نہایت بھی خدا اچھی کرے وہ عزت اور وہ ربط وضبط جو ہم رئیس زادوں کا تھا اب کہاں. روٹی کا ٹکڑا ہی ملجائے تو غنیمت ہے. گورنری کلکتہ اور گورنری آگرہ اور ایجنٹی و کمشنری و دیوانی و فوجداری و کلکٹری دہلی سے جو حکم میرے خط اور عرضی پر ہوا ہے مشتمل اس حکم پر خط میرے نام آیا ہے حاکم نے اب بھی یہی حکم دیا تھا کہ لکھا جاوے کہ یوں کرو. عملہ نے خط نہ لکھا صرف وہ عرضی حکم چڑھی ہوئی بھیجدی خیر. ع ہرچہ از دوست میرسد نیکوست ❋ سنو میرزا تفتہ اب میں جو اپنا حال تم کو لکھا کروں وہ تم میرے بھائی کو اور مولوی قمرالدین خان کو دکھا دیا کرو. تین تین جگہ ایک بات کو کیوں لکھوں جمعہ ۱۲ مارچ ۱۸۵۸ء

**ایضاً** بھائی ہاں میں نے زبدۃ الاخبار میں دیکھا کہ رانی صاحب مرگئیں. کل ایک دوست کا خط اکبرآباد سے آیا وہ لکھتا ہے کہ راجہ ہرا رانی مری. ابھی ریاست کا کوئی رنگ قرار نہیں پایا. صورت انتظام جانی بیجناتھ کے آنے پر موقوف ہے یہانتک اس دوست کی تحریر ہے ظاہرا اُس کو بابو صاحب کا نام نہیں معلوم ان کے بھائی کا نام یاد رہ گیا. صرف اس دوست نے بطریق اخبار لکھا ہے اسکو میری اور جانی کی دوستی کا بھی حال معلوم نہیں حاصل اس تحریر سے یہ ہے کہ اگر یہ خبر سچ ہے تو ہمارے دوست کا نام بنا رہے گا. آمین یارب العالمین. صاحب جے پور کا مقدمہ اب لایق اس کے نہیں ہے کہ ہم اس کا خیال کریں ایک بنا ڈالی تھی . وہ نہ

اُٹھی راجہ لڑکا ہے اور چھچھورا ہے۔ راول جی اور سعد اللہ خان بے رہتے تو کوئی صورت نکل آتی
اور یہ جواب آپ لکھتے ہین کہ راجہ تیرے دیوان کو پڑھا کرتا ہے اور پیش نظر رکھتا ہے۔ یہ بھی تو
آپ از روئے تحریر منشی ہردیو سنگھ کہتے ہین اُن کا بیان کیون کر دلنشین ہو۔ وہ بھی جو بابو صاحب
لکھ چکے ہین کہ پانسو روپیہ نقد اور خلعت مرزا صاحب کے واسطے تجویز ہو چکا ہے ہولی ہو چکی اور
ہیں لیکر چلا۔ پھاگن چیت بیتا کہ نہین معلوم ہولی کس مہینہ مین ہوتی ہے آگے تو پھاگن مین ہوتی
تھی۔ بندہ پرور بابو صاحب نے بھی بارہا مجکو دو ہنڈویان بھیجی ہین۔ سو سو روپیہ کی ایک تو میر احمد حسین
میکش کے واسطے راجہ صاحب کی طرف سے تاریخ تولد کنور صاحب کے انعام مین اور ایک اپنی
طرف سے مجکو بطریق نذر شاگردی بعد اُسکے دو ہنڈویان سو سو روپیہ کی یعنی چار چار پانچ پانچ
مہینے کے آئین مع میر احمد حسین کے صلے کے روپیوں کے چار سو اور اُس سے علاوہ تین سو اور
کہ چار سو یا تین سو کتنے دن مین آئے اسکا حساب کنور صاحب کی عمر پر حوالہ ہے اگر وہ دو برس کے
ہیں تو دو برس مین اور اگر تین برس کے ہیں۔ تو تین برس مین۔ ہان صاحب یہ وہی میر قاسم علی صاحب
ہین جو میرے پرانے دوست ہین پرسون یا اترسون جو ڈاک کا ہرکارہ تمہارا خط لایا تھا وہ ایک
خط میر صاحب کے نام کا کوئی میان حکمت اللہ ہین اُن کا میرے مکان کے پتہ سے لایا تھا وہ مین نے
لے کر رکھ لیا ہے۔ جب میر صاحب آجاوین تو تم اُن کو میرا سلام کہنا اور کہنا کہ حضرت اگر میرے
واسطے نہیں تو اس خط کے واسطے آپ دلی آئیے۔ غالب۔

ایضاً عجب تماشا ہے بابو صاحب لکھ چکے ہین کہ ہردیو سنگھ آگیا اور پانسو روپیہ کی ہنڈوی لایا
مگر اُس کے مصارف کی بابت اُنیس روپے کئی آنے اُس ہنڈوی مین محسوب ہو گئے ہین مین
اپنے پاس سے ملا کر پورے پانسو کی ہنڈوی تجکو بھیجتا ہون مین نے اُن کو لکھا کہ مصارف
ہردیو سنگھ کے بہیں مجرا دونگا تکلیف نہ کرو بلکہ یہ میری طرف سے ہردیو سنگھ کو اور دیدو اور باقی
کچھ کم ساڑھے چار سو کی ہنڈوی جلد روانہ کرو۔ سو بھائی آج تک ہنڈوی نہین آئی مین حیران
ہون وجہ حیرانی کی یہ کہ اس ہنڈوی کے بھروسے پر قرضداروں سے وعدہ جون کے اوائل کا

کیا تھا آج جون کی پانچوین ہے وہ تقاضا کرتے ہیں اور میں آج کل کر رہا ہوں شرم کے مارے بابو صاحب کو کچھ نہیں لکھ سکتا جانتا ہوں کہ وہ سینکڑا پورا کرنے کی فکر میں ہونگے پھر وہ کیوں اتنا تکلف کرین تیس روپے کی کونسی ایسی بات ہے۔ اگر مصارف ہردیو سنگھ میرے ہاں سے مجرا ہوتے تو کیا غضب ہوا۔ اُنتیس ۲۹ اور پچیس ۲۵۔ چوّن ۵۴ روپیہ نکال ڈالیں اور باقی ارسال کریں لفافے خطوط کے جو میں نے بھیجے تھے وہ بھی ابھی نہیں آئے با این ہمہ یہ کیسی بات ہے، کہ مین یہ بھی نہیں جانتا کہ بابو صاحب کہاں ہیں۔ پہاڑ پر ہیں یا بھرت پور آئے ہیں اجمیر آنے کی تو ظاہرا کوئی وجہ نہیں ہے ناچار کثرت انتظار سے عاجز اگر آج تم کو لکھا ہے تم اسکا جواب مجکو لکھو اور اپنی رائے لکھو کہ وجہ درنگ کی کیا ہے زیادہ زیادہ اسد اللہ مرقومہ پنجم جون ۱۸۵۳ء روز پنجشنبہ جواب طلب

**ایضاً** میرا سلام پہنچے خط اور کاغذ اشعار پہنچا سابق وحال ابھی سب یوں ہی دھرے رہینگے اگرچہ گرمی رفع ہوگئی مینہ برسنے لگا ہوائے سرد چلنے لگی مگر دل مکدر ہے اور حواس ٹھکانے نہیں۔ بادشاہ کا قصیدہ سارا اور ولی عہد کا قصیدہ بے خاتمہ آگے سے کہہ رکھا تھا اُسکا خاتمہ بہزار مشقت رمضان میں کہہ لیا اور عید کو دونوں پڑھ دیئے۔ بھائی منشی نبی بخش صاحب کو پرسوں یا اترسوں بھیجونگا اُن سے لے کر تم بھی دیکھنا میں نے اُن کو لکھ بھیجا ہے کہ منشی ہرگوپال صاحب کو بھی دینا کہ وہ پڑھ لیں اور چاہیں تو نقل کر لیں اس کے سوا اور جو کچھ تمھارے خط میں لکھا تھا وہ جواب طلب نہیں اور یوں ہی ہے جو تم سمجھے ہو۔ اسد اللہ

**ایضاً** کیوں صاحب اس کا کیا سبب ہے کہ بہت دن سے ہماری آپ کی ملاقات نہیں ہوئی نہ مرزا صاحب ہی آئے نہ منشی صاحب ہی تشریف لائے وہاں ایک بار منشی شیونرائن صاحب نے کرم کیا تھا اور خط میں یہ رقم کیا تھا کہ اب ایک فرمہ باقی رہا ہے۔ اس راہ سے میں یہ تصور کر رہا ہوں کہ اگر ایک فرمہ نثر کا باقی تھا تو اب قصیدہ چھاپا جاتا ہوگا۔ اور اگر فرمہ قصیدہ کا تھا تو اب جلدیں بنی شروع ہوگئی ہوگی۔ تم سمجھے ہیں تمھارے اور بھائی منشی نبی بخش صاحب اور جناب مرزا حاتم علی صاحب کے خطوط کے آنے کو تمہارا اور اُن کا آنا سمجھتا ہوں تحریر یہ گویا وہ

مکالمہ ہے جو باہم ہوا کرتا ہے۔ پھر تم کہو مکالمہ کیوں موقوف ہے اور اب کیا دیر ہے اور وہاں کیا ہو رہا ہے بھائی صاحب کو کاپی کی تصحیح سے فراغت ہو گئی۔ مرزا صاحب نے جلدیں صحاف کو دیدیں میں اب اُن کتابوں کا آنا کب تک تصور کروں۔ دسہرے میں ایک دو دن کی تعطیل مقرر ہوئی ہوگی کہیں دوالی کی تعطیل تک نوبت نہ پہنچ جائے۔ ہاں صاحب تم نے کبھی کچھ حال قمرالدین خانصاحب کا نہ لکھا آگے اس سے تم نے اگست ستمبر میں اُن کا آگرے کا آنا لکھا پھر وہ اکتوبر تک کیوں نہ آئے۔ وہاں تو منشی غلام غوث خانصاحب اپنا کام بدستور کرتے ہیں۔ پھر یہ اُس دفتر میں کیا کر رہے ہیں کہیں کسی اور کام پر معین ہو گئے ہیں اسکا حال جلد لکھو مجھ کو یاد پڑتا ہے کہ تم نے لکھا تھا کہ منشی غلام غوث خانصاحب کو ایک گانو جاگیر میں ملا ہے۔ مولوی قمرالدین خانصاحب اُسکے بندوبست کو آیا چاہتے ہیں اُسکا ظہور کیوں نہ ہوا ان سب باتوں کا جواب جلد لکھیے جناب مرزا صاحب کو میرا سلام کہیے اور یہ پیام کہیے کہ کتاب کا حسن کانوں سے سنا دل کو دیکھنے سے زیادہ یقین آیا مگر آنکھوں کو رشک ہے کانو پر اور کان چشمک زنی کر رہے آنکھوں پر یہ ارشاد ہو کہ آنکھوں کا حق آنکھوں کو کب تک ملیگا۔ بھائی صاحب کو بعد از سلام کہیے گا کہ حضرت اپنے مطلب کی تو مجکو جلدی نہیں ہے آپ کی تخفیف تصدیع چاہتا ہوں یعنی اگر کاپی کا قصہ تمام ہو جائے تو آپ کو آرام ہو جائے۔ جناب منشی شیونرائن صاحب کی عنایتوں کا شکر میری زبانی ادا کیجئے گا۔ اور یہ کہیے گا کہ آپ کا خط پہنچا چونکہ میرے خط کا جواب تھا اور معہذا کوئی امر جواب طلب نہ تھا اسواسطے اُسکا جواب نہیں لکھا زیادہ زیادہ۔ نگاشتہ و روان داشتہ صبح شنبہ ۱۶ اکتوبر ۱۸۵۸ء راقم غالب

**ایضاً** صاحب عجب تماشا ہے تمہارے کہے سے منشی شیونرائن صاحب کو خط لکھا تھا سو کل اُن کا خط آیا اور اُنھوں نے دستنبو کی رسید لکھی۔ ڈاک کا ہرکارہ تو اُن کے پاس لے گیا ہوگا آخر تمہیں نے بھیجا ہوگا یہ کیا کہ تم نے مجکو اُس کی رسید اور میرے خط کا جواب نہ لکھا۔ اگر یہ گمان کیا جائے کہ تم نے رلاے امید سنگھ کی ملاقات ہو لینے پر خط کا لکھنا منحصر رکھا ہے تو وہ بھی ہو چکی ہو گی مجھے تو صورت ایسی نظر آتی ہے کہ گویا تم الگ ہو گئے ہو۔ کتاب مطبع میں حوالے کر دی آپ

اُس کی تزئین و تصحیح سے کچھ غرض نہیں۔ پس اگر یوں ہے تو میں اس انطباع سے در گزرا سینکڑوں مطالب و مقاصد رہ جائیں گے اور پھر اس وحشت کی وجہ کیا اگر کہا جائے کہ وحشت نہیں ہے تو اس کتاب اور مثنوی کی رسید نہ لکھنے کی وجہ کیا ہے تکلف قیاس چاہتا ہے کہ تم مجھ سے خفا ہو گئے ہو۔ خدا کے واسطے خفگی کی وجہ لکھو۔ صبح کو میں نے یہ خط روانہ کیا ہے۔ بدھ کا دن ستمبر کی پہلی تاریخ اگر شام تک تمہارا خط آیا تو خیر ورنہ تمہاری رنجش کا بالکل یقین ہو جائیگا اور سبب وجہ نہ معلوم ہونے کے جی گھبرائے گا۔ میں تو اپنے نزدیک کوئی سبب ایسا نہیں پاتا۔ خدا کے واسطے خط جلد لکھو اگر خفا ہو تو خفگی کا سبب لکھو۔ جانتا ہوں کہ تم رائے امید سنگھ سے بھی نہ ہو گے عیاذاً باللہ میں اُن سے شرمندہ رہا کہ میں نے کہا تھا کہ ہاں مرزا تفتہ دستنبو تم کو اچھی طرح پڑھاویں گے اگرچہ ایسے حال میں کہ مجکو تیرا الگ ہونے اور پہلو تہی کرنے کا گمان گزرا ہو کوئی مطلب تم کو لکھنا نہ چاہیئے مگر ضرورت کو کیا کروں ناچار لکھتا ہوں۔ صاحب مطبع نے خط کے لفافہ پر لکھا ہے مرزا نوشہ صاحب غالب۔ اللہ غور کرو کہ یہ کتنا بے جوڑ جملہ ہے ڈرتا ہوں کہ کہیں صفحہ اول کتاب پر بھی نہ لکھدیں آیا فارسی کا دیوان یا اُردو یا پنج آہنگ یا مہر نیمروز چھاپے کی یہ کوئی کتاب اُس شہر میں نہیں بھیجے جو وہ میرا نام لکھ دیتے تم نے بھی اُن کو میرا نام نہیں بتایا صرف اپنی نفرت عرف سے وجہ اس واویلا کی نہیں ہے بلکہ سبب یہ ہے کہ دلی کے حکام کو تو عرف معلوم ہے مگر کلکتہ سے ولایت تک یعنی وزرا کے محکمہ میں اور ملکہ عالیہ کے حضور میں کوئی اس نالائق عرف کو نہیں جانتا پس اگر صاحب مطبع نے مرزا نوشہ صاحب غالب لکھ دیا تو میں غارت ہو گیا۔ کھویا گیا میری محنت رایگان گئی گویا کتاب کسی اور کی ہو گئی۔ لکھتا ہوں اور پھر سوچتا ہوں کہ دیکھوں تم یہ پیام مطبع میں پہنچا دیتے ہو یا نہیں۔ بدھ کا دن ستمبر کی پہلی تاریخ۔ غالب۔

**ایضاً** بھائی صاحب ۳۳ کتابیں بھیجی ہوئی برخوردار منشی شیو نرائن کی کل جمعہ ۱۲۔ نومبر کو پہنچیں کاغذ اور سیاہی اور خط کا حسن دیکھ کر میں نے ازروئے یقین جانا کہ طلائی کام پر یہ کتابیں طاؤس بہشت بن جائیں گی۔ حوریں اُن کو دیکھ کر شرمائیں گی۔ یہ تو سب درست مگر دیکھیے مجلدوں کا

دیکھنا کب تک میسر ہو. آپ پر گمان تساہل کا گزرے یہ تو کیوں کر ہو. ہاں صحاف جلد کے بنانے کی نسبت سے میرے حق کا جلا دنہ بن جائے یعنی مدت مناسب سے زیادہ دیر نہ لگائے. اور ہاں حضرت کچھ ایسی نخنگی ارسال وقت کریجئے گا کہ وہ پارسل آشوب تلف سے محفوظ رہے بہت عزیز اور بہت کام کی چیز ہے مجکو وہ ایک ایک مجلد اپنی جان سے زیادہ عزیز ہے. یاالٰہی یہ خط راہ میں ہو اور وہ ساتوں کتابوں کا پارسل تیرے حفظ و امان میں مجھ تک پہنچ جائے اور یہ نہو تو بھلا یہ ہو کہ اس خط کا جواب لکھیئے اُس میں یہ مرقوم ہو کہ آج ہم نے کتابوں کا پارسل روانہ کیا ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| یارب این آرزوے من چہ خوش است | | تو بدین آرزو مرا برسان | |

مرسلہ شنبہ ۱۳. نومبر ۱۸۵۸ء عیسوی.

| | | | |
|---|---|---|---|
| **ایضاً** رکھیو غالب مجھے اس تلخ نوائی میں معاف | ؞ | آج کچھ درد مرے دل میں سوا ہوتا ہے | |

بندہ پرور پہلے تم کو یہ لکھا جاتا ہے کہ میرے دوست قدیم میر مکرم حسین صاحب کی خدمت میں میرا سلام کہنا اور یہ کہنا اب تک جیتا ہوں اور اس سے زیادہ میرا حال مجکو بھی معلوم نہیں. مرزا حاتم علی صاحب مہر کی جناب میں میرا سلام کہنا. اور یہ میرا شعر میری زبان سے پڑھنا ؎

| | | |
|---|---|---|
| شرط اسلام بود ورزش ایمان بالغیب | | اے تو غائب ز نظر مہر تو ایمان من ست |

تمہارے پہلے خط کا جواب بھیج چکا ہوں کہ اُس کے دو دن یا تین دن کے بعد دوسرا خط پہنچا. سُنو صاحب جس شخص کو جس شغل کا ذوق ہو اور وہ اُس میں بے تکلف عمر بسر کرے اس کا نام عیش ہے. تمہاری توجہ مفرط بطرف شعر و سخن. تمہاری شرافت نفس اور حسن طبع کی دلیل ہے اور بھائی یہ جو تمہاری سخن گستری ہے اسکی شہرت میں میری بھی تو نام آوری ہے میرا حال اس فن میں اب یہ ہے کہ شعر کہنے کی روش اور اگلے کہے ہوئے اشعار سب بھول گیا. مگر ہاں اپنے ہندی کلام میں سے ڈیڑھ شعر یعنی ایک مقطع اور ایک مصرع یاد رہ گیا ہے سو گاہ گاہ جب دل اُلٹنے لگتا ہے تب دس پانچ بار یہ مقطع زبان پر آجاتا ہے. ؎

| | | |
|---|---|---|
| زندگی اپنی جب اس شکل سے گزری غالب | | ہم بھی کیا یاد کریں گے کہ خدا رکھتے تھے |

پھر جب سخت گھبراتا ہوں اور تنگ آتا ہوں تو یہ مصرع پڑھ کر چپ ہو جاتا ہوں ع اے مرگ ناگہاں تجھے کیا انتظار ہے ۔ یہ کوئی نہ سمجھے کہ میں اپنی بے رونقی اور تباہی کے غم میں مرتا ہوں جو دکھ مجکو ہے اُس کا بیان تو معلوم مگر اُس بیان کی طرف اشارہ کرتا ہوں۔ انگریز کی قوم میں سے جو ان روسیاہ کالوں کے ہاتھ سے قتل ہوئے اس میں کوئی میرا امیدگاہ تھا اور کوئی میرا شفیق اور کوئی میرا دوست اور کوئی میرا یار اور کوئی میرا شاگرد ہندوستانیوں میں کچھ عزیز کچھ دوست کچھ شاگرد کچھ معشوق سو وہ سب کے سب خاک میں مل گئے ایک عزیز کا ماتم کتنا سخت ہوتا ہے جو اتنے عزیزوں کا ماتم دار ہو اُسکو زیست کیونکر نہ دشوار ہو۔ ہائے اتنے یار مرے کہ جو اب میں مروں گا تو میرا کوئی رونے والا بھی نہ ہوگا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔

## بنام شاہزادہ بشیر الدین صاحب

حضرت پیر و مرشد برحق سلامت تقصیر معاف میں مدعی اور آپ مدعی علیہ بھی اور حاکم بھی۔ وجہ استغاثہ یہ کہ آپ نے مجھے اپنے حلقۂ ارادت سے خارج کر دیا۔ عرائض جواب طلب کا جواب نہیں ایک عنایت نامہ سابق میں۔ آب زلال میر و دہر پرچنگ۔ یہ جملہ مرکبہ لکھا ہوا تھا میں اسکو پڑھ بھی نہ سکا معنی تو علاوہ رہے۔ میں نے عریضہ لکھا اور جملہ کی حقیقت حال کا انکشاف چاہا اب تک جواب نہیں پہنچا۔ جی گھبرا رہا ہے جب تک اسکا جواب نہ پاؤں گا آرام نہ آئے گا۔ برخوردار اقبال نشان میرزا شہاب الدین خان بہادر کی زبانی آپکے مزاج مبارک کی خیر و عافیت سُنی مگر وہ جو تحریر و دستخطی سے تسلی ہوتی ہے۔ وہ کہاں۔ حضرت اب تو خالصاً للہ و الرسول میرا گناہ معاف اور دستخط خاص سے مجکو اس جملے کے معانی لکھ بھیجئے۔ زیادہ حد ادب۔ عفو جرم کا طالب غالب۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ایضاً | در پرستش ستم دور کا تجوئی استوار | | پادشہ را بندۂ کم خدمت پر خوار ہست |

حضرت پیر و مرشد برحق رنج افزونی کاہش اب اس حد کو پہنچی ہے کہ ع تقسیم جز و لا یتجزیٰ محال ہے آگے باد زمہریر نے لہو خشک کر دیا تھا اب آتش دوزخ نے رہا سہا جلا دیا۔ کل عنایت نامہ

آیا آپ جو رقم فرماتے ہیں کہ تو نے میرے خط کا جواب نہیں بھیجا مجکو باوصف استیلائے نسیان خیال میں آتا ہے کہ میں حضرت کے فرمان کا جواب لکھ چکا ہون۔ ڈاک اب ڈاکو ہو گئے ہیں اگر وہ لفافہ ڈاک میں تلف ہو گیا ہو تو کچھ بعید نہیں۔ متوقع ہون کہ اُس کا نہ پہنچنا میری نارسائی بخت کی تاثیر سمجھا چاہیئے۔ میں مجرم نہ ٹھہروں۔ زیادہ حد ادب نجات کا طالب غالب۔ روز دوشنبہ ۱۱- اپریل ۱۸۶۹ء

| ہر برس کے ہون دن پچاس ہزار | | ایضاً تم سلامت رہو ہزار برس |
|---|---|---|

آج منگل ۱۶ جون ۱۸۶۶ء ۱۲ بجے عنایت نامہ آیا۔ سر نامہ دیکھکر سفیدۂ صبح مراد سمجھا۔ ننگا ایک چھوٹی سی خس کی ٹٹی کے پاس بیٹھا ہوا تھا۔ خط پڑھ کر وہ حال طاری ہوا کہ اگر ننگا نہ ہوتا تو گریبان پھاڑ ڈالتا۔ اگر جان عزیز نہ ہوتی تو سر پھوڑ تا۔ اور کیونکر اس غم کی تاب لاتا کہ میں نے اپنے کو کھچوا کر بصورت تصویر آپ کی خدمت میں بھیجا۔ لفافہ انگریزی اقبال نشان شہاب الدین خان سے لکھوا کر بیرنگ ارسال کیا۔ اس فرمان میں اُس لفافے کی رسید نہ پائی ظاہراً ڈاک پر ڈاکو گرے اور میرے پیکر بے روح کے ٹکڑے اڑا دئیے بیتاب ہو کر یہ عبارت حضرت کو بھیجی ہوئی لفافہ میں لپیٹ کر روانہ کی اب جب آپ اور لفافہ بھیجیں گے تو مطالب باقی کا جواب مع اوراق اشعار بھیجونگا۔ زیادہ حد ادب

## بنام سید بدر الدین احمد المعروف بہ فقیر صاحب

حضرت مخدوم مکرم و معظم جناب فقیر صاحب دامت بر کاتہم۔ بعد بندگی عرض کیا جاتا ہے کہ آپ کا عنایت نامہ پہنچا حال معلوم ہوا۔ بابو صاحب کے واسطے میرا جی بہت جلا۔ زمانہ ان دنوں میں اُن سے بر سر امتحان ہی۔ پروردگار اُن کو سلامت رکھے اور صبر و شکیب عطا کرے۔ علاقہ مساعدت روزگار کی وہ صورت شدائد رنج سفر کی وہ حالت۔ ناسازگاری مزاج کا وہ رنگ۔ ان سب باتوں سے علاوہ یہ کتنی بڑی مصیبت ہی کہ جوان داماد مر جاوے اور بیٹی بیوہ ہو جاوے۔ مرگ و زیست کا سر رشتہ خدا کے ہاتھ ہے آدمی کیا کرے۔ دل پر میرے جو گزری ہو وہ میرا دل جانتا ہے۔ ہاں بحسب ظاہر

تعزیت نامہ لکھنا چاہیئے۔ حیران ہوں کہ اگر خط لکھوں تو کس پتہ سے لکھوں ناچار ابھی تامل ہے جب وہ بھرت پور آجائیں تو آپ اُن کے آنے کی مجکو اطلاع دیجئے گا کچھ لکھ بھیجوں گا۔ نواب علی نقی خان صاحب کے خط کے جواب میں جو آپنے مجکو لکھا تھا وہ مجکو یاد رہے گا۔ جب نواب صاحب آجائیں گے میں ان کو سمجھا دونگا آپ ہندی اور فارسی غزلیں مانگتے ہیں۔ فارسی غزل تو شاید ایک بھی نہیں کہی ہاں ہندی غزلیں قلعہ کے مشاعرہ میں دو چار لکھی تھیں سو وہ یا تمہارے دوست حسین مرزا صاحب کے پاس ہونگی یا ضیاء الدین خان صاحب پاس۔ میرے پاس کہاں آدمی کو یہاں اتنا توقف نہیں کہ وہاں سے دیوان منگوا کر نقل اُتروا کر بھیج دوں۔ سید محمد صاحب کو اور اُن کے دونوں بھائیوں کو میری دعا پہنچے ۔اسد اللہ۔ نگاشتہ چارشنبہ ۳۰۔ ربیع الثانی ۱۲۷۱ھ ہجری مطابق ۳ ۔جنوری ۱۸۵۵ء عیسوی۔

ایضاً مخدوم و مکرم جناب فقیر صاحب کی خدمت عالی میں عرض کیا جاتا ہے کہ بہت دن سے آپنے مجکو یاد نہیں کیا اور مجکو کچھ آپ کا حال معلوم نہیں۔ بابو صاحب خدا جانے کہاں ہیں اور کس کام میں ہیں اُن کا بھی کچھ حال مجکو معلوم نہیں منشی ہرگوپال تفتہ کی تحریر سے بابو صاحب کا حال اکثر اور تمھاری خیر و عافیت گاہ گاہ دریافت ہو جاتی تھی سو وہ بہت دنوں سے علیگڈہ میں ہیں اگرچہ خط اُن کے آتے رہتے ہیں مگر اُن کو بھی بابو صاحب کا حال معلوم نہیں اور تم سے تو بُعد ہی ہے پھر تمھاری خیر و عافیت کیا لکھیں۔ بہرحال مقصود اس تحریر سے یہ ہے کہ نواب میر علی نقی خان صاحب آپ سے ملیں گے یہ بہت عالی خاندان ہیں۔ نواب ذو الفقار خان اور نواب اسدخان کی اولاد میں سے ہیں اور تمہارے ماموں صاحب یعنی نواب محمد میر خان مغفور کے بڑے دوست ہیں اب یہ نوکری کی جستجو کو نکلے ہیں آپ انکی تعظیم و توقیر میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ کریں۔ اور راج کا حال سب ان پر ظاہر کریں اور اہالی سرکار سے ان کو ملوا دیں اور بابو صاحب سے جو اِن کو ملوائیے تو یہ میرا خط جو آپ کے نام کا ہے جناب بابو صاحب کو پڑھوا دیجئے کیا خوب ہو کہ یہ اس سرکار میں نوکر ہو جائیں اور اگر نوکری کی صورت نہ بنے تو راج سے اُنکی رخصت بآئین شایستہ

عمل میں آوے۔ نواب اسدخان عالمگیر کے وزیر تھے اور فرخ سیر اُن کا بٹھایا ہوا تھا جب فرخ سیر نے ذوالفقار خان کو مار ڈالا تو ازروئے کتب تواریخ ظاہر ہے کہ سلطنت کیسی برہم ہوگئی اور خود فرخ سیر پر کیا گزری۔ قصہ کوتاہ ان کی تقریب ہیں جو مدارج آپ صرف کریں گے اور جس قدر آپ ان کی بہبود میں کوشش کرینگے احسان مجھ پر ہوگا۔ زیادہ زیادہ۔ اسداللہ۔

**ایضاً** سید صاحب جمیل المناقب عالی خاندان سعادت و اقبال توأمان مجکو اپنی یاد سے غافل اور سید احمد کی خدمت گزاری سے فارغ نہ سمجھیں پر کیا کروں صورت مقدمہ عجیب و غریب ہے یہ نہیں اور اُن کا بھائی باہم موافق رہیں گے تو کوئی صورت نکل آئے گی۔ صامت و ناطق سیم وزر روپیہ اشرفی سنتا ہوں کہ کچھ نہیں۔ ہاں جاوا و سو سید کے اظہار سے معلوم ہوا کہ وہ تقسیم نہ ہوگی کرایہ اُسکا تقسیم ہوجایگا میں سے کیا دوں اور سمجھاؤں کیا۔ کئی دن ہوئے کہ میں حسین مرزا صاحب کے ہاں گیا تھا وہاں میاں بھی بیٹھا تھا باہم اُن دونوں صاحبوں میں یہی باتیں ہو رہی تھیں وہ بھی میری مانند حیرت زدہ تھے قضا و قدر کو چھوڑ و نیرنگ تقدیر کے تماشائی رہو۔ گھاٹا نہیں ٹوٹا نہیں نقد مال کا پتا نہیں املاک کا کرایہ بٹ رہیگا گھبراتے کیوں ہو یہ دلی والوں کی خفقانیت کے حالات ہیں۔ تمھارا بھتیجا یعنی حیدر حسین خان بچ گیا۔ عوارض کی آندھی دفع ہوگئی۔ توقع زیست کی قوی ہے صرف طاقت کا آنا باقی ہے۔ صدمہ بڑا اُٹھایا ہے۔ مہینا بھر میں جیسے تھے ویسے ہی ہوجاوینگے انشاءاللہ العلی العظیم۔ صبح دوشنبہ ۵ مئی ۱۸۶۳ء

**ایضاً** پیر و مرشد آج نواں دن ہے حسین مرزا صاحب کو الور گئے اگر ہوتے تو اُن سے پوچھتا کہ حضرت میرا دیوان کس مطبع میں طبع ہوا اور حاشیے اُس پر کس نے چڑھائے۔ خدا جانے حسین مرزا نے کیا کہا اور حضرت کیا سمجھے اب یہ حقیقت مجھ سے سنیے سنہ ۱۸۶۲ء یعنی سال گذشتہ میں قاطع برہان چھپی پچاس جلدیں میں نے مول لیں اور یہ وہ زمانہ ہے کہ آپ دلی آئے ہیں میں نے یہ سمجھ کر کہ یہ تمھارے کس کام کی ہے تمھیں نہ دی تم مانگتے اور میں نہ دیتا تو گنہگار تھا۔ اب کوئی جلد باقی نہیں ہے۔ رہا دیوان اگر ریختہ کا منتخب کہتے ہو تو وہ اس عرصہ میں دلی اور کانپور دو جگہ چھاپا گیا اور تیسری جگہ آگرہ

میں چھپ رہا ہے۔ فارسی کا دیوان بیس پچیس برس کا عرصہ ہوا جب چھپا تھا پھر نہیں چھپا۔ مگر ہاں سال گزشتہ میں منشی نولکشور نے شہاب الدین خان کو لکھ کر کلیات فارسی جو ضیاء الدین خان نے غدر کے بعد بڑی محنت سے جمع کیا تھا وہ منگا لیا اور چھاپنا شروع کیا وہ پچاس جزو میں یعنی کوئی مصرع میرا اس سے خارج نہیں اب سُنا ہی کہ وہ چھپ کر تمام ہوگیا ہی روپیہ کی فکر میں ہوں ہاتھ آجائے تو ۵۶ بھیج کر بیس جلدیں منگواؤں۔ جب آجائیں گی ایک آپ کو بھی بھیج دونگا نواب محی الدین خان صاحب کا حال سُنکر جی بہت خوش ہوا میری طرف سے سلام و نیاز بعد بہار کباد و دعا

**ایضاً** حضرت آپ کے خط کا جواب لکھنے میں درنگ اس راہ سے ہوئی کہ میں منتظر رہا میاں کے آنے کا اب جو وہ مجھ سے مل گئے اور اُن کی زبانی سارا حال سُن لیا تو اب لکھنے بیٹھا۔ سنو صاحب ایک منشی محمد تقی ہی تو نہیں یہاں تو سانا رو بن ہی۔ محمد تقی ایک اُس کی دو بہنیں تین منشی آغا جان کی تین بیٹیاں اور ایک بیٹا چار یہ سات مدعی۔ ایک ان میں سے سید کی بی بی بھی سہی نہ وہ حکام ہیں جن کو میں جانتا تھا نہ وہ عملہ ہے جس سے میری ملاقات تھی۔ نہ وہ عدالت کے قواعد ہیں جن کو پچاس برس میں نے دیکھا ہے۔ ایک کونے میں بیٹھا ہوا نیرنگ روزگار کا تماشا دیکھ رہا ہوں یا حافظ یا حفیظ ورد زبان ہی تمھارے بھائی غلام حسین خان مرحوم کا بیٹا حیدر حسن خان خدا ہی خدا ہی جو بچے آج تیرہواں دن ہی کہ نہ تپ مفارقت کرتی ہی نہ دست بند ہوتے ہیں نہ قے موقوف ہوتی ہی۔ چارپائی کاٹ دی ہے۔ حواس زائل ہو گئے ہیں انجام اچھا نظر نہیں آتا کام تمام ہے والسلام والاکرام مرقومہ ۴ ذی قعدہ ۱۲۷۹ھ ہجری۔ عافیت کا طالب غالب۔

## بنام چودھری عبد الغفور المتخلص بہ سرور

جناب چودھری صاحب آپ کا عنایت نامہ اس وقت پہنچا اور یہ وقت صبح کا ہے دن بدھ کا ربیع الثانی کی چوبیسویں اور دسمبر کی پہلی۔ کتاب کے پارسل کی رسید معلوم ہوئی حکیم عبد الرحیم خان کوئی نامی اور نامور نہیں ہیں یہاں کے قاضی زادوں میں سے ایک شخص ہیں۔ طبابت کرنے لگے ہیں میرے بھی آشنا ہیں صرف سلام علیک۔ زیادہ ربط نہیں ہی سوا اُن کا حال مجکو معلوم

نہیں کہ وہ کہاں ہیں اور کس طرح ہیں آگے حضرت صاحب کی خدمت میں عرض کر دینا۔ کہ آپ جو کچھ لکھیں وہ بقلم چودھری صاحب لکھا جائے۔ حضرت نے نہ مانا اور پھر عبارت بدستخط خاص لکھی واللہ باللہ نہ مجھ سے نہ اور کسی سے پڑھی گئی۔ ناچار آپ کا خط پھر آپ کو بھیجتا ہوں حضرت سے کچھ نہ فرمایئے گا مگر اس عبارت کو اپنے ہاتھ سے نقل کر کے مجکو بھجوایئے گا ضرور اور جلد شفیق مکرم جناب چودہری غلام رسول صاحب کی خدمت میں سلام پہنچے۔

**ایضاً** جناب عالی آج آپکا تفقد نامہ مرقومہ یازدہم شعبان مطابق پنجم مارچ بقید روز دوشنبہ پہنچا۔ پہلے تو ان تاریخوں کے حساب سے تطابق میں الجھا پھر خط کے پہنچنے سے بہت خوش ہوا ڈاک کیا ہے خاک ہے خیر ادھر پڑا ادھر جواب لکھا خدا کرے یہ میرا خط جلد پہنچے ورنہ یہ آپ کو خیال ہوگا کہ غالب نے ہمارے خط کا جواب نہ لکھا حقیقت میری مجملاً یہ ہے کہ راہ و رسم مراسلت حکام عالی مقام سے بدستور جاری ہوگئی ہے۔ نواب لفٹنٹ گورنر بہادر غرب و شمال کو نسخہ دستنبو بسبیل ڈاک بھیجا تھا اُن کا خط فارسی مشعر تحسین عبارت و قبول صدق ارادت و مودت بسبیل ڈاک آگیا۔ پھر قصیدہ بہاریہ تہنیت و مدحت میں بھیجا گیا اُس کی رسید آگئی وہی خان صاحب لبیا مہربان دوستانہ القاب اور کاغذ افشانی ازاں بعد ایک قصیدہ جناب رابرٹ منٹگمری صاحب لفٹنٹ گورنر بہادر قلمرو پنجاب کی مدح میں بتوسط صاحب کمشنر بہادر دہلی گیا اُس کے جواب میں بھی خوشنودی نامہ بتوسط کمشنر بہادر کل مجکو آگیا۔ پنشن ابھی تک مجکو نہیں ملی جب ملے گی۔ حضرت کو اطلاع دی جائے گی پیر و مرشد عالم ہیں اور میں جاہل ہوں اُن کی تسلیم نہ کرنے کو میں نے تسلیم کیا اور پھر تسلیم بجالایا۔ اے حضرت جناب مخدوم مکرم چودہری غلام رسول صاحب کی خدمت میں اُنہیں الفاظ میں رسم مبارکباد ادا کی گئی تھی نہ عبارت آرائی نہ طبع آزمائی۔ کچھ عجب نہیں کہ وہ خط ابھی مئی و جون میں آپ کو پہنچ جائے۔ آپکا بھی تو مارچ کا خط مجکو اب آخر اپریل میں پہنچا ہے۔ جناب شیخ صاحب کیوں مجھکو محجوب کرتے ہیں اس باب میں اس سے زیادہ عرض نہیں کر سکتا کہ افادہ مشترک ہے قصیدہ و مثنوی بھیج دیجئے لطف اٹھاؤں گا اور جو کچھ

میرے خیال میں آئے گا بے تکلف عرض کروں گا۔ میرا سلام کہیے اور مثنوی اور قصیدہ اُن سے لے کر جلد بھیج دیجئے۔ اپنے عم عالی مقدار کی خدمت میں میرا سلام پہنچائیے اور کہیے کہ حضرت خلاصہ مکتوب سابق بھی الفاظ ہندی تھے۔ شاید کچھ تغیر بالمرادف ہو تو ہو یہ شادی بصد ہزار مسرت آپ کو مبارک ہو اور اُن کی اولاد دیکھنی اور اسی طرح ان کی شادی کرنی نصیب ہو فیض علی خان صاحب کو میرا سلام پہنچے میں بھی آپ کی ملاقات کا مشتاق اور آپ کا مداح رہوں گا خط کا لفافہ اس خط میں ملفوف کر کے یہ بھیجتا ہوں یہ آج پہنچا اور آج ہی میں نے اسکا جواب لکھا کاتب وہی ہے جو لفافہ ملفوفہ کا مکتوب الیہ ہے۔

**ایضاً** جناب چودھری صاحب آپکے تلطف نامہ کے ورود کی مسرت اور پارسل کے نہ پہنچنے کی حیرت باعث اسکی ہوئی کہ آپ کو پھر تکلیف دوں اور باآنکہ خط جواب طلب، نہ تھا جواب لکھوں بندہ پرور میں نے پارسل کی رسید لے لی تھی اب آپکے خط کو پڑھ کر کارپردازان ڈاک کے پاس وہ رسید بھجوائی۔ انھوں نے کتاب دیکھ کر میرے آدمی سے کہہ دیا کہ سکندرہ راؤ کی رسید یہ موجود ہے اب پارسل کی جوابدہی وہاں والوں کے ذمہ ہے یہ سنکر میں نے یہ مناسب جانا کہ وہ رسید آپکے پاس بھیجدوں آپ سکندرہ راؤ کے ڈاکخانہ میں بھجوا کر اُن سے پارسل منگوا لیں اور اب اس رسید کا میری طرف راجع ہونا کسی صورت میں ضرور نہیں والسلام

**ایضاً** جناب چودھری صاحب کی یادآوری اور مہر گستری کا شکر بجا لاتا ہوں۔ آپکا خط مع قصیدہ و مثنوی پہنچا۔ مثنوی کو جداگانہ بطریق بیم فلٹ پاکٹ بھیجتا ہوں اور یہ خط جداگانہ ارسال کرتا ہوں۔ لفافہ اسکا بھی آپکے نام کا ہے۔ آپکے خواب کا ماجرا اور صبح کو ادھر کا قصد اور پھر اپنے چچا صاحب کے کہنے سے نظر تابستان پر اس عزم کا ملتوی رکھنا معلوم ہوا آپ کے چچا صاحب نے کرامت کی کہ جو آپ کو منع کیا ڈاک کی سواری پر اگر آپ اس شہر میں میرے مکان تک آجاتے تو ممکن تھا مگر رہنا شہر میں بے حصول اجازت حاکم احتمال ضرور رکھتا ہے۔ اگر خبر نہ ہو تو نہ ہو اگر خبر ہو جائے تو البتہ قباحت ہے زنہار کبھی یہ گمان نہ کیجئے گا کہ دلی کی عملداری میرٹھ اور آگرہ اور بلاد شرقیہ کی مثل ہے۔ یہ پنجاب احاطہ میں شامل ہو۔ نہ قانون نہ آئین جس حاکم کی

جو رائے میں آوے وہ ویسا ہی کرے بہر حال ؏ اے وائے زمحرومی دیدار دگر ہیچ ✤ انشاء اللہ العظیم دو تین مہینے میں یہاں بھی صورت امن و امان کی ہو جائے گی مگر میری آرزو بالتیفا اس صورت میں بھی بر نہ آئے گی۔ میں یہ تاکے ہوئے ہوں کہ میری اور تمھاری ملاقات اس طرح ہو کہ ہم تم ہوں اور حضرت صاحب عالم صاحب ہوں اور باہم حرف و حکایت کریں۔ اگر زمانہ میری خواہش کے موافق نقش قبول کرتا ہے تو میں مارہرہ کو آتا ہوں حضرت پیر و مرشد کا اشتیاق اور اسی جلسہ میں تمھارے دیدار کا شوق ایسا نہیں ہے کہ مجکو آرام سے بیٹھا رہنے دیگا۔ صاحب یہ مثنوی تو میرے واسطے ایک مرثیہ ہو گئی ہے اس بزرگوار کے جگر میں کیا کیا گھاؤ پڑے ہونگے تب یہ تراوش خونابہ ظہور میں آئی ہوگی مزا یہ ہے کہ عنوان بیان سے حق بجانب انہیں کے معلوم ہوتا ہے چونکہ اصل کاغذ میری نظر میں نہیں اور حقیقت حال مجھ پر مجہول ہے اسواسطے انجام و آغاز اندازہ و انداز کچھ نہیں سمجھا حک و اصلاح کو آپ بنظر اصلاح ملاحظہ فرمائیں میں نے بجب دستور ہر جگہ منشاء اصلاح لکھ دیا ہے۔ شیخ صاحب سے میرا سلام کہیے گا اور کہیئے گا کہ کیا کروں تو دور ہوں معذور ہوں مدد نہیں کر سکتا۔ اعانت کے مراسم تقدیم کو نہیں پہنچا سکتا خدا تمہارا نگہبان رہے والسلام

ایضاً شفیق مکرم مظہر لطف و کرم جناب چودہری صاحب کی خدمت میں بعد سلام یہ عرض کرتا ہوں کہ آپ کا مہربانی نامہ آیا میرا رنج و تشویش مٹایا میری خدمت مقبول ہوئی خوشی حصول ہوئی میر امداد علی شاہ کو میری دعا کہنا ان کا باپ میرا بڑا یار تھا میری طرف سے خاطر جمع کر دیجئے گا اب سبیل اچھی نکل آئی چودہری صاحب کے ذریعے سے جو کچھ مجکو بھیجنا ہو گا بھجوا دونگا۔ جناب چودھری صاحب آج کا میرا خط کاسہ گدائی ہے یعنی تم سے کچھ مانگتا ہوں تفصیل یہ کہ مولوی باقر دہلوی کے مطبع میں سے ایک اخبار ہر مہینے میں چار بار نکلا کرتا ہے مسمٰے بدہلی اردو اخبار بعض اشخاص سنین ماضیہ کے اخبار جمع کر رکھا کرتے ہیں اگر احیاناً آپ کے یا کسی آپ کے دوست کے ہاں جمع ہوتے چلے آئے ہوں تو اکتوبر ۱۸۳۷ء سے دو چار مہینے کے آگے کے اوراق دیکھے جائیں جس میں بہادر شاہ کی تخت نشینی کا ذکر اور میاں ذوق کے دو سکے انکے نام کے لکھ کر نذر کرنے کا

ذکر مندرج ہو بے تکلف وہ اخبار چھاپہ کا اصل بجنسہ میرے پاس بھیج دیجئے۔ آپ کو معلوم رہے کہ اکتوبر کی ساتویں آٹھویں تاریخ ۱۸۳۷ء میں یہ تخت پر بیٹھے ہیں اور ذوق نے اسی مہینے میں یا دو ایک مہینے کے بعد سکے کہہ کر گزرانے ہیں۔ احتیاطاً پانچ چار مہینے تک کے اخبار دیکھ لئے جائیں۔ یہاں تک میری طرف سے ابرام ہی کہ اگر شہر کسی اور شہر میں کوئی آپ کا دوست جامع ہو اور آپ کو اُسپر علم ہو۔ تو وہاں سے منگوا بھیجئے۔ والسلام مع الاکرام۔

ایضاً شفیق میرے عنایت فرما۔ تمھاری مہربانی کا شکر بجا لاتا ہوں نہایت سعی یہ تھی کہ آپ کی طرف سے ظہور میں آئی۔ مینے کلکتہ میں مہتمم مطبع جام جہاں نما کو لکھ بھیجا ہے اور ترک سعی کیا ہے۔ آپ بھی فکر نہ کیجئے۔ اگر کہیں سے آپ کے پاس آجائے تو مجکو بھیج دیجئے میرے پاس آئے گا تو میں تم کو اطلاع دیدوں گا۔ عنایت الٰہی کا کون شخص مشتاق نہ ہوگا۔ اس کی پرسش زائد مین خدمت گزاری کو حاضر ہوں وہ جب چاہیں اپنا کلام بھیجدیں۔ میرا سلام اور یہ پیام کہہ دیجئے گا۔ صاحب تم نے ہمارے پیرومرشد کو ہمپر خفا کر دیا۔ بھلا وہ خط نہ لکھیں نہ لکھیں کبھی تم کو فرماویں کہ غالب کو میری دعا لکھ بھیجنا۔ بہر حال میرا سلام و نیاز عرض کیجئے اور اُن کے مزاج مبارک کی خیر و عافیت لکھیئے اور یہ لکھیئے کہ اگر خدا نخواستہ وہ مجھ سے ناخوش ہیں تو ناخوشی کی وجہ کیا ہے۔ اپنے چچا صاحب کی خدمت میں سلام پہنچایئے گا اور مولانا عطا کو سلام شوق کہیئے گا

ایضاً میرے شفیق دلی چودہری عبد الغفور صاحب کو خدا سلامت رکھے دیکھو میرے حواس کا اب یہ عالم ہے کہ تمھارے نام کی جگہ تمھارے چچا صاحب کا نام لکھا تھا۔ اسی طرح سابق کے خطوں میں سرنامے پر یہ لکھا ہو گا۔ ع

| | |
|---|---|
| بہار پیشہ جوانے کہ غالبش نامند | کنون بہ بین کہ چہ خون میچکد ز نفسش |

جو خط کہ آپ کے خطوط کے جواب میں آئے ہیں اُن کے بھیجنے کی کیا حاجت تھی آپ کی سعی اور اپنی ناکامی پہلے سے میرے دل نشین اور خاطر نشان ہے جیسا کہ کوئی اُستاد کہتا ہی ع

| | | |
|---|---|---|
| تہی دستانِ قسمت را چہ سود از رہبر کامل | | کہ خضر از آبِ حیوان تشنہ مے آرد سکندر را |

وہ اخبار نہ کہیں سے ہاتھ آیا اور نہ آئے گا میں اپنے خدا سے امیدوار ہوں کہ میرا کام بغیر اُسکے نکل جائے گا۔ بندہ پرور میرا کلام کیا نظم کیا نثر کیا اُردو کیا فارسی کبھی کسی عہد میں میرے پاس فراہم نہیں ہوا۔ دو چار دوستوں کو اسکا التزام تھا کہ وہ مسودات مجھ سے لے کر جمع کرلیا کرتے تھے سو ان کے لاکھوں روپے کے گھر لٹ گئے جس میں ہزاروں روپیہ کے کتب خانے بھی گئے اُس میں وہ مجموعہ ہائے پریشان بھی غارت ہوئے ہیں خود اُس مثنوی کے واسطے خون در جگر ہوں ہائے کیا چیز تھی۔ پارسل میں خطوط بھیجنے محل اندیشہ ہے خدا نے بچایا چونکہ اب وہ خط آپ کے کچھ کام کے نہ سمجھا از راہ احتیاط پارسل میں سے نکال لئے۔

**ایضاً میرے کرم فرما میرے شفیق ؎**

| | | |
|---|---|---|
| شرط اسلام بود ورزش ایمان بالغیب | | اے تو غائب ز نظر مہر تو ایمان من ست |

آپکے اس خط کا جواب بعد لکھنے اس شعر کے منحصر التماس پر ہے کہ میری طرف سے تحریر جواب خط میں کبھی تقصیر نہ ہوگی لیکن اغلب و اکثر ابتدا یہ تحریر نہ ہوگی۔ یہ خط ناچار از روئے اضطرار و التجا ہوں واسطے خدا کے میرے پیر و مرشد کے ارشادات کو ایک اور کاغذ پر اپنے ہاتھ سے نقل کرکے بھیج دیجئے۔ تاکہ مجھ بدنصیب کو معلوم ہو کہ حضرت نے کیا لکھا ہے جناب چودھری غلام رسول صاحب کی خدمت میں سلام نیاز۔ اُستاد شیخ عطا حسین صاحب کی جناب میں سلام۔

ایضاً میرے شفیق دلی کو میرا سلام پہنچے۔ کل انشاء کا پارسل پہنچا اور آج خط۔ انشا کا نام بہارستان اور آپ کا تخلص مسرور۔ بہارستان مضاف اور مسرور مضاف الیہ۔ بہارستان مسرور اچھا نام ہے قطعہ کا وعدہ نہیں کرتا۔ کس واسطے کہ اگر بے وعدہ پہنچ جائے گا تو لطف زیادہ دے گا۔ اور اگر نہ پہنچے گا تو محلِ شکایت نہ ہوگا۔ رفع فتنہ و فساد اور بلا دین مسلم۔ یہاں کوئی طرح آسایش کی نہیں ہے۔ اہل دہلی عموماً بُرے ٹھہرے گئے۔ یہ داغ ان کے جبین حال سے عموماً مٹ نہیں سکتا۔ میں اموات میں ہوں مردہ شعر کیا کہے گا۔ غزل کا ڈھنگ بھول گیا معشوق کس کو قرار دوں جو غزل کی

روشن ضمیر میں آوے۔ رہا قصیدہ ممدوح کون ہے۔ ہائے انوری گویا میری زبان سے کہتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| اے دریغا نیست ممدوحے سزاوارِ مدیح | اے دریغا نیست معشوقے سزاوارِ غزل |

گورنمنٹ کے دربار میں ہمیشہ سے میری طرف سے قصیدہ نذر گزرتا ہے۔ اشرفیاں نہیں اور خلعت ریاست دودمانی کا سات پارچہ اور تین رقم جیغہ سرپیچ مالائے مروارید مجکو ملا کرتا ہے۔ اب نواب گورنر جنرل بہادر یہاں آتے ہیں۔ دربار میں بلائے جانے کی توقع نہیں پھر کس دل سے قصیدہ لکھوں۔ صناعت شعر اعضائے وجوارح کا کام نہیں دل چاہیئے۔ دماغ چاہیئے۔ ذوق چاہیئے امنگ چاہیئے۔ یہ سامان کہاں سے لاؤں جو شعر کہوں۔ چونسٹھ برس کی عمر ولولہ شباب کہاں۔ رعایت فن اس کے اسباب کہاں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

ایضاً پیر و مرشد سلام نیاز پہنچے۔ کف الخضیب صور جنوبی میں سے ایک صورت ہے اسکے طلوع کا حال مجکو کچھ معلوم نہیں۔ اختر شناسان ہند کو اسکا حال کچھ معلوم نہیں اور اُن کی زبان میں اسکا نام بھی یقین ہے کہ نہ ہوگا۔ قبول دعا وقت طلوع منجملہ مضامین شعری ہے جیسے کتان کا پرتو ماہ میں پھٹ جانا اور زمرد سے افعی کا اندھا ہوجانا۔ آصف الدولہ نے افعی تلاش کرکے منگوایا اور قطعات زمرد اُس کے محاذی چشم رکھے کچھ اثر نہ ہوا۔ ایران و روم و فرنگ سے انواع کپڑے منگوائے چاندنی میں پھیلائے مسکا بھی نہیں۔ تحویل آفتاب بہ حمل کے باب میں موٹی بات یہ ہے کہ ۲۲ مارچ کو واقع ہوتی ہے۔ کبھی ۲۱ کبھی ۲۳ بھی آپڑتی ہے۔ اس سے تجاوز نہیں رہا۔ طالع وقت تحویل درست کرنا بے کتب فن اور مبلغ علم ممکن نہیں میرے پاس یہ دونوں باتیں نہیں ؎

| | |
|---|---|
| ندانم کہ گیتی چسان مے رود | چہ نیکو چہ بد در جہاں می رود |

میں تو اب روز و شب اسی فکر میں ہوں کہ زندگی تو یوں گزری اب دیکھیئے موت کیسی ہو ؎

| | |
|---|---|
| عمر بھر دیکھا کیا مرنے کی راہ | مرگئے پر دیکھیئے دکھلائیں کیا |

میرا ہی شعر ہے اور میرے ہی حسب حال ہے۔ سکہ کا وار تو مجھ پر ایسا چلا جیسے کوئی چھرا یا کوئی گراب کس سے کہوں کس کو گواہ لاؤں۔ یہ دونوں سکے ایک وقت میں کہے گئے ہیں

یعنی جب بہادر شاہ تخت پر بیٹھے تو ذوق نے یہ دو سکے کہہ کر گزرانے۔ بادشاہ نے پسند کئے مولوی محمد باقر جو ذوق کے معتقدین میں تھے اُنھوں نے دلی اُردو اخبار میں یہ دونو سکے چھاپے۔ اس سے علاوہ اب وہ لوگ موجود ہیں کہ جنہوں نے اُس زمانے میں مرشدآباد اور کلکتہ میں یہ سکے سُنے ہیں اور اُن کو یاد ہیں۔ اب یہ دونو سکے سرکار کے نزدیک میرے کہے ہوئے اور گزرانے ہوئے ثابت ہوئے ہیں نے ہر چند قلمرو ہند میں دلی اُردو اخبار کا پرچہ ڈھونڈھا کہیں ہاتھ نہ آیا یہ وصُبا مجھ پر رہا پنشن بھی گئی اور وہ ریاست کا نام و نشان خلعت و دربار بھی مٹا خیر جو کچھ ہوا چونکہ موافق رضائے الٰہی کے ہے اُسکا گلہ کیا۔ ہ

| | |
|---|---|
| چون جنبش سپہر بہ فرمان داورست | بیداد او نبود انچہ بما آسمان دہد |

یہ تحریر بطریق حکایت ہے نہ بسبیل شکایت گویند از ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ پرسش رفت کہ چہ حال داری فرمود کدام حال خواہد بود کسے را کہ خدا از روئے فرض طلبد و پیمبر سنت و زن و مال خواہد۔ و ملک الموت جان۔ قصہ مختصر اب زیست بامید مرگ ہے۔ قاطع منطبعہ دیکھا جائے اور بے حیف و بے میل از راہِ انصاف دیکھا جائے۔ مرشد زادوں کو سلام مسنون اور دعای افزونی عمرو دولت۔ بھیجتے

**ایضاً** میرے شفق آپ کا خط آیا اور اُسکے آنے نے تمھاری رنجش کا وسوسہ میرے دل سے مٹایا۔ ایک قاعدہ آپ کو بتاتا ہوں اگر اس کو منظور کیجئے گا تو خطوط کے نہ پہنچنے کا احتمال اُٹھ جائے گا اور رجسٹری کا دوسر جاتا رہے گا آدھ آنہ نہ سہی ایک آنہ سہی آپ بھی خط بیرنگ بھیجا کیجئے اور میں بھی بیرنگ بھیجا کروں۔ پیڈ خطوط تلف بھی ہوتے ہیں۔ اس قاعدہ کا جیسا کہ میں واضع ہوا ہوں بادی بھی رہا اور یہ خط بیرنگ بھیجا پنشن جاری ہو گیا۔ تین برس کا چڑھا ہوا روپیہ مل گیا۔ بعد ادائے قرض ۱۱ عہ بچے۔ اب ماہ بماہ روپیہ ملتا ہے۔ مگر یہی تین مہینے ستمبر۔ اکتوبر۔ نومبر ملیں گے۔ دسمبر ۱۸۶۰ء سے تنخواہ ششماہی ہو جائے گی۔ اس سے بڑھ کر یہ بات ہے کہ چار روپیہ سینکڑا سالانہ عموماً وضع ہوا کرے گا۔ اس حساب سے میرے حصہ میں ڈھائی روپیہ مہینا آیا ۹۷ للعہ کے ساتھ رہیں گے۔ کچھ رام پور سے ماہ بماہ آتا ہے یہ دونو آمد نہیں

بل کر خوش و ناخوش گزارا ہو جاتا ہے۔ یہاں شہر ڈہ رہا ہے بڑے بڑے نامی بازار خاص بازار اور اُردو بازار اور خانم کا بازار کہ ہر ایک بجائے خود ایک قصبہ تھا اب پتا بھی نہیں کہ کہاں تھے۔ صاحبان امکنہ اور دکانین نہیں بتا سکتے کہ ہمارا مکان کہاں تھا اور دکان کہاں تھی۔ برسات بھر مینھ نہیں برسا اب تیشہ اور کدال کی طغیانی سے مکانات گر گئے۔ غلہ گران ہے۔ موت ارزان ہے۔ میوہ کے مول اناج بکتا ہے۔ ماش کی دال ۸ سیر۔ باجرا ۱۲ سیر گیہوں ۱۳ سیر۔ چنے ۱۶ سیر۔ گھی ۱۰ سیر۔ ترکاری مہنگی۔ ان سب باتوں سے بڑھ کر یہ بات ہے کہ کنوار کا مہینا جسے جاڑے کا دوار کہتے ہیں پانی گرم۔ دھوپ تیز۔ لو چلتی ہے۔ جیٹھ اساڑھ کی سی گرمی پڑتی ہے۔ حضرت رفعت و رجبت جناب صاحب عالم کی خدمت میں دوستانہ سلام اور مریدانہ بندگی بہ انکسار تمام عرض کرتا ہون حضرت کو کس راہ سے میرے آنے کا انتظار ہے میں نے مرشدزادہ کے خط میں کب اپنا عزم لکھا یا کسی نے آپ سے میری زبانی کہا کہ آپ روز روانگی کے تقرر سے اطلاع چاہتے ہیں۔ ہاں آپ کی قدمبوسی کی تمنا اور انوار اللہ کے دیدار کی آرزو حد سے زیادہ ہے اور ایسا جانتا ہون کہ یہ آرزو گور میں لے جاؤن گا۔ تنخواہ کے اجرا کا حال اور مستقبل میں اُس کے وصول کی صورت اُن سطرون سے جو آغاز مکتوب چودھری عبدالغفور صاحب کی خدمت میں لکھی گئی ہیں مع روداد شہر معلوم کر لیجئے گا۔ لالہ گوبند پرشاد صاحب ہنوز میرے پاس نہیں آئے ہیں۔ دنیا دار نہیں فقیر خاکسار ہون۔ تواضع میری خو ہے انجاح مقاصد خلق میں حتی الوسع کمی کروں تو ایمان نصیب نہ ہو۔ انشاءاللہ العزیز وہ فقیر سے راضی و خوشنود رہین گے۔ جناب مستطاب حضرت محمد امیر صاحب کی خدمت مین بعد سلام نیاز یہ گذارش ہو کہ میرے پاس حضرت کا سلام پیام سوائے اگلی بار کے کبھی نہیں پہنچا ان سطور کو اپنا ذریعہ افتخار سمجھا اور نوید مقدم مبارک سے بہت خوش ہوا یہ جو خانہ کوچی و گریز پائی اور بے اطمینانی کا آپ کو مجھ پر گمان ہے اور اسکا رنج ہے یہ خلاف واقع کسی نے آپ سے کہا ہے۔ میں مع زن و فرزند ہر وقت اسی شہر میں قلزم خون کا شناور رہا ہون۔ دروازہ سے باہر قدم

نہیں رکھا نہ پکڑا گیا نہ نکالا گیا نہ قید ہوا نہ مارا گیا کیا عرض کروں کہ میرے خدا نے مجھ پر کیسی عنایت کی اور کیا نفس مطمئنہ بخشا جان و مال و آبرو میں کسی طرح کا فرق نہیں آیا۔ تنخواہ جسکو حضرت نے یومیہ لقب دیا ہے۔ اُسکا حال اوپر کی تحریر سے دریافت ہوگا۔ فقیر کو اپنا دوست اور معتقد اور مشتاق تصور فرماتے رہئیے گا عمر شدزادہ مرتضوی دودمان سید شاہ عالم کو سلام و دعا۔ ڈپٹی صاحب سے مجھ سے ملاقات کثرت سے نہیں ہے اُن کو کثرت اشغال سے فرصت نہیں مجکو افراط ضعف سے طاقت نہیں۔ اگر بحسب اتفاق کہیں ملاقات ہو گئی تو آپ کا سلام کہدوں گا۔ آپ اپنے اخوان عالی شان کو میرا سلام پہنچا دیجے گا ؏ بندہ شاہ شمائیم و ثناخوانِ شما ؁

ایضاً میرے شفیق چودہری عبد الغفور صاحب اپنے خط اور قصیدہ بھیجنے کا مجکو شکر گزار اور قصیدہ سابق کی اب تک اصلاح نہ پانے سے شرمسار تصور فرمائیں۔ اور ان دونو قصیدوں کے باہم پہنچنے کا انتظار کریں۔ ؎

| | |
|---|---|
| نوید وصل و یہم مے دہد ستارہ شناس | بگرد و ژرف نگاہے مگر در اختر من |

تحقیق کہ اب روئے سخن جناب فیض نصاب جامع مدارج جمع الجمع بزم وحدت کے فروزندہ شمع مستغرق مشاہدہ شاہد ذات حضرت عالم صاحب قدسی صفات کی طرف ہے اور یہ شعر افتتاح کلام ہے پہلے کچھ باتیں کہ بادی النظر میں خارج از بحث معلوم ہون گی۔ لکھی جاتی ہیں میں پانچ برس کا تھا کہ میرا باپ مرا نو برس کا تھا کہ چچا مرا۔ اس کی جاگیر کے عوض میری اور میرے شرکا حقیقی کے واسطے شامل جاگیر نواب احمد بخش خان دس ہزار روپیہ سال مقرر ہوئے اُنھوں نے نہ دیئے۔ مگر تین ہزار روپیہ سال اُس میں سے خاص میری ذات کا حصہ ساڑھے سات سو روپیہ سال میں نے سرکار انگریزی میں یہ غبن ظاہر کیا کولبرک صاحب بہادر رزیڈنٹ دہلی اور استرلنگ صاحب بہادر سکرٹر گورنمنٹ کلکتہ متفق ہوئے میرا حق دلانے پر رزیڈنٹ معزول ہو گئے سکرٹر گورنمنٹ بمرگ ناگاہ مر گئے۔ بعد ایک زمانے کے بادشاہ دہلی نے پچاس روپیہ مہینا مقرر کیا۔ اُن کے ولیعہد نے

چار سو روپے سال ولیعہد اس تقرر کے دو برس بعد مر گئے۔ واجد علی شاہ بادشاہ اودھ کی سرکار سے بصلہ مدح گستری پانسو روپے سال مقرر ہوئے وہ بھی دو برس سے زیادہ نہ جیے یعنی اگرچہ اب تک جیتے ہین مگر سلطنت جاتی رہی اور تباہی سلطنت دو ہی برس میں ہوئی دلی کی سلطنت کچھ سخت جان تھی۔ سات برس مجکو روٹی دے کر بگڑی۔ ایسے طالع مربی کش اور محسن سوز کہاں پیدا ہوتے ہیں۔ اب میں جو والی دکن کی طرف رجوع کروں۔ یاد ہے کہ متوسط یا مر جائے گا یا معزول ہو جائے گا۔ اور اگر یہ دونو امر واقع نہ ہوئے تو کوشش اُس کی ضائع ہو جائے گی اور والی شہر مجکو کچھ نہ دے گا اور احیاناً اُس نے سلوک کیا تو ریاست خاک میں مل جائے گی اور ملک میں گدھے کے ہل پھر جائیں گے اے خداوند بندہ پرور یہ سب باتیں وقوعی اور واقعی ہیں اگر ان سے قطع نظر کر کے قصیدہ کا قصد کروں۔ قصد تو کر سکتا ہوں تمام کون کرے گا سوائے ایک ملکہ کے کہ وہ پچاس پچپن برس کی مشق کا نتیجہ ہے۔ کوئی قوت باقی نہین رہی۔ کبھی جو سابق کی اپنی نظم و نثر دیکھتا ہوں تو یہ جانتا ہوں کہ یہ تحریر میری ہے مگر حیران رہتا ہوں کہ میں نے یہ نثر کیونکر لکھی تھی اور کیونکر یہ شعر کہے تھے۔ عبدالقادر بیدل کا یہ مصرع گویا میری زبان سے ہے ؏ عالم ہمہ افسانہ ما دارد وما ہیچ ✤ پایان عمر ہے۔ دل و دماغ جواب دے چکے ہین سو روپیہ رامپور کے ساٹھ روپے پنشن کے روٹی کھانے کو بہت ہین۔ گرانی اور ارزانی امور عامہ میں سے ہے۔ دُنیا کے کام خوش و ناخوش چلے جاتے ہیں۔ قافلے کے قافلے آمادہ رحیل ہیں دیکھو منشی نبی بخش مجھ سے عمر میں چھوٹے تھے ماہ گذشتہ میں گزر گئے۔ مجھ میں قصیدے کے لکھنے کی قوت کہاں اگر ارادہ کروں تو فرصت کہاں ہے قصیدہ لکھوں آپ کے پاس بھیجوں۔ آپ دکن کو بھیجیں۔ متوسط کب پیش کرنے کا موقع پائے پیش کئے پر کیا پیش آئے۔ ان مراحل کے طے ہونے تک میں کیونکر جیون گا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون لا الہ الا اللہ ولا معبود الا اللہ ولا موجود الا اللہ کان اللہ ولم یکن شئ واللہ الآن کما کان ✤

ایضاً جناب چودھری صاحب کو سلام پہنچے۔ آپ نے اپنے مزاج کی ناسازی کا حال کچھ نہ لکھا۔ اگر پیرو مرشد بھی نہ لکھتے تو میں کیونکر اطلاع پاتا اور اگر اطلاع نہ پاتا تو حصول صحت کی دعا کیونکر مانگتا۔ کل سے وقت خاص ہیں میں دعا مانگ رہا ہوں یقین ہے کہ پہلے تم تندرست ہو جاؤ گے ازاں بعد یہ خط پاؤ گے۔ اکثر صاحب اطراف و جوانب سے ماہ نیم ماہ بھیجنے کا حکم بھیجتے ہیں اور میں جی میں کہتا ہوں کہ جب مہر نیمروز کی عبارت کو نہیں سمجھے تو ماہ نیم ماہ کو لے کر کیا کریں گے۔ صاحب مہر نیمروز کے دیباچہ میں میں نے لکھدیا ہے کہ اس کتاب کا نام پرتوستان ہے اور اس کے دو مجلد میں ابتدائے خلقت عالم سے ہمایوں کی سلطنت تک کا ذکر۔ دوسرے حصّے میں اکبر سے بہادر شاہ تک کی سلطنت کا بیان پہلے حصہ کا نام مہر نیمروز دوسرے حصہ کا اسم ماہ نیم ماہ۔ بارے پہلا حصہ تمام ہوا چھاپا گیا۔ جابجا بھیجا قصد تھا جلال الدین اکبر کے حالات کے لکھنے کا کہ امیر تمر تک کا نام و نشان مٹ گیا۔ آن دفتر را گاؤ خورد و گاؤ را قصاب برد و قصاب در راہ مرد۔ جو کتاب میں نے لکھی ہی نہ ہو وہ بھیجوں کہاں سے پیرو مرشد کو میری بندگی۔ اور صاحبزادوں کو دعا۔ خداوند مجھے مارہرہ بلاتے ہیں اور میرا قصد مجھے یاد دلاتے ہیں۔ اُن دنوں میں کہ دل بھی تھا اور طاقت بھی تھی شیخ محسن الدین مرحوم سے بطریق تمنا کہا گیا تھا کہ جی یوں چاہتا ہے کہ برسات میں مارہرہ جاؤں اور دل کھول کر اور پیٹ بھر کر آم کھاؤں۔ اب وہ دل کہاں سے لاؤں طاقت کہاں سے پاؤں نہ آموں کی طرف وہ رغبت نہ معدہ میں اتنی آموں کی گنجایش۔ نہار منہ میں آم نہ کھاتا تھا کھانے کے بعد میں آم نہ کھاتا تھا۔ رات کو کچھ کھاتا ہی نہیں جو کہوں۔ بین الطعامین ہاں آخر روز بعد ہضم معدے آم کھانے بیٹھ جاتا تھا۔ بے تکلف عرض کرتا ہوں اتنے آم کھاتا تھا۔ پیٹ بھر جاتا تھا اور دم پیٹ میں نہ سماتا تھا۔ اب بھی اُسی وقت کھاتا ہوں۔ مگر دس بارہ اگر پیوندی آم بڑے ہوتے تو پانچ سات سے

| | | | |
|---|---|---|---|
| دریغا کہ عہد جوانی گزشت | | جوانی مگو زندگانی گزشت | |

مولوی صاحب عالی شان مولوی مفتی اسد اللہ خان بہادر کی خدمت مین فقیر کا سلام پہنچایئے مین تو آپ سے عرض کرتا ہون مگر آپ مفتی صاحب سے کہیئے کہ مجکو باوجود شدت نسیان آپ کا تشریف لانا یاد ہے۔ چھاپے کے اجزا اُٹھاکر مین نے آپ کے سامنے ایک غزل اپنی پڑھی تھی جس کے دو شعر قطعہ بند یہ ہین ؎

| | |
|---|---|
| ارزندہ گوہرے چو من اندر زمانہ نیست | خود را بخاک رہ گزر حیدر افگنم |
| منصور فرقہ علی اللہیان منم | آوازہ انا اسد اللہ در افگنم |

خدا کرے حضرت کو بھی واقعہ یاد ہو۔ اتحاد اسمی دلیل مودت روحانی ہے۔ اخی مکرمی میر قاسم علیخان کو سلام پہنچے۔ سال گذشتہ کی تعطیل کی طرح ولی آکر مجھ سے بے ملے نہ چلے جایئے گا۔ پھر حضرت مکتوب الیہ سے کلام ہے اشعار بعد حک و اصلاح کے پہنچتے ہیں یہ رُتبہ میری ارزش کے فوق ہے کہ مین آپ کے کلام مین دخل و تصرف کرون۔ بندہ نواز زبان فارسی میں خطون کا لکھنا پہلے سے متروک ہے پیرانہ سری وضعف کے صدمون سے محنت پژوہی و جگر کاوی کی قوت مجھ میں نہیں رہی۔ حرارت غریزی کو زوال ہے اور یہ حال ہے ؎

| | |
|---|---|
| مضمحل ہو گئے قویٰ غالب | وہ عناصر میں اعتدال کہان |

کچھ آپ ہی کی تخصیص نہیں سب دوستوں کو جن سے کتابت رہتی ہے۔ اُردو ہی میں نیاز نامے لکھا کرتا ہون جن جن صاحبون کی خدمت میں آگے مین نے فارسی زبان مین خطوط لکھے اور بھیجے تھے اُن میں سے جو صاحب اِلی الآن موجود ہین اُن سے بھی عند الضرورت اسی زبان مروج مین مکاتبت و مراسلت کا اتفاق ہوا کرتا ہے۔ پارسی مکتوبوں اور رسالون اور نسخون اور کتابون کے مجموع اجزا چھاپا ہوکر اطراف و اقصائے عجم میں پھیل گئے۔ حال کی نثرون کو کون فراہم کرے جو نثرین کہ مجموع و یکجا ہوکر جہان جہان منتشر ہوگئی ہیں اور آیندہ ہون اُنھیں کو جناب احدیت جلت عظمتہ مقبول قلوب اہل سخن و مطبوع طبایع ارباب فن فرمائے اور مین اب انتہائے عمر ناپائدار کو پہنچ کر آفتاب لب بام اور ہجوم امراض جسمانی و آلام روحانی سے

زندہ در گور ہون کچھ یاد خدا بھی چاہیئے نظم و نثر کی قلمرو کا انتظام ایزد دانا و توانا کی عنایت و اعانت سے خوب ہو چکا۔ اگر اُس نے چاہا تو قیامت تک میرا نام و نشان باقی و قائم رہیگا پس اُمیدوار ہوں کہ آپ انہیں نذور محقرہ یعنی تحریرات روزمرہ اُردوے سادہ و سرسری کو غنیمت جان کر قبول فرماتے رہیں اور درویش دل ریش و فرماندہ کشاکش معاصی کے خاتمہ بخیر ہونے کی دعا مانگیں۔ اللہ بس ماسوی ہوس۔

**ایضاً** قبلہ و کعبہ فقیر یاور رکاب ہے شنبہ چارشنبہ ان دونوں دنوں میں سے ایک دن عازم رامپور ہووے گا۔ تقریب وہاں کے جانے کی رئیس مرحوم کی تعزیت اور رئیس حال کی تہنیت دو چار مہینے وہاں رہنا ہو گا۔ اب جو کوئی خط آپ بھیجیں تو رامپور بھیجیں۔ مکان کا پتا لکھنا ضرور نہیں شہر کا نام اور میرا نام کافی ہے مخمس بعد اصلاح بھیجا جاتا ہے حق تو یہ ہے کہ شعر آپ کہتے ہیں اور حظ میں اُٹھاتا ہوں حسن اتفاق سے اصلاح خمسہ کے وقت دوست غمگسار یادوفا شعار علامہ روزگار خیتم العلماء المتبحرین مولوی مفتی صدر الدین خان صاحب بہادر صدر الصدور سابق دہلی المتخلص بہ آزردہ دام بقائہ و زاد علاؤہ مجھ سے ملنے کو غم خانہ پر تشریف لائے ہوئے موجود تھے۔ خمسہ کو دیکھکر فرمایا حضور کی بلاغت کی تحسین ہو۔ بی مصرعوں کے میرے ساتھ شریک غالب ہو کر مزے لوٹے اور آپ کی شیرینی گفتار کے وصف میں تا دیر عذب البیان اور رطب اللسان رہا اور مجھ سے بقدر میرے معلوم اور بیان کے آپکے صفات حمیدہ سے واقف و آگاہ ہو کر بہت شاد و خرسند ہوئے نادیدہ و غائبانہ یعنی مشتاقانہ بہ تمنائے ملاقات سلام لکھنے کو ارشاد کر گئے ہیں لہذا میں لکھتا ہوں قبول فرمائیے گا۔

## بنام مولوی عزیز الدین صاحب

صاحب کیسی صاحبزادوں کی سی باتیں کرتے ہو دلی کو ویسا ہی آباد جانتے ہو جیسی آگے تھی۔ قاسم جان کی گلی میر خیراتی کے پھاٹک سے فتح اللہ بیگ خان کے پھاٹک تک بےچراغ ہے ہاں آباد ہے تو یہ ہے کہ غلام حسین خان کی حویلی ہسپتال ہوا اور ضیاء الدین خان کے

کمرے ہین ڈاکٹر صاحب رہتے ہین اور کالے صاحب کے مکانون مین ایک اور صاحب عالیشان انگلستان تشریف رکھتے ہین۔ ضیاء الدین خان اور اُن کے بھائی مع قبایل اور عشایر لوہارو ہین۔ لال کنوئین کے محلہ مین خاک اُڑتی ہے۔ آدمی کا نام نہیں تمھارے مکان مین جو چھوٹی بیگم رہتی تھی وہ لاہور گئی ہے۔ گیہون کی دُکان میں گُتے لوٹتے ہیں۔ مولوی صدرالدین خان لاہور ہین۔ ایزد بخش تماب علی ان لوگون سے میری ملاقات نہیں ہین نے آپ مہر کروی حکیم احسان اللہ خان اور میان غلام نجف اور بہادر بیگ اور نبی بخش خان ساکن دریبہ اُنکی مہر ہین ہوگئین محض آپکے پاس بھیجتا ہون۔ خط بیرنگ بھیجا ہے۔ پوسٹ پیڈ خط اکثر تلف ہوجاتے ہین۔ چنانچہ قاضی عبدالجمیل صاحب کا خط جس کا آپ نے ذکر لکھا ہے آنکھین پھوٹ جائیں اگر مین نے دیکھا ہو۔ آپ اُن سے میرا سلام نیاز کہیے۔ اور خط کے نہ پہنچنے کی اُن کو خبر پہنچایئے۔

## بنام مفتی سید محمد عباس صاحب

قبلہ حضرت کا نوازشنامہ آیا مین نے اُسکو حرز بازو بنایا آپ کی تحسین میرے واسطے سرمایۂ عزو افتخار ہے فقیر امیدوار ہے کہ یہ دفتر بے معنی سراسر دیکھا جائے نہ پیش نظر دھرا رہے بلکہ اکثر دیکھا جائے مین نے جو نسخہ بھجوایا ہے گویا کسوٹی پر سونا چڑھایا ہے نہ ہٹ دھرم ہون نہ مجھے اپنی بات کی پچ ہے دیباچہ و خاتمہ مین جو کچھ لکھ آیا ہون سب سچ ہے کلام کی حقیقت کی داد چاہتا ہون طرز عبارت کی داد چاہتا ہون نگارش لطافت سے خالی نہ ہوگی گزارش لطافت سے خالی نہ ہوگی علم و ہنر سے عاری ہون لیکن پچپن برس سے محو سخن گزاری ہون مبدء فیاض کا مجھ پر احسان عظیم ہے ماخذ میرا صحیح اور طبع میری سلیم ہے فارسی کے ساتھ ایک مناسبت ازلی و سرمدی لایا ہون۔ مطابق اہل پارس کے منطق کا بھی مزہ ابدی لایا ہون۔ مناسبت خدا داد تربیت اُستاد حسن و قبح ترکیب پہچاننے فارسی کے غوامض جاننے لگا۔ بعد اتنی تکمیل کے تلامذہ کی تہذیب کا خیال آیا۔ قاطع برہان کا لکھنا کیا ہے۔ گویا گڑھی ہیں ہاں آتا

لکھنا کیا تھا کہ سہام ملامت کا ہدف ہوا ہے کہ یہ تنگ مایہ معارض اکابر سلف ہوا۔ ایک صاحب فرماتے ہین کہ قاطع برہان کی ترکیب غلط ہے۔ عرض کرتا ہون کہ حضرت برہان قاطع وقاطع برہان کی ایک نمط ہے۔ برہان قاطع نے کیا لٹھا نینون نین سکہ قطع کیا ہی جو آپنے اُس کو قاطع لقب دیا ہے۔ برہان جب تک غیر کے کسی برہان کو قطع نہ کرے۔ کیون کر برہان قاطع نام پائے گی۔ برہان قاطع کی صحت میں جتنی تقریر یں کیجئے گا وہ قاطع برہان کی صحت ہونے کے کام آے گی۔ قطع تاریخ کا کیا کہنا گویا یہ کتاب معشوق اور یہ قطع اُس کا گہنا ہی جناب نواب صاحب کا نیاز مند اور بندہ فرمانبردار ہون۔ بعد عرض سلام کے شعر کے پسند آنے کا شکر گزار ہون۔ آپکے علم وفضل وفہم وادراک کی جو تعریف کی جائے وہ حق ہے۔ لیکن میرے شعر کی تعریف صرف خریداری دکان بے رونق ہے۔

## بنام عضد الدولہ حکیم غلام نجف خان صاحب

سعادت واقبال نشان حکیم غلام نجف خان طال بقاوہ۔ تمھارا رقعہ پہنچا۔ جو دم ہے غنیمت ہے اس وقت تک مین مع عیال واطفال جیتا ہون بعد گھڑی بھر کے کیا ہو کچھ معلوم نہیں قلم ہات میں لئے پر جی بہت لکھنے کو چاہتا ہے مگر کچھ نہیں لکھ سکتا۔ اگر مل بیٹھنا قسمت میں ہے تو کہہ لیں گے۔ ورنہ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ نواسی کا حال معلوم ہوا حق تعالیٰ اُسکی مان کو صبر دے اور زندہ رکھے مین یون سمجھتا ہوں کہ یہ چھوکری قسمت والی تھی تمھاری اُستانی تم کو اور ظہیر الدین کو اور اُس کی مان کو اور اُسکی بہن کو دعا کہتی ہین۔ اور میں پیار کرتا ہوں اور دعا دیتا ہون۔ غالب سہ شنبہ ۱۹ جنوری ۱۸۵۸ء

ایضاً میان حقیقت حال اس سے زیادہ نہیں ہے کہ اب تک جیتا ہوں بھاگ نہیں گیا نکالا نہیں گیا۔ لٹا نہیں کسی محکمہ میں ابھی تک بلایا نہیں گیا معرض باز پرس میں نہیں آیا آیندہ دیکھیے کیا ہوتا ہے۔ بشیر زمان خان نے مجھے آگرہ سے خط لکھا اُس میں ایک رقعہ شیخ نجم الدین حیدر صاحب کی طرف سے بنام ظہیر الدین کے۔ اب مجکو ضرور آپڑا کہ اُس کو

تمھارے پاس بھیجون۔ آدمی کوئی ایسا نظر نہ چڑھا ناچار بطریق ڈاک بھیجتا ہون اگر پہنچ جائے تو آگرہ کا جواب لکھ کر میرے پاس بھیج دینا۔ مین یہان سے آگرہ کو روانہ کر دون گا۔

غالب۔ مرسلہ دوشنبہ۔ چارم جمادی الاول ۱۲۷۸ھ۔ جواب طلب

**ایضاً** صبح شنبہ۔ ۲۱۔ ماہ اکتوبر ۱۸۶۵ء۔ اقبال نشان عضدالدولہ حکیم غلام نجف خان کو غالب علی شاہ کی دعا پہنچے۔ تمھارے خط سے معلوم ہوا کہ تم کو میرے کھانے پینے کی طرف سے تشویش ہے خدا کی قسم میں یہان خوش اور تندرست ہون۔ دن کا کھانا ایسے وقت آتا ہو کہ پہر دن چڑھے تک میرے آدمی بھی روٹی کھا چکتے ہین۔ شام کا کھانا بھی سویرے آتا ہو کئی طرح کے سالن پلاؤ متنجن پسند ہے دونون وقت روٹیان خمیری چپاتیان۔ مربے آچار مین بھی خوش لڑکے بھی خوش۔ کلوا چھا ہو گیا ہے۔ سقا مشعلچی۔ خاکروب۔ سرکار سے متعین ہو حجام اور دھوبی نوکر رکھ لیا ہے۔ آج دو ملاقاتیں ہوئی ہین تعظیم تواضع اخلاق کسی باب میں کمی نہیں۔ ظہیر الدین خان بہادر کو دعا پہنچے۔ یہ خط لے کر تم اپنی دادی صاحب پاس جاؤ اور یہ خط پڑھ کر سناؤ۔ اور اُن سے یہ کہدو کہ وہ بات جو میں نے تم سے کہی تھی وہ غلط ہو اُس کی کچھ اصل نہیں ہے۔ باقی خیر و عافیت۔

**ایضاً** میان تمھارا خط پہنچا آج میں نے اُس کو اپنے خط مین ملفوف کر کے آگرہ کو روانہ کیا تم جو کہتے ہو کہ تم نے کبھی مجکو خط نہیں لکھا اور اگر شیخ نجم الدین حیدر کا خط نہ آتا تو اب بھی نہ لکھتے انصاف کرو لکھون تو کیا لکھوں کچھ لکھ سکتا ہون کچھ قابل لکھنے کے ہو تم نے جو مجکو لکھا تو کیا لکھا اور اب جو مین لکھتا ہون تو کیا لکھتا ہون پس اتنا ہی ہو کہ اب تک ہم تم جیتے ہیں زیادہ اس سے نہ تم لکھو گے نہ میں لکھون گا ظہیر الدین کو دعا کہنا اور میری طرف سے پیار کرنا تمکو اور ظہیر الدین کو اور اُسکی مان کو اور اسکی بہن کو اور اسکی لڑکی کو تمھاری مان دعا کہتی ہو۔ اور دعائیں دیتی ہے یہ رقعہ حید رحسن خان کے نام کا ہے انکو حوالہ کر دینا۔ اسد اللہ نگاشتہ شنبہ ۲۶۔ دسمبر ۱۸۵۷ء

**ایضاً** میان تم کو مبارک ہو کہ حکیم صاحب پر سے وہ سپاہی جو اُن کے اوپر متعین تھا اُٹھ گیا اور

اُن کو حکم ہو گیا کہ اپنی وضع پر رہو مگر شہر میں رہو باہر جانے کا اگر قصد کرو تو پوچھ کر جاؤ اور ہر ہفتہ میں ایک بار کچہری میں حاضر ہوا کرو۔ چنانچہ وہ کچے باغ کے پچھواڑے مرزا جاگن کے مکان میں آرہے صفدر میرے پاس آیا تھا یہ اُس کی زبانی ہے جی اُن کے دیکھنے کو چاہتا ہے۔ مگر ازراہ احتیاط جا نہیں سکتا۔ مرزا بہادر بیگ نے بھی رہائی پائی اب اس وقت سُنا ہے کہ وہ خانصاحب کے پاس آئے ہیں یقین ہے کہ بعد ملاقات باہر چلے جائیں گے یہاں نہ رہیں گے۔ قدم شریف میں وہ رہتے ہیں آج پانچواں دن ہو کہ حکیم محمود خان مع قبائل اور عشائر پٹیالہ کو گئے ہیں بمقتضائے وقت اپنی سکونت کے مکان چھوڑ کر یہاں آرہا ہوں اس طرح کہ محلسرا میں زنانہ اور دیوان خانہ میں مردانہ پنشن کی درخواست کا ابھی کچھ حکم نہیں معلوم ہوا۔ کلکٹر سے کیفیت طلب ہوئی ہی دیکھیے بعد کیفیت کے جانیکے پنشن ملتا ہے یا جواب پنجشنبہ ۱۶ شعبان ۱۲۷۵ھ مطابق یکم مئی ۱۸۵۹ء

**ایضاً** بھائی ہوش میں آؤ میں نے تم کو خط کب بھیجا اور رقعہ میں کب لکھا کہ شیر زمان کا خط تمھارے پاس بھیجتا ہوں میں نے تو ایک لطیفہ لکھا تھا کہ شیر زمان خان نے میرے خط میں بندگی لکھی تھی اور میں وہ بندگی اس رقعہ میں لپیٹ کر تم کو بھیجتا ہوں۔ بس بات اتنی ہی تھی وہ ہی بندگی لکھی ہوئی گویا لپٹی ہوئی تھی سو حضرت کو پہنچ گئی۔ خاطر عاطر جمع رہے۔

**ایضاً** میاں چاول بڑے بڑھتے نہیں بلے نہیں پتلے نہیں۔ اب زیادہ قصہ نہ کرو پُرانے اور پتلے چاول آئیں ایک روپیہ کے خرید کر کے بھیج دو۔ یاد رہے نئے چاول قابض ہوتے ہیں اور پُرانے چاول قابض نہیں ہوتے یہ میرا تجربہ ہے شام کو میر مجد الدین صاحب کہتے تھے کہ حکیم غلام نجف خان کے پاس ایک کاتب ہے۔ بھائی دس بارہ جزو کی ایک کتاب نثر کی مجکو لکھوانی ہے یہ معلوم کر لو کہ وہ صاحب روپیہ کے کے جزو لکھیں گے اور روز کس قدر لکھ سکتے ہیں یہ جواب لکھوا در بہر دو پہر کے بعد اُن کو میرے پاس بھیج دو تاکہ میں اُن کو کاغذ اور منقول عنہ حوالہ کروں ظہیر الدین کو دعا کہو اور اُس کا حال لکھو۔ غالب۔

**ایضاً** حکیم غلام نجف خان سنو اگر تم نے مجھے بنایا ہے یعنی اُستاد اور باپ کہتے ہو۔ یہ امر

ازروئے تمسخر ہے تو خیر اور اگر ازروئے اعتقاد ہے تو میری عرض مانو۔ اور ہیرا سنگھ کی تقصیر معاف کرو بھائی انصاف کرو اُس نے اگر حکیم احسن اللہ خان سے رجوع کی اور وہ تمھارے بھائی بھی ہیں اور تم کو اُن سے استفادہ بھی ہی۔ اگر گھبرا کر حکیم محمود خان کے پاس گیا تو اُن کے باپ سے تم کو نسبت تلمذ کی ہے۔ ابتدا مین اُن سے پڑھے ہو۔ پس یہ غریب سوائے تمھارے اگر گیا تو تمھارے ہی علاقہ میں گیا وہ بھی گھبرا کر اور خفقان سے تنگ آکر اب جو حاضر ہوتا ہی تو لازم ہی کہ اُس پر بہ نسبت سابق کے توجہ زیادہ فرماؤ اور بدل اُسکا معالجہ کرو۔ التفات کا طالب غالب۔

**ایضاً** میان پہلے ظہیر الدین کا حال لکھو پھر حکیم صاحب کی حقیقت لکھو کہیں اور جائیں گے یا یہاں آئیں گے اگر یہاں آئیں گے تو کب تک آئیں گے پھر تم خط لکھو میان نظام الدین کو اور اُس میں لکھو کہ تم نے غالب کے خط کا جواب نہیں لکھا وہ کہتا ہے کہ مین حیران ہون کہ میان نظام الدین اور میرے خط کا جواب نہ لکھین خدا جانے مجھ سے ایسی کیا تقصیر ہوئی ہی۔ نجات کا خدا سے اور تم سے اس رقعہ کے جواب کا طالب غالب۔

**ایضاً** بھائی میں تم کو کیا بتاؤن کہ مین کیا ہون۔ طاقت یک قلم جاتی رہی ہے۔ پھوڑا بدستور ہے رِستا ہے۔ خیر محل اندیشہ نہیں ہے۔ رِس رِس کر مادہ نکل جائیگا۔ اس سے اور زیادہ خستہ و افسردہ ہون قبض کہ وہ دشمن جانی ہے ان دنوں مین حد کو پہنچ گیا ہے بہر حال ؎ مرگے ست بنام زندگانی۔ حضرت غور کی جگہ ہے۔ ایک مکان دلکشا۔ کوچہ کی سیر۔ بازار کا تماشہ۔ دو ملکے دو کوٹھریان۔ آتشدان صحن وسیع اس کو چھوڑ کر وہ مکان لون جو ایک تنگ گلی کے اندر ہے دروازہ وہ تاریک کہ دن کو بغیر چراغ کے راہ نہ ملے۔ اور پھر ڈیوڑھی پر حلال خورون کا مجمع گوہ کے ڈھیر۔ کہیں حلال خورون کا بچہ ہگ رہا ہے۔ کہیں بیل بندھا ہوا ہے۔ کہیں گوڑا پڑا ہوا ہے۔ عیاذاً باللہ خدا نہ لیجائے ایسے مکان مین۔ تم نے وہ مسودہ کیون نہیں بھیجا۔ مین خدمت گزاری کو آمادہ ہون۔ ۱۲۔ نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** صاحب تم سچ کہتے ہو۔ بھائی فضل اللہ خان کی غمخواری اور مددگاری کا کیا کہنا ہی

مگر الور سے مجکو لینا نہیں یا ور کھنا کہ وہان سے مجھے کچھ نہ آئے گا۔ بفرض محال اگر ملا تو ڈھائی سو روپیہ۔ سو وہ بھی مجھے بھائی فضل اللہ خان کا دینا ہے۔ اُن کا قرض ادا ہوجائیگا۔ احیاناً اگر خلاف میرے عقیدے کے پانسو روپیہ کا حکم ہوا اور وہ آجائیں تو تم بعد اطلاع ڈھائی سو میان فضل کو دے کر مجکو لکھنا۔ باقی کے واسطے مین جس طرح لکھون اُس طرح کرنا۔ لو صاحب شیخ چلی بنا خیالی پلاؤ پکا لیا۔ اب رووا و سنو۔ نواب صاحب کا اخلاص والتفات روز افزون ہے، آج منگل کا دن ۴ جمادی الثانی کی اور ۲۴۔ اکتوبر کی ہے۔ کھانے کی اور گھوڑون اور بیلوں کے گھانس دانے کی نقدی ہو گئی لیکن اس میں میرا فائدہ ہے۔ نقصان نہیں۔ دسمبر کی پہلی سے جشن شروع ہوگا۔ ہفتہ دو ہفتہ کی مدت اُس کی ہے۔ بعد جشن کے رخصت ہونگا خدا چاہے تو آخر دسمبر تک تم کو آدیکھتا ہون ظہیر الدین خان کو دعا۔

**ایضاً** صاحب۔ کل آخر روز تمھارا خط آیا مین نے پڑھا۔ آنکھوں سے لگایا۔ پھر بھائی ضیاء الدین خان صاحب کے پاس بھجوایا۔ یقین ہے کہ اُنھون نے پڑھ لیا ہوگا ما کتب فیہ معلوم کیا ہوگا۔ تمھارے یہان نہ ہونے سے ہمارا جی گھبراتا ہے۔ کبھی کبھی ناگاہ ظہیر الدین کا آنا یاد آتا ہے۔ کہو اب خیر سے کب آؤ گے۔ گئے برس کئے مہینے کئے دن راہ دکھاؤ گے۔ یہان کا حال جیسا کہ دیکھ گئے ہو بدستور ہے ع زمین سخت ہے آسمان دور ہے۔ جاڑا خوب پڑ رہا ہے تونگر غرور سے مفلس سردی سے اکڑ رہا ہے۔ آبکاری کے بندوبست جدید نے مارا۔ عرق کے نہ کھنچنے کی قید شدید نے مارا۔ اِدہر انسداد دروازہ آبکاری ہے اُدہر ولایتی عرق کی قیمت بھاری ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون مولوی فضل رسول صاحب حیدرآباد گئے ہین۔ مولوی غلام امام شہید آگے سے دہان ہین محی الدولہ محمد یار خان سورتی نے اِن صورتون کو وہان بلایا ہے پر یہ نہیں معلوم کہ دہان اُن کو کیا پیش آیا ہے اگر تم معلوم کرسکو یا کچھ تم کو معلوم ہو گیا ہو تو مجکو ضرور لکھو زیادہ کیا لکھون کیون ظہیر الدین کیا میں اس لائق نہ تھا کہ تو ایک خط مجکو الگ لکھتا یا اپنے باپ کے خط مین اپنے ہاتھ سے اپنی بندگی لکھتا حکیم غلام نجف خان خط لکھنے بیٹھے تیری بندگی لکھدی تیرے

فرشتوں کو خبر نہیں اس بندگی کے آگے آنے کی مجھے کیا خوشی. غالب صبح یکشنبہ ۱۱ جمادی الثانی ۱۲۸۶ع
ایضاً بھائی میرا ذکر سنو. ہر شخص کو غم موافق اُس کی طبیعت کے ہوتا ہے. ایک تنہائی سے نفور ہے ایک کو تنہائی منظور ہے. تا ایں ہمیں میری موت ہی ہیں کبھی اس گرفتاری سے خوش نہیں رہا. پنیا لے جانے میں ایک سبکی اور ذلت تھی اگرچہ مجکو دولت تنہائی میسر آجاتی. لیکن اس تنہائی چندروزہ اور تجرید مستعار کی کیا خوشی خدا نے لاولد رکھا تھا. شکر بجالاتا خدا نے میرا شکر مقبول و منظور نہ کیا یہ بلا بھی قبیلہ داری کی شکل کا نتیجہ ہے. یعنی جس لوہے کا طوق اسی لوہے کی دو ہتکڑیان بھی پڑ گئیں خیر اسکا کیا رونا ہے یہ قید جاودانی ہے. جناب حکیم صاحب ایک روز از راہ عنایت یہان آئے کیا کہون کہ اُن کے دیکھنے سے دل کیا خوش ہوا ہے. خدا اُن کو زندہ رکھے میان مین کثیر الاحباب شخص ہون سیکڑوں بلکہ ہزاروں دوست اس باسٹھ برس میں مر گئے خصوصاً اس فتنہ و آشوب میں تو شاید کوئی میرا جاننے والا نہ بچے گا اس راہ سے مجکو جو دوست اب باقی ہین بہت عزیز ہین. واللہ دعا مانگتا ہون کہ اب ان احباب میں سے کوئی میرے سامنے نہ مرے. کیا معنی کہ جو مین مرون کوئی میرا یاد کرنے والا اور مجھ پر رونے والا بھی تو دنیا مین ہو. مصطفے خان کا حال سُنا ہوگا. خدا کرے مرافعہ میں چھوٹ جائے. ورنہ حبس ہفت سالہ کی تاب اس ناز پرورد میں کہان. احمد حسین مے کش کا حال کچھ تم کو معلوم ہے یا نہیں مخنوق ہوا. گویا اس نام کا آدمی شہر میں تھا ہی نہیں پنشن کی درخواست دے رکھی ہے بشرط اجرا بھی میرا کیا گزارہ ہوگا. ہان دو باتین ہیں ایک تو یہ کہ میری صفائی اور بیگناہی کی دلیل ہے. دوسرے یہ کہ موافق قول عوام چو لھے دلدر نہ ہوگا. تجھکو میری جان کی قسم اگر مین تنہا ہوتا تو اس وجہ قلیل مین کیسا فارغ البال اور خوش حال رہتا یہ بھی خبط ہی جو مین کہہ رہا ہون. خدا جانے پنشن جاری ہوگا. یا نہ ہوگا احتمال تعیش و تنعم بشرط تجرید صورت اجرائے پنشن مین سونچتا ہون. اور وہ موہوم ہے. بیدل کا شعر مجکو مزا دیتا ہی ~~

| | |
|---|---|
| نہ شام ما را سحر نویدی نہ صبح ما را دم سپیدی | چو حاصل ماست نا امیدی غبار دنیا بفرق عقبےٰ |

اِسوقت جی تم سے باتین کرنے کو چاہا جو کچھ دل میں تھا وہ تم سے کہا۔ زیادہ کیا لکھون از غالب۔

## بنام حکیم غلام نجف خان

جان وجانان واز جان وجان عزیز تر حکیم غلام نجف خان سلمہ اللہ تعالیٰ قبلہ یہ تو معلوم ہوا کہ بعد قتل ہونے دس آدمی کے کہ دو اس میں عزیز بھی تھے یہ سب وہان سے نکالے گئے مگر صورت نہیں معلوم کہ کیون کر نکلے۔ پیادہ یا سوار ہتی دست یا مالدار۔ مستورات کو تو نہیں دے دین تھیں۔ ذکور کا حال کیا ہوا اور پھر وہاں سے نکلنے کے بعد کیا ہوا۔ کہاں رہے اور کہان رہین گے۔ سرکار انگریزی کی طرف سے مورد تفقد و ترحم ہیں یا نہیں۔ رنگ کیا نظر آتا ہو جبر کسر کی توقع ہے یا نہیں تفضل حسین خان کا حال خصوصًا۔ اور ان سوالات کا جواب عمومًا لکھو میرزا مغل میرا حقیقی بھانجا کہ وہ منشی خلیل الدین خان مرحوم کا خویش ہے اُسکی بی بی ہے اور شاید ایک یا دو بچے بھی ہین اذعانی ہے یہ امر کہ وہ بھی قافلہ کے ساتھ ہو گا اگر آپ کو معلوم ہو تو اس کا حال بانفراد لکھیے۔ خواجہ جان اور خواجہ امان کی حقیقت بھی بشرط اطلاع ضروری فرمایئے اور ہاں صاحب آپ جانتے ہون گے۔ علی محمد خان کو وہ جو میر منشی عزیز اللہ خان کا خویش ہے اگر کچھ اُس کا بھی ذکر سنا ہو تو مین اُسکا خیر طلب ہون۔ غالب۔ جواب طلب۔

**ایضًا** بھائی تمھارے رقعہ کا جواب پہلے تم کو شیر زمان خان نے دیا ہوگا۔ پھر ظہیر الدین خان نے تم سے کہا ہوگا۔ کہو کوئی طرح شہر مین تمھارے آنے کی ٹھہری یا نہیں۔ بُعد تیس کوس اور آدھ کوس کا برابر ہے میری جان تم ہنوز وہ جانے میں ہو مجکو بھی تم جانتے ہو کہ میرا شہر میں رہنا بہ اجازت سرکار کے نہیں اور باہر نکلنا بے ٹکٹ ممکن نہیں پھر مین کیا کرون کیوں کر وہان آؤن شہر مین تم ہوتے تو جرات کر کے تمھارے پاس چلا آتا۔ شیر زمان خان صاحب ایک بار آئے تھے کہہ گئے تھے کہ پھر بھی آؤنگا مگر نہیں آئے۔ خدا جانے اُنکے والد کی رہائی ہوئی یا نہیین۔ اگر تم سے ملین تو میرا سلام کہنا اور اُن کو میرے پاس بھیج دینا۔ اور تم کو اُنکے والد کا

جو حال اُن کی زبانی معلوم ہوا ہو وہ مجکو لکھ بھیجو۔ ظہیر الدین کو دعا۔ از غالب۔

**ایضاً** بھائی ہان غلام فخر الدین خان کی رہائی زندگی دوبارہ ہے خدا تم کو مبارک کرے سنا ہے لوہارو بھی اُن دونوں صاحبوں کو مل گیا۔ یہ بھی ایک تہنیت ہے خدا سب کا بھلا کرے۔ مجکو ڈپٹی کمشنر نے بلا بھیجا تھا۔ صرف اتنا ہی پوچھا کہ غدر میں تم کہان تھے۔ جو مناسب ہوا وہ کہا گیا دوا ایک خط آمد ولایت میں نے پڑہا ہے تفصیل لکھ نہیں سکتا۔ اندازِ ادا ے پنشن کا بحال و برقرار رہنا معلوم ہوتا ہے۔ مگر ۱۵ مہینے پچھلے ملتے نظر نہیں آتے۔ میان یہ الور میں کیا فساد برپا ہوا ہے خدا خیر کرے واسطے خدا کے جو تم کو معلوم ہوا ہو اور جو معلوم ہو جاوے اُس سے مجکو بھی اطلاع دینا۔ غالب۔

**ایضاً** برخوردار سعادت و اقبال نشان حکیم غلام نجف خان کو میری دعا پہنچے۔ تمھاری تحریر پہنچی۔ تم جدا گانہ خط کیون نہ لکھا کرو۔ خط لکھا اور بیرنگ یا پوست پید جس طرح چاہا اپنے آدمی کے ہاتھ ڈاک گھر بھیج دیا۔ مکان کا پتا ضرور نہیں ڈاک گھر میرے گھر کے پاس۔ ڈاک منشی میرا آشنا۔ اب تم ایک کام کرو آج یا کل ڈیوڑھی پر جاؤ۔ اور جتنے خط جمع ہیں وہ لوہان سنگی مضبوط کاغذ کا لفافہ کرو اور بیرنگ لکھ کلیان کے ہاتھ ڈاک گھر میں بھجوا دو۔ اور اپنے خط میں جو حال شہر میں نیا ہو وہ مفصل لکھو۔ جناب حکیم صاحب کو سلام نیاز اور ظہیر الدین احمد خان کو دعا کہنا اب میرا حال سنو تعظیم و توقیر بہت ملاقاتیں تین ہوئی ہیں ایک مکان کہ وہ تین چار مکانون پر مشتمل ہے رہنے کو ملا ہے یہان پتھر تو دوا کو بھی میسر نہیں خشتی مکان گنتی کے ہیں کچی دیوارین اور کھپریل سارے شہر کی آبادی اسی طرح پر ہے مجکو مکان ملے ہیں وہ بھی ایسے ہین ہنوز کچھ گفتگو درمیان نہیں آئی ہین خود اُن سے ابتدا نہ کرونگا وہ بھی مجھسے بالمشافہ نہ کہیں گے مگر بواسطہ کارپردازان سرکار دیکھون کیا کہتے ہیں اور کیا مقرر کرتے ہیں میں سمجھا تھا کہ میرے پہنچنے کے بعد جلد کوئی صورت قرار پائے گی لیکن آج تک کہ جمعہ آٹھوان دن میرے پہنچنے کو ہے کچھ کلام نہیں ہوا۔ کھانا دونون وقت سرکار سے آتا ہے اور وہ

سب کو کافی ہوتا ہے غذا میرے بھی خلاف طبع نہین۔ پانی کا شکر کس منہ سے ادا کرون۔ ایک دریا ہے کوسی سبحان اللہ اتنا میٹھا پانی کہ پینے والا گمان کرے کہ یہ پھیکا شربت ہے صاف سبک گوارا سریع النفوذ۔ اس آٹھ دن مین قبض و انقباض کے صدمہ سے محفوظ ہون۔ صبح کو بھوک خوب لگتی ہے۔ لڑکے بھی تندرست۔ آدمی بھی توانا۔ مگر ہان ایک عنایت دو دن سے کچھ بیمار ہے۔ خیر اچھا ہو جائے گا۔ والدعا جمعہ ۳۔ فروری ۱۸۶۶ء

**ایضاً** میان تم نے برا کیا کہ لفافہ کھول کر نہ پڑھ لیا۔ بارے آج سہ شنبہ ۱۴ فروری صبح کے وقت یہ لفافہ پہنچا اور اُسی وقت پڑھوایا گیا۔ خط لفٹنٹ گورنر بہادر کا نہیں یہ خط نواب گورنر جنرل بہادر کے چیف سکرٹر کا ہے ترجمہ اُسکا یہ ہے۔ از دفتر خانہ سکرٹر اعظم۔ حکم دیا جاتا ہے۔ عرضی دینے والے کو کہ جواب اس عرضی کا نواب گورنر جنرل بہادر بعد دریافت کے ارشاد فرمائیں گے از کیمپ لودھیانہ ۲۹۔ جنوری ۱۸۶۶ء یہان کا یہ حال ہے کہ نواب لفٹنٹ گورنر بہادر آگرہ مرادآباد آیا چاہتے ہین۔ مرادآباد یہان سے بارہ کوس ہے۔ نواب صاحب دو چار دن مین پھر آئیں گے اگر اُن کی ملاقات کو مرادآباد جائیں گے میں بھی ساتھ جاؤنگا اگرچہ گورنر غرب و شمال کو دلی سے کچھ علاقہ نہیں مگر دیکھوں کیا گفتگو درمیان آتی ہے جو واقع ہوگا تمھیں لکھونگا۔ یہ تم کیا لکھتے ہو کہ گھر میں خط جلد جلد لکھا کرو۔ تم کو جو خط لکھتا ہوں گویا تمھاری اُستانی کو لکھتا ہون کیا تم سے اتنا نہیں ہو سکتا کہ جاؤ اور پڑھ کر سناؤ۔ اب اُن کو خیال ہوگا کہ انگریزی خط میں کیا لکھا ہے۔ تم یہ خط میرا ہاتھ مین لے جاؤ اور حرف بہ حرف پڑھ سُناؤ۔ لڑکے دونوں اچھی طرح ہین کبھی میرا دل بہلاتے ہیں کبھی مجکو ستاتے ہین۔ بکریان۔ کبوتر۔ بٹیرین۔ تُکل۔ کنکوا۔ سب سامان درست ہے۔ فروری ہمینے کے دو دو روپے لے کر دس دن مین اُٹھا ڈالے۔ پھر پرسون چھوٹے صاحب آئے کہ دادا جان کچھ ہم کو قرض حسنہ دو۔ ایک روپیہ دونون کو قرض حسنہ دیا گیا۔ آج ۱۴ ہے ہمینا دور ہے دیکھیئے کئے بار قرض لین گے۔ یہانکا رنگ نواب صاحب کے آنے پر جو ہوگا اور جو قرار پائیگا

وہ مفصل تم کو لکھونگا۔ اور تم اپنے والد کو سنا دینا۔ اور ہان بھائی یہ بھی گھر مین پوچھ لینا کہ کدارناتھ نے اندر باہر کی تنخواہ بانٹ دی یا نہیں مین نے تو وفادار اور حلال خوری تک کی بھی تنخواہ بھیج دی ہے۔ غالب۔ سہ شنبہ ۱۴ فروری ۱۸۶۱ء

**ایضاً**۔ صاحب تمھارے دو خط متواتر آئے۔ ظہیرالدین کا آگرہ جانا میرا خط اوسکا موسومہ تمھارے پاس پہنچنا اور اُس کا آگرہ کو روانہ ہونا۔ ظہیرالدین کی دادی کا بعارضہ سرفہ وسعال رنجور ہونا۔ کدارناتھ کا مجھ سے خفا ہونا مکان کے رہنے کی اجازت کا مانگنا فضل حسن سے میرے واسطے دریوزہ تفقد کرنا یہ مدارج و مطالب معلوم ہوئے ظہیرالدین کا خط تم نے کیون کھولا وہ مغلوب الغضب ہے تم پر خفا ہوگا اُس کی دادی اس موسم مین ہمیشہ ان امراض مین مبتلا ہوجاتی ہے ایک نسخہ اُس کے پاس ماءاللحم کا ہے وہ کھچوا دو اور ذرا خبر لیتے رہو۔ کدارناتھ لڑکا ہے وہ مجھ سے کیا خفا ہوگا روپیہ جو خزانہ مین جمع ہوگا آخر وہی لائے گا۔ خفا مین ہون کہ روپیہ دام دام پایا اور میرا مسک نہ دیا۔ اور چھاپے کا نہ بانٹا۔ مکان کے رہنے کو اور کس طرح لکھون شہاب الدین خان کو لکھا شمشاد علی بیگ کو لکھا۔ اب تم کو لکھتا ہون ستمبر کے چھ دے آیا ہون۔ اکتوبر نومبر دسمبر یہ تین آکر دونگا۔ بلکہ اگر موقع بنے گا تو یہ سہ ماہہ یہان سے بطریق ہنڈوی بھیج دونگا۔ اسمٰعیل خان صاحب کو میری دعا کہو اور یہ کہ ڈیوڑھی کی سیڑھی بنوا دین اور حویلی کے پائخانہ کی صورت درست کروا دین۔ ہائے قسمت اس قسمت پر لعنت کہ میان فضل حسن میرے مربی و محسن بنین اور پھر وائے محرومی کہ مطلب برآری نہ ہو خدا کرے نہ ہو۔ لونڈون کا احسان زہر قاتل ہے فضل اللہ خان میرا بھائی ہے اُسکا احسان مجکو گوارا۔ سو بار اُس سے کہا اور ہزار بار کہونگا خیر جو ہوا سو ہوا اب آپ اُس سے زنہار نہ کہئیے گا نہ لکھئیے گا اگر کچھ کہو تو فضل سے کہو والا لا۔ نواب صاحب دورے سے یا آج شام کو یا کل آجائینگے۔ جشن جمشیدی کی تیاریان ہو رہی ہین۔ نجات کا طالب غالب۔ یکشنبہ ۱۲ نومبر ۱۸۶۰ء۔ صبح کا وقت

**ایضاً**۔ شنبہ ۴۔ ذی قعدہ یکم اپریل۔ میان تمھارا گلہ میرے سر و چشم پر لیکن میرا حال سن لو

اور اپنے وہم و قیاس پر عمل نہ کرو۔ پہلے ظہیر و لپنر یرکا خط آیا پڑھتے ہی اُسکا جواب لکھ رکھا۔ دوسرے دن ڈاک میں بھجوادیا۔ مضمون بہ تغیر الفاظ یہ تم جو پھوڑے پھنسی میں مبتلا رہتے ہو اسکا سبب یہ کہ مجھ میں تمھارا لہو ملتا ہی اور میں احتراق خون کا پتلا ہون۔ پھر تمھارا خط آیا تیسرے دن اُسکا جواب بھجوادیا۔ مضمون یہ کہ تم سے تو میرا پیارا پوتا ظہیر الدین اچھا کہ جاتے وقت مجھ سے ملگیا اور وہاں پہنچتے ہی مجکو خط لکھا۔ رسید ڈاک گھر سے ملتی نہیں۔ خط دونوں بیرنگ تھے۔ یہاں کے ڈاک گھر میں ممکن نہیں کہ میرے وہ دونوں خط رہ گئے ہوں۔ شیخوپور کی ڈاک کے ہرکارون نے نہ پہنچایا یا میرا کیا قصور۔ البتہ سرنامہ پر صرف بستی کا نام اور تمھارا نام تھا۔ محلہ کا نام نہ تھا شاید اس سبب سے خط نہ پہنچا ہو۔ ایسے وقت تمھارا خط آیا۔ میں نے لیٹے لیٹے یہ سطرین لکھیں۔ اب عنایت اللہ کو تمھارے گھر بھیجتا ہوں اور پُچھوا منگوا تا ہون کہ پتا وہاں سے کیا لکھا جاتا ہی۔ لو صاحب عنایت اللہ آیا اور یہ پرزہ لایا ہے پتہ سرنامہ پر لکھتا ہون۔ مگر ڈاک کا وقت نہیں ہا۔ کل بھیجدونگا حکیم ظہیر الدین خان کو دعا۔ بیٹا اب اسوقت مجھ میں دم نہیں دعا پر قناعت کر۔ تیرے خط کا جواب جیسا کہ اوپر لکھ آیا ہوں بھیج چکا ہون۔ جھوٹے پر لعنت تو بھی کہہ بیش باد۔ نواب مصطفےٰ خان کل شہر میں آگئے مع قبائل آئے ہین۔ ذی قعدہ میں چھوٹے لڑکون کی ختنہ اور ذی الحجہ مین محمد علی خان کی شادی کرین گے۔ آج پانچواں دن ہے۔ شہر مین مُرغ کے انڈے برابر اولے پڑے کہیں کہیں اس سے بڑے بھی۔ نواب لفٹنٹ گورنر بہادر جدید آئے دربار کیا میری تعظیم اور مجھ پر عنایت میری تمنا سے زیادہ کی۔ آؤ گے تو مفصل سُن لوگے۔ نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** میاں آج صبح کو تم آئے تھے۔ مین اُس ٹکٹ کے قصہ میں اُلجھا کہ تم سے کہنا بھول گیا اب میر عنایت حسین صاحب تمھارے پاس پہنچتے مین جس امر میں یہ تم سے کوشش چاہین تم کو میری جان کی قسم بدل متوجہ ہو کر اُسکام کو انجام دو۔ امر سہل ہے کچھ بات نہیں ہے مگر بصورت سعی خدا کے ہاں سے تم کو بڑا اجر ملیگا اور میں تمھارا ممنون ہوں گا۔ نجات کا طالب غالب

**ایضاً** میاں میں تم سے رخصت ہو کر اُس دن مرادنگر میں رہا۔ دوسرے دن یعنی جمعہ کو میرٹھ

پہنچا۔ نواب مصطفیٰ خان نے ایک دن رکھ لیا آج شنبہ ۱۲ جنوری یہان مقام ہے۔ نو بج گئے ہین بیٹھا ہوا یہ خط لکھ رہا ہون مفت کا کھانا ہے خوب پیٹ بھر کر کھاؤن گا۔ کل شاہجہانپور پرسون گڈہ مکٹیسر رہون گا مرادآباد سے پھر تم کو خط لکھون گا۔ لڑکون کے ہاتھ کے دو خط لکھے ہوئے اُن کی دادی کو بھجوا دیئے ہین۔ تم اس اپنے نام کے خط کو لیکر ڈیوڑھی پر جانا اور اُستانی جی کو پڑھ کر سنا دینا۔ اور خیر و عافیت کہہ دینا جناب خانصاحب کو میرا سلام نیاز۔ اور ظہیرالدین احمد کو دعا کہہ دینا۔ ہان بھائی مین ازروئے مصلحت اپنے کو مقامات مختلف کا عازم کہہ آیا ہون۔ اب جو شخص تم سے پوچھا کرے اُس سے پردہ نہ کرنا اور صاف کہہ دینا کہ رامپور کو گیا ہے یعنی سب کو معلوم ہوجائے اور کوئی تذبذب مین نہ رہے۔ مرقومہ چاشتگاہ شنبہ ۱۲ جنوری

**ایضاً** برخوردار حکیم غلام نجف خان کو فقیر غالب علی شاہ کی دعا پہنچے۔ بدھ کا دن پہر بھر دن چڑھا ہوگا کہ مین فقط پالکی پر مرادآباد پہنچا۔ ۲۰ جمادی الاول کی اور ۱۱ اکتوبر کی ہے۔ دونون لڑکے دونون گاڑیان اور رتھ اور آدمی سب پیچھے ہین۔ اب آئے جاتے ہین۔ رات بخیر گزرے بشرط حیات کل رامپور پہنچ جائیں گے۔ گھبرایا ہوا ہون تیسرا دن ہے پاخانہ پھرنے کو۔ لڑکے بخیر و عافیت ہین اپنی اُستانی سے کہہ دینا۔ مرزا شہاب الدین خان کو نواب ضیاءالدین کو سلام۔ میرا رقعہ ان دونوں صاحبوں کو پڑھا دینا ضرور ضرور۔ ظہیرالدین دعا سے خفا ہوگا اسکو میری بندگی کہنا۔ غالب۔

## بنام حکیم ظہیرالدین احمد خانصاحب

پنجشنبہ ۲۔ نومبر ۱۸۶۵ء اقبال نشان حکیم ظہیرالدین احمد خان کو فقیر غالب علیشاہ کی دعا پہنچے۔ کہو میان تمھارا مزاج کیسا ہے اور تمھارے بھائی مرزا افضل حسین خان کیسے ہین اگر ملو تو میری دعا کہنا اور مزاج کی خبر پوچھنا اور اپنے والد ماجد کو میری دعا کہنا اور کہنا کہ تمھارا خط میرے خط کے جواب مین تھا اس مین اور کوئی بات جواب طلب نہ تھی۔ سنو میان ظہیرالدین تم اپنی دادی کے پاس ابھی چلے جاؤ اور اُن سے میری اور دونوں لڑکون کی خیر و عافیت کہو۔ اور پوچھو کہ شہاب الدین خان نے اکتوبر کے مہینے کی تنخواہ کے پچاس روپے پہنچا دیئے یا نہیں۔ کدانتا تھ

ڈیوڑہی پر آکر جعفر بیگ وفادار وغیرہ کی تنخواہ بانٹ گیا یا نہیں۔ اچھا میرا بیٹا یہ دونون باتین اپنی دادی سے پوچھ کر جلد مجکو لکھیو دیر نہ کیجیو۔ خط کے جواب کا طالب فقیر غالب۔ ن

## از جانب حکیم ظہیر الدین احمد خان بنام نجم الدین حیدر صاحب عم ایشان

جناب فیض مآب چچا صاحب قبلہ وکعبہ دو جہان کے حضور مین کورنش و تسلیم پہنچاتا ہون اور ہزار زبان سے اس توپ کے مرحمت فرمانے کا شکر بجالاتا ہون۔ سبحان اللہ کیا توپ جس کی آواز سے رعد کا دم بند۔ اور رنجک کے رشک سے بجلی کو رنج۔ گولہ اُس کا خدا کا قہر۔ دھوان اُس کا دریائے عشق کی لہر۔ استغفر اللہ کیا باتین کرتا ہون جھوٹ کے دفتر بھرتا ہون۔ کیسی رنجک کیسا دھوان کیسا گر اب۔ یہ وہ توپ ہے کہ بغیر ان عوارض کے صرف اُسکی آواز سے رستم کا زہرہ آب ہو جائے آب بارود ہو تو رنجک اُڑے آگ دہکائیں تو دھوان ہو گولہ چھرا کچھ اسمیں بھرین تو ظاہر میں کہیں نشان ہو۔ صرف اُسکی آواز پر مدار ہے۔ نئی ترکیب اور نیا کاروبار ہے ایک آواز اور اُسمیں یہ اعجاز کہ دوست کو فتح کی شلک کی صدا سنائے۔ دشمن سُنے تو ہیبت کے اُس کا کلیجہ پھٹ جائے آواز کا صدمہ اگرچہ صدائے صور سے دونا ہے مگر ہین یہی کہتے بن آتا ہے کہ صور کا نمونہ ہے۔ کیا خدا کی قدرت ہے دیکھو تو کیسی ندرت ہے۔ توپ کا گولہ توپ ہی میں رہ جائے اور جو قلعہ روبرو آئے وہ ڈہ جائے۔ دانا آدمی اِسے زنجیری گولہ کہتا ہے کہ توپ میں سے نکل کر پھر وہین اُلجھ رہتا ہے۔ اچھے میرے چچا جان یہ توپ کس نے بنائی اور تمھارے ہاتھ کہان سے آئی۔ جو دیکھتا ہے وہ حیران ہوتا ہے اب شہر مین جا بجا اسی کا بیان ہوتا ہے۔ حق تعالیٰ شانہٗ تم کو ہمارے سر پر سلامت رکھے اور ہمیشہ بدولت و اقبال و عز و کرامت رکھے۔

## بنام نواب میر ابراہیم علی خان صاحب بہادر المتخلص بہ وفا

ولی نعمت کو غالب کی بندگی۔ بسبب ضعف پیری کے خدمت گزاری مین درنگ واقع ہو جائے تو معاف رہون۔ قاصر کبھی نہ رہونگا انشاء اللہ العظیم دو غزلون میں سے ایک غزل بعد

اصلاح پہنچتی ہے دوسری غزل ہفتہ آئندہ میں پہنچ جائے گی ضعف اعضا اور دوام مرض سے علاوہ اختلال حواس کا کیا حال لکھوں۔ دو تین دن ہوئے کہ قبلہ و کعبہ میر عالم علیخان کا خط آیا وہ لکھتے ہیں کہ آرزدہ تخلص کی دو غزلیں اصلاحی پہنچیں۔ دیکھئے اس سہو کو کہ کس کی غزلیں کس کو پہنچیں۔ مزا اس میں ہے کہ اب یہ بھی یاد نہیں آتا۔ کہ آرزدہ کا نام کیا ہی اور وہ کون ہی اور کہاں کا ہی۔ شاید اس بندہ خدا کو حضرت کی غزلیں بھیجی ہونگی۔ خدا کرے وہ بزرگوار میر صاحب کی غزلیں میر صاحب کی طرح میرے پاس بھیج دے تو میر صاحب کی خدمت میں بھیجدوں۔ اگر ایسا نہ ہوا تو اُن غزلوں کو جواب آئی ہیں دیکھونگا۔ یہ اکہتر برس کی عمر کی خوبی ہی۔ اب میر صاحب قبلہ کو خط پڑھوا دیجئے گا۔ لطف و کرم کا طالب غالب ۲۰۔ اکتوبر ۱۸۶۶ء

**ایضاً** سید صاحب قبلہ نواب میر ابراہیم علی خان بہادر کو غالب علیشاہ کا سلام۔ وہ غزل جس کا مطلع یہ ہے ع بس شوق قتل سے ہے الخ گم ہوگئی ہی پھر لکھکر بھیجئے اور قصور معاف کیجئے یہ غزل جو اُس غزل کے بعد بھیجی ہے فی الحال بعد اصلاح کے پہنچتی ہے۔ میر صاحب قبلہ سید عالم علیخان بہادر کی دو غزلیں پہنچیں۔ مگر وہ یہ لکھتے ہیں کہ میں رجب کے مہینے میں وطن کو جاؤنگا اور وہاں سے تیرے پاس آؤنگا آج بحساب جنتری ۲۷۔ اور از روئے رویت ۲۶ رجب کی ہی۔ غزلیں اُنکی موجود۔ مگر بھیج نہیں سکتا۔ آپ میری بے گناہی کے گواہ رہیں قبلہ ضعف نے مضمحل کر دیا ہے۔ حواس بجا نہیں۔ اس مہینے یعنی رجب کی آٹھوین تاریخ سے تہتروان برس شروع ہوگیا ہے۔ غذا باعتبار آرد و برنج مفقود محض۔ صبح کو پان سات بادام کا شیرہ ۱۲۰ بجے آب گوشت۔ شام کو چار کباب تلے ہوئے بس آگے خدا کا نام۔ ہاں حضرت جناب حکیم سید احمد حسن صاحب کی تحریر سے کچھ حال ناسازی کا اخوان و احباب سے معلوم ہوا اور وہ علم باعث توزع ضمیر ہے۔ متوقع ہوں کہ اُس فساد کے رفع ہونے سے اور اپنی طمانیت خاطر سے فقیر کو آگہی بخشیئے اور اس خط کا جواب مع رسید غزل جلد ارسال فرمایئے گا۔ اسد بے دستگاہ پنجم دسمبر ۱۸۶۶ء رجب کی تاریخ اوپر لکھ آیا ہوں۔

**ایضاً** پیر و مرشد جناب سید ابراہیم علی خان صاحب کو بندگی۔ غزل پہنچتی ہے۔ خط از رہے احتیاط بیرنگ بھیجا ہے۔ قبلہ آپکے بھائی صاحب میر علیخان صاحب مجھ پر کیون خفا ہین کہ اپنی غزل نہیں بھیجتے یہ امر اُن کے خاطر نشان ہوجائے کہ غالب آپکے دادا کا غلام اور خدمت بجا لانے کو آمادہ ہے۔ جواب کا طالب غالب۔ نہم ربیع الثانی ۱۲۸۳ھ

**ایضاً** بخدمت قبلہ سید احمد حسن صاحب مودودی تسلیم۔ بجناب میر ابراہیم علیخان بہادر کورنش مقبول باد۔ تصویر مہر تنویر مجھے پہنچی اور مین نے رسید لکھ بھیجی عجب ہے کہ آپ کو اُس کے پہنچنے مین تردد ہے۔ امسال فقیر نے جو اپنی خاکساری کا یعنی تصویر منشی میان داد خان کی معرفت نذر کی ہے یقین ہے وہ بھی پہنچی ہوگی۔ دونون غزلین بعد اصلاح کے بھیجتا ہون اپنی غزل آپ رہنے دین اور سید صاحب کی غزل اُن کو حوالہ کردین۔ نجات کا طالب غالب جمعہ ۱۷ اگست ۱۸۶۶ء

**ایضاً** جناب تقدس انتساب سید صاحب قبلہ والامناقب عالیشان نواب سید ابراہیم علیخان بہادر مدظلہ العالی۔ بعد بندگی معروض ہے حضرت سید احمد حسن خان صاحب مدظلہ العالی کی تحریر سے معلوم ہوا کہ آپکے گھر مولود مسعود پیدا ہوا۔ ایک عبارت رنگین مرتب کر کے اکمل الاخبار مین مین نے چھپوا دی ہے۔ اور ایک رباعی اور ایک قطعہ اپنا اور ایک قطعہ سید صاحب ممدوح کا جو اُنھون نے یہان بھیجا تھا وہ بھی چھپوا دیا۔ اور تین قطعے تاریخی بہاری لال منتظم اور میر فخر الدین مہتمم مطبع نے جو یہان تاریخین لکھین تھین وہ چھپوا دین۔ چنانچہ اپنی لکھی ہوئی رباعی اور قطعہ عرض کرتا ہون۔ **رباعی**

حق داد بہ سید زپے انعامش
تاریخ ولادتش بود بے کم و بیش
قطعہ غالب حال سنین ہجری
چون یک صد و بست و چار ماند

فرخ پسرے کہ واجب است اکرامش
ارشاد حسین خان کہ باشد نامش
معلوم کن از خجستہ فرزند
این است شمار عمر دلبند

یہ تو ظاہر ہے کہ ۱۲۸۳ھ ہین جب خجستہ فرزند کے اعداد مین سے ۱۲۸۵ لے لئے تو ایک سو چوبیس ۱۲۴

بچے ہین۔ اُن کو مین نے دعائے عمر مولود قرار دیا حق تعالیٰ اس مولود کو تمھارے سامنے عمر طبعی کو پہنچائے۔ خط کی رسید کا طالب غالب۔

## بنام مولوی احمد حسن صاحب قنوجی

یارب یہ ایک خط جو مجکو بڑودہ گجرات سے آیا ہے کاتب نے اپنے کو احمد حسن قنوجی بتایا ہو اودھر سے اظہار آشنائی ہو۔ میری طرف سے یہ بے حیائی ہو کہ مجکو ان کی اور اپنی ملاقات یاد نہین آتی۔ سونچتا ہون کوئی بات یاد نہین آتی۔ خانہ نسیان خراب۔ عشرہ ثمانیہ کے مرحلہ کا رہ پیما ہون۔ شاید اگر جیون گا تو اسکا بھی مجکو علم نہ رہے گا کہ مین کون ہون اور کیا ہون ۵ ے برس کی عمر ہوئی حواس ظاہری مین سے سامعہ و شامہ باطل حواس باطنی مین سے حافظہ زائل بسبب نسیان کے اکثر مطالب ضروری تلف ہوجاتے ہین۔ خدا یا کیا اس عمر میں سب آدمی ایسے خرف ہوجاتے ہین حیران ہون کہ آپ کو سید لکھون مولوی لکھون خان لکھون خط مین تو خیر کچھ لکھدونگا۔ خط کا کیا عنوان لکھون بندہ پرور فقیر معاف رہے حضرت کا دل غبار کدورت سے صاف رہے۔ مولوی عبد الجمیل صاحب بریلوی کو جانتا ہون۔ بلکہ اُن کا احسان مانتا ہون کہ باوجود عدم ملاقات ظاہری اکثر اون کے خطوط آتے رہتے ہین گویا وہ اپنا نام ہمیشہ مجکو یاد دلاتے رہتے ہین نہ آپ کہ بعد ایک عمر کے ناگاہ بنامہ یاد فرمائیں اور اپنی اور میری ملاقات کا زمانہ یاد نہ دلائین بہرحال تمھارا دعاگو ہون۔ خیر جو ہون اس خط کے جواب مین ایسا کچھ لکھو کہ تم کو پہچان جاؤن۔ کب ملے تھے کئی ملاقاتین ہوئی تھیں یہ سب مدارج جان جاؤن۔ نثر کے شیوہ و انداز کا ڈھنگ اچھا ہے۔ خود تمھاری تحریر سے معلوم ہوا کہ شاعر بھی ہو تو تخلص کیا ہے نامہ نگار کا حال بسبیل اجمال یہ ہے کہ سیاست سے محفوظ رہا ہون اور حکام کی عنایت سے محفوظ رہا ہون بیوفائی کا داغ نہیں لگا ہی پنشن قدیم کو بدستور حکم اجرا ہو۔ زندگی کا رنگ اچھا دیکھنا ہون۔ دیکھئے مرنے کے بعد کیا دیکھتا ہون۔ یہ مکرم مخدوم آپکے ہم نام یعنی جناب مولوی احمد حسن صاحب عالی مقام ظاہرا بہت درویش نواز ہین۔ کہ اس گم نام گوشہ نشین کو حضرت نے سلام لکھا ہے

میری طرف سے سلام باشتیاق تمام پہنچائیے۔ والسلام۔ راقم جواب نامہ کا طالب اسد اللہ المتخلص بہ غالب۔

**ایضاً** مخدوم مکرم مولوی سید احمد حسن خان صاحب باور کرین کہ یہ درویش گوشہ نشین تمھارا دوست اور تمھارا دعا گو ہے تمھاری نثر کی طرز پسند تمھاری خواہش مقبول سید احمد حسن صاحب کی خدمت گذاری منظور ہے

| | |
|---|---|
| عشق نے غالب نکما کر دیا | ورنہ ہم بھی آدمی تھے کام کے |

۷۵ برس کی عمر ہوئی اضمحلال قویٰ۔ ضعف دماغ کی فکر مرگ غم عقبےٰ۔ جو آپ مجھے دیکھ گئے ہین مین اب وہ نہیں ہون۔ نظم و نثر کا کام صرف ۵۰ برس کی مشق کے زور سے چلتا ہے ورنہ جوہر فکر کی رخشندگی کہان۔ بوڑھا پہلوان پیچ بتا تا ہی زور نہیں دلوا سکتا۔ بہر حال حکیم صاحب کو میرا سلام کہیے اور کہیے کہ آپ بے تکلف اپنا کلام بھیج دیا کرین یہان سے بعد حک و اصلاح خدمت مین پہنچ جایا کرے گا۔ غالب ۱۲ ستمبر ۱۸۶۶ء

## بنام حکیم سید احمد حسن صاحب مودودی

حضرت قبلہ پہلے التماس یہ ہے کہ آپ سید صحیح النسب تمام است مرحومہ محمد علیہ السلام کے قبلہ و کعبہ جب آپ مجکو قبلہ و کعبہ لکھین تو پھر مین آپ کو کیا لکھون۔ خدا کے واسطے غور کیجئے کہ قبلہ قبلہ اور کعبہ کعبہ یہ کیا ترکیب ہے چونکہ آپنے مجھے اُستاد گردانا ہے اس التماس کو بھی از قسم اصلاح تصور کیجئے زنہار قبلہ قبلہ کبھی نہ لکھیئے گا یہ سوء ادب ہے بہ نسبت قبلہ عیاذاً باللہ۔ آپ کا عطوفت نامہ پہنچا میرے پہلے خط کا دیر پہنچنا اور اُسکی دیر رسی کا سبب مجکو معلوم ہوا اب اسکا خیال رکھونگا یہ اب آپ کو معلوم رہے کہ آپکے کسی خط کا جواب میرے ذمہ باقی نہیں ہی۔ دو باتین جس خط کا جواب نہین پہنچا اُس کو یہ سمجھیئے کہ وہ خط راہ مین تلف ہوئے اور میرے پاس نہیں پہنچے ہے بہار گلستان احمد حسن ÷ یہ سجع کیا بُرا ہے ہے دل حیدر رو جان احمد حسن ÷ یہ اُس سے بھی بہتر ہے انہیں دونون میں ایک سجع مہر پہ کھدوا لیجئے۔ غزل بعد اصلاح کے پہنچتی ہی۔ غالب ۱۹ ذی الحجہ

ایضاً حضرت پیر و مرشد۔ غزل بعد اصلاح کے پہنچتی ہے۔ غزل سہو سے لکھ گیا ہوں دونون
غزلین پہنچی ہین۔ جناب مولوی انصار علی صاحب سے مجکو تعارف اسمی ہے اُن کو میرا سلام کہیے
اور کہیے کہ حضرت جناب مولوی صدرالدین صاحب بہت دن حوالات مین رہے کورٹ مین مقدمہ
پیش ہوا روبکاریان ہوئین۔ آخر صاحبان کورٹ نے جان بخشی کا حکم دیا۔ نوکری موقوف۔ جائداد
ضبط۔ ناچار خستہ و تباہ لاہور گئے۔ فنانشل کمشنر اور لفٹنٹ گورنر نے از راہ تراحم نصف جائداد واگذاشت
کی۔ اب نصف جائداد پر قابض ہین۔ اپنی حویلی مین رہتے ہین کرایہ پر معاش کا مدار ہے۔ اگرچہ لیہ مدار
اُنکی گذارے کو کافی ہے۔ کس واسطے کہ ایک آپ اور ایک بی بی تیس چالیس روپیہ مہینے کی آمد
لیکن چونکہ امام بخش چپراسی کی اولاد اُن کی عترت ہے اور وہ دس بارہ آدمی ہین لہذا فراغ بال
سے نہیں گزرتی۔ ضعف پیری نے بہت گھیر لیا ہے۔ عشرۂ ثامنہ کے اواخر مین ہین۔ خدا سلامت
رکھے غنیمت ہین۔ غالب ۱۲ا۔ یکشنبہ ۱۹ جنوری سنہ ۱۸۶۲ء۔

ایضاً سید صاحب و قبلہ عنایت نامہ مع قصیدہ پہنچا۔ پس و پیش ایک رافت نامہ پیر و مرشد
سید ابراہیم علیخان صاحب بہادر اور ایک عطوفت نامہ قبلہ و کعبہ سید عالم علی خان بہادر کا
پہنچا مین علی کا غلام اولاد علی کا خانہ زاد لیکن بوڑھا و ناتوان اور مسلوب الحواس اور بے سر و
سامان خدمت بجالانے مین عذر کرون تو گنہگار۔ ورنہ درنگ و توقف کا مضائقہ نہیں۔ لایکلف
اللہ نفساً الا وسعہا خداوند نعمت کیا تم دلی کو آباد اور قلعہ کو معمور اور سلطنت کو بدستور سمجھے
ہوئے ہو۔ جو حضرت شیخ کا کلام اور صاحبزادہ شاہ قطب الدین ابن مولانا فخرالدین علیہ الرحمۃ
کا حال پوچھتے ہو۔ این دفتر را گاؤ خورد و گاؤ را قصاب برد و قصاب در راہ مرد۔ بادشاہ کے دم
تک یہ باتین تھین خو میان کالے صاحب مغفور کا گھر اس طرح تباہ ہوا کہ جیسے جھاڑو دی۔ کاغذ کا پرزا
سونے کا تار پشمینہ کا بال باقی نہ رہا۔ شیخ کلیم اللہ جہان آبادی رحمۃ اللہ علیہ کا مقبرہ اُجڑ گیا کیا ایک
اچھے گانون کی آبادی تھی اُن کی اولاد کے لوگ تمام اُس موضع مین سکونت پذیر تھے۔ اب ایک
جنگل ہے اور میدان ہیں قبر اسکے سوا کچھ نہیں۔ وہان کے رہنے والے اگر گولی سے بچے ہونگے تو خدا ہی

جانتا ہوگا کہ کہان ہین۔ اُن کے پاس شیخ کا کلام بھی تھا کچھ تبرکات بھی تھے اب جب وہ لوگ ہی نہیں تو کس سے پوچھون۔ کیا کرون کہین سے یہ مدعا حاصل نہ ہو سکے گا۔ سید صاحب قبلہ کیون تکلیف کرتے ہیں اگر یہی مرضی ہے تو اتحاف واہدا تکلف محض ہے فقیر بے سوال ہون اگر کچھ بھیج دین گے رد نہ کرونگا کم و بیش پر نظر نہ کرین جتنے کا چاہین نوٹ خط مین لپیٹ کر بھیجدین والسلام از اسد اللہ۔ روز شنبہ یکم ستمبر ۱۸۶۶ء

ایضاً پیر و مرشد تین برس عوارض احتراق خون مین ایسا مبتلا رہا ہون۔ کہ اپنے جسم و جان کی بھی خبر نہیں رہی۔ آپ کے خطوط آئے ہونگے کوئی خط پڑھ لیا ہوگا۔ کوئی عنوان ناکشودہ پڑا رہا ہوگا البتہ حاجی مصطفٰے خان کا آنا مجکو یاد ہے یقین کرتا ہون کہ اُنھون نے از روئے مشاہدہ میری خستگی تن کا حال حضرت کو لکھا ہوگا۔ اب میں اپنی زبان سے یہ کیون کر کہون کہ اچھا ہون مگر بیمار اور عوارض میں گرفتار نہیں ہون۔ بوڑھا۔ بہرا۔ اپاہج۔ بدحواس۔ ناتوان۔ فلک زدہ ہون عہد کرتا ہون کہ جب آپ کا خط آئے گا اُسکا جواب لکھون گا۔ جب غزل آئے گی اُسکو دیکھ کر پھر بھیجون گا۔ مگر حضرت کے مسکن کا پتا بھول گیا ہون۔ یہ خط تو مصطفٰے خان سوداگر کو بھیجے دیتا ہون وہ آپ کو بھجوا دین گے۔ آیندہ جو عنایت نامہ ڈاک مین آئے اُس مین مسکن و مقام و شہر کا نام لکھا جائے۔ نجات کا طالب غالب۔ ۲۴۔ جولائی ۱۸۶۵ء

ایضاً حضرت پیر و مرشد ان دنون میں اگر فقیر کے عرائض نہ پہنچے ہون یا ارشاد کے جواب ادا نہ ہوئے ہون تو موجب ملال خاطر اقدس نہ ہو ؎

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اتفاق سفر افتادہ بہ پیری غالب | | انچہ از پائے نیامد ز عصا مے آید | | |

رامپور کی سرکار کا فقیر تکیہ دار روزینہ خوار ہون۔ رئیس حال نے مسند نشینی کا جشن کیا دعا گوئی دولت کو در دولت پر جانا واجب ہوا ہفتم اکتوبر کو دلی سے رامپور کو روانہ ہوا۔ بعد قطع منازل ستہ وہان پہنچا۔ بعد اختتام بزم عازم وطن ہوا ہشتم جنوری کو دلی پہنچا۔ غرض راہ میں بیمار ہوا پانچ دن مرادآباد مین صاحب فراش رہا۔ اب جیسا فرسودہ روان ناتوان تھا ویسا ہون جواب

خطوط مجتمعہ لکھ سکتا ہون۔ بہر حال ایسا ہون۔ نواب میر جعفر علیخان مبرور مغفور کا خاندان سبحان اللہ ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| این سلسلہ از طلائے ناب ست | | این خانہ تمام آفتاب ست | |

نواب میر غلام بابا خان میرے دوست اور میرے محسن ہین۔ راہ و رسم نامہ و پیام مدت سے باہم گر جاری ہے۔ آپ کا حکم بے تکلف مانونگا جناب میر ابراہیم علیخان صاحب اور حضرت میر علیخان صاحب کی خدمتگذاری کو اپنا فخر و شرف جانونگا۔ اس وقت بکس کھولا ہی خطوط اطراف و جوانب دیکھ رہا ہون۔ پہلے حضرت کے خط کا جواب بطریق اختصار لکھا ہے اب جب اس کا جواب آئیگا تب فقیر حکم بجالائے گا۔ اسد اللہ۔ چارشنبہ ۱۷ جنوری ۱۸۶۶ء

**ایضاً** پیر و مرشد آپ کو میرے حال کی بھی خبر ہے۔ ضعف نہایت کو پہنچ گیا۔ رعشہ پیدا ہو گیا بینائی مین بڑا فتور پڑا۔ حواس مختل ہو گئے۔ جہانتک ہو سکا احباب کی خدمت بجالایا۔ اوراق اشعار لیٹے لیٹے دیکھتا تھا۔ اور اصلاح دیتا تھا۔ اب نہ آنکھ سے اچھی طرح سوجھے نہ ہات سے اچھی طرح لکھا جائے۔ کہتے ہین کہ شاہ بوعلی قلندر کو بسبب کبر سن کے خدا تعالے نے فرض اور پیمبر نے سنت معاف کر دی تھی مین متوقع ہون کہ میرے دوست خدمت اصلاح اشعار مجھ پر معاف کرین خطوط شوقیہ کا جواب جس صورت سے ہو سکے گا لکھ دیا کرونگا۔ زیادہ حد ادب۔ راقم اسد اللہ خان غالب ۸۔ اپریل ۱۸۶۶ء

**ایضاً** پیر و مرشد یکم محرم کا خط کل ۱۸ محرم کو پہنچا آج ۱۹۔ کو جواب لکھتا ہون۔ آپ پر اور میر ابراہیم علیخان پر میری جان نثار ہے مضے ما مضے۔ اب ایک ایک غزل آپ تینون صاحب بھیج دیا کیجیے۔ اسی طرح مین فرداً فرداً بعد اصلاح بھیج دیا کرونگا۔ مگر میرے قبلہ و کعبہ واسطے خدا کے شجرۂ منظومہ ارسال نہ فرمائیے گا۔ اسکی اصلاح میری حد وسع سے باہر ہے۔ میرا شیوہ نہیں ہی خط بیرنگ بھیجنا۔ یہ خط عمداً بیرنگ بھیجتا ہون۔ کہتے ہین کہ پیڈ کے تلف ہونے کا احتمال ہے۔ اور بیرنگ کا نہیں۔ اسد اللہ۔ شنبہ۔ دوم جون ۱۸۶۶ء

**ایضاً** قبلہ ڈاک کے ہرکارہ نے کل دو خط ایک بار پہنچائے۔ ایک آپ کا خط مع غزل اور ایک نواب میر ابراہیم علیخان کا خط مع غزل۔ آج تین باتین ضروری لکھنی تھیں۔ اس واسطے یہ خط آج

روانہ کرتا ہون۔ ایک بات یہ کہ غزل کا کاغذ واپس بھیجتا ہون نہ اُس کو پھاڑ سکون نہ پانی مین ڈبو سکون شہیدی کی غزل اِن قافیون مین بہ تغیر ردیف ایسی ہی کہ اب اِن قافیون کا باندھنا ہرگز نہ چاہیئے۔ آپ اور غزل لکھیے اس کو ہرگز دیوان مین نہ رکھیئے۔ یہ بھی اس ضمن مین لکھنا مناسب ہے کہ میر ابراہیم علیخان صاحب نے اپنی اصلاحی غزل کی رسید کل کے خط مین لکھ بھیجی آپ اپنے خط مین کس راہ سے لکھتے ہین کہ وہ غزل اصلاحی مانگتے ہین۔ اسی فصل مین یہ بھی اطلاع دیتا ہون۔ کہ آپ کی یہ غزل مُسلاکرسے اور ہناکرسے اور تاریخ ہائے بنائے مسجد دیکھ کر اور اصلاح دیکر آج پانچوان دن ہے کہ ڈاک مین بھیج چکا ہون اور دوسری یہ بات ہی کہ آپ سید صاحب کا حال مفصل لکھیے ایسلک گئے لاکھ کا ملک بڑودہ کی سرکار سے ہمارے محسن کو ملا ہی کہ اُن سے دو لاکھ روپیہ نذرانہ مانگا جاتا ہی۔ آگے اُس راج مین حسام الدین حسین خان بڑے معزز اور مکرم متوسل تھے اور سیر حاصل جاگیرین رکھتے تھے۔ سید ابراہیم علیخان صاحب اُسی خاندان مین سے ہین اور ہان یہ بھی لکھیے کہ میر عالم علیخان کون ہے اور آپ کو ان دونون صاحبون سے کیا قرابت ہی تیسری بات یہ ہے کہ جب نوٹ بھیجیے تو اہل کلکتہ کی طرح آدھا آدھا دو بار کر کے نہ بھیجیے گا میرے نام کا لفافہ جس شہر سے چلے اُسی شہر کے ڈاک گھر مین رہجائے تو رہجائے ورنہ دلی کے ڈاک خانہ مین پہنچ کر کیا امکان ہے کہ تلف ہو۔ اسد اللہ۔ ۲۵ ستمبر سنہ ۱۸۶۶ء

**ایضاً** حضرت یہ آپ کے جد امجد کا غلام تو مر لیا۔ کثرت احکام تواتر ورود اشعار پھر یہ ہنجار کہ سو روپیہ کے نوٹ کی رسید سو بار مانگتے ہو۔ میر ابراہیم علیخان صاحب کی غزل جس کا ایک شعر یہ ہے ؎

علی علی جو کہا تا سحر تو یون سمجھے
کہ ذو الفقار سے کٹتی ہی اب ہماری رات

بعد اصلاح بھیج چکا ہون اور آپ اُس کا تقاضا کیے جاتے ہین۔ غزلین آپ کی برستی ہین کہان تک دیکھون آپ کی غزلون کیساتھ اور غزلین بھی گم ہوجاتی ہین۔ بہتر برس کا آدمی پھر رنجور دائمی غذا یک قلم مفقود۔ آٹھ پہر مین ایک بار آب گوشت پی لیتا ہون۔ نہ روٹی نہ بوٹی نہ پلاؤ نہ خشکا آنکھ کی بینائی مین فرق ہاتھ کی گیرائی مین فرق رعشہ مستولی۔ حافظہ معدوم۔ جہان جو کاغذ رہا ہو

وہین رہا۔ میر عالم علیخان صاحب کی دو غزلین آئی ہوئی کہین رکھ کے بھول گیا ہون۔ خلاصہ یہ کہ نوٹ عطیہ سید صاحب کا آپ کے خط مین پہنچا۔ روپیہ وصول ہوا۔ معًا خرچ ہوا۔ اُن کی ایک غزل ساری رات بیماری رات جس کا ایک شعر اوپر لکھ آیا ہون۔ بعد اصلاح بھیج چکا ہون اور کوئی غزل اُن کی اب میرے پاس نہین۔ اور جناب میر عالم علیخان صاحب کی دو غزلین یا وہ کہ آئی ہین۔ اگر مل جائین گی تو بعد اصلاح بھیجون گا۔ آپ کی غزلین شمار سے باہر ہین بکس مین دیکھون گا۔ کتابون مین ڈھونڈھون گا۔ مدعا یہ کہ آپ اور دونون سید صاحب اس کا التزام کرین کہ ایک غزل اپنے خط مین بھیجین جب وہ غزل اور اُس خط کا جواب پہنچ جائے تب دوسری غزل خط مین ملفوف ہو کر بھیجی جائے اور خط ہر صاحب کا جُدا ہو۔ آپ یہ میرا خط غور سے پڑھ لین اور دونوں سید صاحبون کو پڑھوا دین از روئے احتیاط بیرنگ بھیجتا ہون۔ اسد یکرنگ۔ ۱۸۔ اکتوبر ۱۸۶۶ء

**ایضًا** سید صاحب و قبلہ حکیم سید احمد حسن صاحب کو غالب نیم جان کا سلام پہنچے۔ وہ جو آپ نے سُنا ہے کہ اب غالب کو مرض سے افاقت ہی سو محض غلط ہے آگے ناتوان تھا اب نیم جان ہون خط نہیں لکھ سکتا۔ ایک لڑکے سے یہ چند سطرین لکھوا دین ہین جو مین کہتا گیا ہون وہ غریب لکھتا گیا ہے۔ آپ سید ہین اور بزرگ ہین میرے حق مین دعا کرین کہ اب تہتر برس سے آگے نہ بڑھون۔ اور اگر کچھ زندگی اور ہے تو حق تعالیٰ تھوڑی صحت اور طاقت عنایت کرے۔ تاکہ دوستون کی خدمت بجالاتا رہون۔ غالب ۳۔ جولائی ۱۸۶۶ء

**ایضًا** جناب سید صاحب قبلہ سید احمد حسن صاحب کو غالب نیم جان کی بندگی مقبول ہو اور یہ عرض بھی قبول ہو کہ جناب معلی القاب نواب ابراہیم علیخان بہادر کی خدمت مین میری بندگی عرض کرین۔ بارے بصورت تصویر دونون صاحبون کی خدمت مین میرا سلام پہنچا معلوم ہوا اگرچہ اس صورت مین چلنا پھرنا خدمت بجالانی نہیں ہو سکتی۔ مگر خیر حضرت کے پیش نظر حاضر رہون گا عنایت کی نظر رہے میرے حال پر یہ جو آپ نے لکھا ہے کہ نواب صاحب

قبلہ کے ہان اس ہمینے مین لڑکا پیدا ہونے والا ہے مجکو تاریخ تولد کا خیال رہے گا جب آپ کی تحریر سے نوید تولد معلوم کر لوں گا تب قطعہ یا رباعی جو کچھ ہو گئی ہو گی وہ بھیج دون گا۔ اور یہ جو آپ نے اپنی اور نواب صاحب کی غزلوں کی اصلاح کے واسطے لکھا ہے مجھے اس حکم کی تعمیل بدل منظور ہے جس ہمینے تک مین زندہ ہون اُس ہمینے تک خدمت بجالاؤنگا۔ ۱۷۔ جولائی ۱۸۶۹ء

## بنام تفضل حسین خان صاحب

کیون صاحب یہ چچا بھتیجا ہونا اور شاگردی و اُستادی سب پر پانی پھر گیا۔ اگر کوئی ہزار پان سو کی چیز ہوتی اور مین تم سے مانگتا تو خدا جانے تم کیا غضب ڈھاتے۔ میرا کلام خرید آٹھ دس روپیہ کی سو مہ بھی مین یہ نہیں کہتا کہ مجکو دے ڈالو تم کو مبارک رہے مجکو مستعار دو مین اُس کو دیکھ لون پھر تم کو واپس بھیجدون۔ اس طرح کی طلب پر نہ دینا دلیل اس کی ہے کہ مجکو جھوٹا جانتے ہو میرا اعتبار نہیں یا یہ کہ مجکو آزار دینا اور ستانا بدل منظور ہے وہ کتاب ابھی میرے آدمی کو دیدو باللہ واللہ اُس میں سے جو میرے پاس نہیں ہے نقل کر کے تم کو بھیج دونگا۔ اگر تم کو واپس نہ دون تو مجھپر لعنت اور اگر تم میری قسم کو نہ مانو اور کتاب حامل رقعہ کو نہ دو تو تم کو آفرین ٭ غالب۔

## بنام مرزا حاتم علی صاحب مہر

بہت سہے غم گیتی شراب کم کیا ہے
غلام ساقی کوثر ہون مجکو غم کیا ہے
سخن مین خامۂ غالب کی آتش افشانی
یقین ہے ہمکو بھی لیکن اب اس مین دم کیا ہے

علاقہ محبت ازلی کو برحق مان کر اور پیوند غلامی جناب مرتضیٰ علی کو سچ جان کر ایک بات اور کہتا ہون کہ بینائی اگرچہ سب کو عزیز ہے۔ مگر شنوائی بھی تو آخر ایک چیز ہے۔ مانا کہ روشناسی اُس کے اجارے مین آئی ہے یہ بھی دلیل آشنائی ہے کیا فرض ہے کہ جب تک دید وادید نہ ہوے اپنے کو بیگانہ یک دگر سمجھین۔ البتہ ہم تم دوست دیرینہ ہین اگر سمجھیں سلام کے جواب مین خط بہت بڑا احسان ہے خدا کرے خط جسمیں مین نے آپ کو سلام لکھا تھا آپ کی نظر سے

گزر گیا ہو اچیا نا اگر نہ دیکھا ہو تو اب مرزا تفتہ سے لے کر پڑھ لیجئے گا اور خط کے لکھنے کے احسان کو اُس خط کے پڑھ لینے سے دوبالا کیجئے گا۔ ہائے میر جان جا کو ب کیا جوان مارا گیا ہی سچ اُسکا یہ شیوہ تھا کہ اُردو کے فکر کو مانع آتا اور فارسی زبان مین شعر کہنے کی رغبت دلوا تا یہ بھی انہیں مین ہے کہ جن کا مین ماتمی ہون۔ ہزار ہا دوست مر گئے کس کو یاد کرون اور کس سے فریاد کرون جیون تو کوئی غمخوار نہیں مرون تو کوئی عزادار نہیں۔ غزلین آپ کی دیکھیں سبحان اللہ۔ چشم بد دور۔ اُردو کی راہ سے تو سالک ہو گویا اس زبان کے مالک ہو۔ فارسی بھی خوبی مین کم نہیں مشق شرط ہے اگر کہے جاؤ گے لطف پاؤ گے۔ میرا تو گویا بقول طالب آملی اب یہ حال ہے ؎

| لب از گفتن چنان بستم کہ گوئی | دہن بر چہرہ زخمے بود بہ شد |
|---|---|

جب آپ نے بغیر خط کے بھیجے خط مجکو لکھا ہو تو کیون کر مجکو اپنے خط کے جواب کی نہ تمنا ہو۔ پہلے تو اپنا حال لکھیے کہ مین نے سُنا تھا آپ کہیں کے صدر امین ہین۔ پھر اکبر آباد مین کیون خانہ نشین ہین۔ اس ہنگامہ مین آپ کی صحبت حکام سے کیسی رہی۔ راجہ بلوان سنگھ کا بھی حال لکھنا ضرور ہے کہ کہان ہین اور وہ دو ہزار روپیہ مہینا جو اُن کو سرکار انگریزی سے ملتا تھا اب بھی ملتا ہے یا نہیں ہائے لکھنو کچھ نہین کھُلتا کہ اُس بہارستان پر کیا گزری۔ اموال کیا ہوئے اشخاص کہان گئے خاندان شجاع الدولہ کے زن و مرد کا انجام کیا ہوا۔ قبلہ و کعبہ حضرت مجتہد العصر کی سرگذشت کیا ہے۔ گمان کرتا ہون کہ بہ نسبت میرے تم کو کچھ زیادہ آگہی ہوگی امیدوار ہون کہ جو آپ پر معلوم ہے وہ مجھ پر مجہول نہ رہے۔ پتا مسکن مبارک کا کشمیری بازار سے زیادہ نہیں معلوم۔ ظاہرا اسی قدر کافی ہوگا ورنہ آپ زیادہ لکھتے۔ مرزا تفتہ کو دعا کہیے اور اُن کے اُس خط کے پہنچنے کی اطلاع دیجئے گا جس مین آپکے خط کی اُنھون نے نوید لکھی تھی۔ والسلام۔

**ایضاً** بھائی صاحب از روئے تحریر مرزا تفتہ آپ کا چھپ کتابونکی تزئین کی طرف متوجہ ہونا معلوم ہوا۔ پھر بھائی منشی نبی بخش نے دوبار لکھا کہ مین باجمال لکھتا ہون مفصل عزیز اماعلی صاحب نے لکھا ہوگا۔ یارب اُن کے دو خط آگئے مرزا صاحب نے اگر لکھا ہوتا تو اُن کا خط کیون نہ آتا اپنے

ایک نسخہ اُسکا آج اُسی خط کے ساتھ بسبیل پارسل ارسال کیا ہے۔ اس شہر میں ایک میلہ ہوتا ہے۔ پھول والوں کا میلہ کہلاتا ہو۔ بھادوں کے مہینے میں ہوا کرتا ہے۔ اُمرائے شہر سے لیکر اہل حرفہ تک قطب جاتے ہین۔ دو تین ہفتہ تک وہین رہتے ہین مسلمان و ہنود دونون فرقے کی شہر مین دوکانین بند پڑی رہتی ہین۔ بھائی ضیاء الدین خان اور شہاب الدین خان اور میرے دونون لڑکے سب قطب گئے ہوئے ہین۔ اب دیوان خانہ مین ایک میں ہوں اور ایک داروغہ اور ایک بیمار خدمتگار۔ بھائی صاحب وہان سے آئیں گے تو مقرر آپ کو خط لکھیں گے۔ بڑے پہاڑ سے اُترے چھوٹے پہاڑ پر چڑھ گئے۔ عدم تحریر کی وجہ یہ ہے۔

**ایضاً** قبلہ حاجات قطعہ مین جو حضرت نے الہام درج کیا ہے وہ تو ایک لطیفہ بسبیل دعا ہو مگر ہان یہ کشف یقینی ہے۔ اور مخدوم کی روشن دلی اور دوبینی ہے کہ جو سوالات مین نے ۳ جنوری کو کئے اُن کے جواب تم نے ۲۷ جنوری لکھ کر بھیج دیئے کیون نہ کہون روشن ضمیر ہو۔ اگرچہ جوان ہو مگر میرے پیر ہو۔ خلاصہ تقریر یہ کہ ۳۰ جنوری کو آخر روز مین نے ڈاک مین خط بھجوایا۔ اور ۳۱ کو ڈاک کا ہرکارہ پہر دن چڑھے تمہارا خط لایا۔ سوالات میں ایک سوال کا جواب باقی رہا ہو یعنی جناب اڈمنسٹن صاحب بہادر کی جگہ چیف سکرٹر گورنمنٹ کلکتہ کون ہوا۔ یہ دل مین پیچ و تاب باقی رہا۔ کتاب کے باب مین جو کچھ لکھا ہے واقعی یہ کہ درست اور بجا ہے جو کچھ واقع ہوا اُسکو مفید مطلب فرض کرون لیکن اگر اجازت پاؤن تو اسی باب مین یہ عرض کرون کہ پیشگاہ گورنمنٹ مین بتوسط چیف سکرٹر بہادر سابق اور لفٹنٹ گورنر بہادر حال دو مجلد پیش کئے ہین ایک نذر گورنمنٹ اور دوسری کے واسطے یہ سوال کہ میری عزت بڑھائی جاوے اور یہ مجلد حضور حضرت شاہنشاہی مین بھجوائی جاوے۔ اچھا نذر گورنمنٹ میں تو مولوی اظہار حسین صاحب کا وہ اظہار ہے۔ نذر سلطانی کے ارسال و عدم ارسال میں کیا دارومدار ہے۔ دو نسخے جو اُن دونون صاحبون کے پیشکش مقرر ہوئے اُن مین سے ایک صدر بورڈ کے حاکم اور لفٹنٹ گورنر ہوئے رد و قبول، نفرین و آفرین کچھ بھی نہیں قیاساً جو چاہون سو کرون یقین کچھ بھی نہیں

۱۷ دسمبر ۱۸۵۶ء کا لکھا ہوا حکم وزیر اعظم کا ولایت کی ڈاک میں مجکو آیا ہے کہ اُس قصیدہ کے صلہ اور جائزہ کے واسطے کہ جو بتوسط لارڈ الن برا سائل نے بھجایا ہے۔ خطاب اور خلعت اور پنشن کی تجویز ضرور ہے۔ جو حکم صادر ہو گا سائل کو بتوسط گورنمنٹ اُسکی اطلاع دینی ضرور ہے یہ حکم مورخہ ۱۷ دسمبر ۱۸۵۶ء آخر جنوری ۱۸۵۷ء مین مین نے پایا۔ فروری مارچ اپریل خوشی اور توقع میں گذرے۔ مئی ۱۸۵۷ء مین فلک نے یہ فتنہ اُٹھایا۔ اب اس کتاب اور دوسرے قصیدے کی جا بجا نذر کرنے کا یہ سبب ہے کہ سائل محکمہ ولایت کو یاد دہی کرتا ہے اور گورنمنٹ سے تحسین طلب ہے جب یہاں سے نوید تحسین نہیں تو ولایت کو نذر کے ارسال کا بھی یقین نہیں تحسین اور آفرین سے گزرا۔ نذر کے ولایت جانے کا یقین کیونکر حاصل ہو۔ جہان یہ تفرقہ اور بے اتفاقی اور یہ دشواری اور یہ مشکل ہو۔ جی میں آتا ہے کہ نواب گورنر جنرل بہادر اور نواب لفٹنٹ گورنر بہادر اور حاکم صدر بورڈ کو ایک ایک عریضہ جُدا جُدا لکھون۔ پھر یہ سوچتا ہون کہ انگریزی لکھواؤن۔ فارسی لکھوں اور دونوں صورتوں میں کیا لکھوں کل کا بھیجا ہوا خط اور یہ آج کا خط یقین ہے کہ دونوں معًا ایک وقت مین پہنچین وہ تو جواب طلب ہے نہیں اسکا جواب لکھیے اور بہت شتاب لکھیے۔

| | | |
|---|---|---|
| ایضًا میں سادہ دل آزردگی یار سے خوش ہون | | یعنی سبق شوق مکرر نہ ہوا تھا |

پیر و مرشد خفا نہیں ہوا کرتے یون سُنا ب مجھے با ور نہ آیا۔ یہانتک تو مین مورد عتاب نہیں ہو سکتا جھگڑا استعجاب پر ہی مجل استعجاب وہ ہے کہ آپ کا دوست کہتا ہے کہ میر منشی نواب لفٹنٹ گورنر بہادر میرے شاگرد ہین اور وہ قاطع برہان کا جواب لکھ رہے ہین۔ اولیا کا یہ حال ہی۔ وا اے برحال ہم اشقیا کے یہ حکایت ہے شکایت نہین۔ میں دنیا داری کے لباس مین فقیری کر رہا ہون لیکن فقیر آزاد ہون نہ شیاد و کیاد۔ ستر برس کی عمر ہے بے مبالغہ کہتا ہون ستر ہزار آدمی نظر سے گزرے ہونگے۔ زمرہ خواص میں سے عوام کا شمار نہین۔ دو مخلص صادق الولا دیکھے ایک مولوی سراج الدین رحمۃ اللہ علیہ۔ دوسرا منشی غلام غوث سلمہ اللہ تعالیٰ۔ لیکن وہ مرحوم حسن صورت نہین رکھتا تھا۔ اور خلوص اخلاص اُسکا خاص میرے ساتھ تھا۔ اللہ اللہ دوسرا دوست

خیر خواہ خلق حسن وجمال چشم بد دور کمال مہر ووفا صدق وصفا نور اعلیٰ نور۔ مین آدمی ہون۔ آدم شناس ہون ؎

| | |
|---|---|
| مژدہ با واہل ریا را کہ ز میدان رفتم | نگہم نقب ہمیز د بہ نہان خانۂ دل |

غایت مہر ومحبت جس کے ملکہ کا تم کو مالک سمجھا ہون وہ بہ نسبت اپنے اس قدر یقین کرتا ہون۔ کہ پہلے دو آدمیوں کو اپنے بعد اپنا ماتم دار سمجھا ہوا تھا۔ ایک کو تو مین رو لیا۔ اب اللہ آمین کا ایک دوست رہ گیا۔ دعائین مانگتا ہون کہ خدا یا اُس کا داغ نہ مجھے دکھائیو۔ اِس کے سامنے مرون میان مین تمھارا عاشق صادق ہون۔ بھائی ابھی قطب سے نہیں آئے۔ دافع ہذیان کے دو مجلد اور بھیج دون گا۔

## بنام نواب ضیاء الدین احمد خان صاحب بہادر

جناب قبلہ وکعبہ آپ کو دیوان کے دینے میں تامل کیون ہے۔ روز آپ کے مطالعہ مین نہیں رہتا بغیر اسکے دیکھے آپ کو کھانا ہضم نہ ہوتا ہو یہ بھی نہیں۔ پھر آپ کیون نہین دیتے۔ ایک جلد ہزار جلد بن جائے میرا کلام شہرت پائے۔ میرا دل خوش ہو۔ تمھاری تعریف کا قصیدہ اہل عالم دیکھیں تمھارے بھائی کی تعریف کی نثر سب کی نظر سے گزرے۔ اتنے فوائد کیا تھوڑے ہین۔ رہا کتاب کے تلف ہونے کا اندیشہ یہ خفقان ہے۔ کتاب کیون تلف ہو گی۔ احیاناً اگر ایسا ہوا اور دلی لکھنؤ کی عرض راہ میں ڈاک لٹ گئی تو مین فوراً بسبیل ڈاک رام پور جاؤں گا۔ اور نواب فخر الدین خان مرحوم کے ہاتھ کا لکھا ہوا دیوان تم کو لا دوں گا۔ اگر یہ کہتے ہو کہ اب وہاں سے لیکر بھیج دو۔ وہ نہ کہیں گے کہ وہین سے کیوں نہیں بھیجتے۔ ہاں یہ لکھون کہ نواب ضیاء الدین خان صاحب نہیں دیتے تو کیا وہ یہ نہیں کہہ سکتے۔ کہ جب وہ تمھارے بھائی اور تمھارے قریب ہوکر نہیں دیتے تو مین اتنی دور سے کیوں دوں۔ اگر تم یہ کہتے ہو کہ تفصیل سو لکھ کر بھیج دو وہ اگر نہ دین تو مین کیا کرون۔ اگر دین تو میرے کس کام کا پہلے تو ناتمام پھر ناقص بعض بعض قصائد اس مین سے اور کے نام کر دیئے گئے ہین اور اس مین اُسی ممدوح سابق کے نام پر ہین۔

شہاب الدین خان کا دیوان جو یوسف مرزا لے گیا ہے اس مین یہ دونون قباحتین موجود تیسری یہ کہ سراسر غلط ہر شعر غلط ہر مصرعہ غلط یہ کام تمہاری مدد کے بغیر انجام نہ پائیگا اور تمہارا کچھ نقصان نہیں ہان احتمال نقصان وہ بھی ازروئے وسوسۂ وہم اس صورت مین مین تلافی کا کفیل جیسا کہ اوپر لکھ آیا ہون۔ بہر حال راضی ہو جاؤ۔ اور مجکو لکھو تو مین طالب کو اطلاع دون اور طلب اُسکی جب دوبارہ ہو تو کتاب بھیج دون۔ رحم و کرم کا طالب۔ غالب۔

## بنام مرزا شہاب الدین احمد خان صاحب

بھائی تمہارا خط حکیم محمود خان صاحب کے آدمی کے ہاتھ پہنچا۔ خیر و عافیت معلوم ہوئی۔ انصاف کرو کتاب کوئی سی ہو اُسکا پتہ کیون کر لگے۔ لوٹ کا مال چوری چوری کہتے کہتے دون مین بک گیا۔ اور اگر ٹرک پر بھی بکا تو مین کہان جو دیکھون۔ صبر کرو اور چپ ہو رہو ؎

| | |
|---|---|
| بر دل نفس اندہ گیتی لب بر آرید | گیرید کہ گیتی ہمہ یکسر بسر آمد |

آدمی تو آتے جاتے رہتے ہین خدا کرے یہان کا حال سن لیا کرتے ہو۔ اگر جیتے رہے اور ملنا نصیب ہوا تو کہا جائے گا ورنہ قصہ مختصر تمام ہوا لکھتے ہوئے ڈرتا ہون۔ اور وہ بھی کون سی خوشی کی بات ہے جو لکھون اپنے گھر مین اور اپنے بچون کو میری اور میرے گھر کی طرف سے دعا کہدینا۔ اور تم کو بھی تمہاری اُستانی دعا کہتی ہین زیادہ زیادہ از غالب دوشنبہ ۸۔ فروری سنہ ۱۸۵۹ع

ایضاً بھائی شہاب الدین خان واسطے خدا کے تم نے اور حکیم غلام نجف خان نے میرے دیوان کا کیا حال کر دیا ہے۔ یہ اشعار جو تم نے بھیجے ہین خدا جانے کس ولد الزنا نے داخل کر دیئے ہین۔ دیوان تو چھاپے کا ہے متن مین۔ اگر یہ شعر ہون تو میرے ہین اور اگر حاشیہ پر ہون۔ تو میرے نہین ہین۔ بالفرض اگر یہ شعر متن مین پائے بھی جاوین تو یون سمجھنا کہ کسی ملعون زن جلب نے اصل کلام کو چھیل کر یہ خرافات لکھدیئے ہین۔ خلاصہ یہ کہ جس مفسد کے یہ شعر ہین اُسکے باپ پر اور دادا پر لعنت اور وہ ہفتاد پشت تک ولد الحرام اس کے سوا اور کیا لکھون ایک تو لڑکے میان غلام نجف۔ دوسرے تم میری بدبختی بڑھاپے مین آئی کہ میرا کلام تمہارے

ہاتھ پڑا۔ بعد ان سطرون کے لکھنے کے تمھارا خط پہنچا یہ دوسرا حادثہ مجکو پہلے ہی معلوم ہوگیا تھا قضا و قدر کے امورمین دم مارنے کی گنجایش نہیں ہے کہین جاگیر پر جلد جانے کی اجازت ہوجائے تاکہ سب یک جا باہم آرام سے رہو۔ اپنے کاتب کو کہہ دینا کہ یہ خرافات متن میں نہ لکھے۔ اگر لکھ دیئے ہون تو وہ ورق نکلوا ڈالنا۔ اور ورق اوسکے بدلے لکھوا کر لگا دینا مناسب تو یون ہے کہ تم کسی آدمی کے ہاتھ وہ دیوان جو تمھارے کاتب نے نقل کیا ہو میرے پاس بھیج دو۔ تاکہ میں اُسکو ایک نظر دیکھکر پھر تم کو بھیج دون۔ زیادہ زیادہ۔ آج میرے پاس ٹکٹ ہے نہ دام معاف رکھنا۔ والسلام۔

**ایضاً** بھائی تمھارا خط پہنچا کوئی مطلب جواب طلب نہیں تھا کہ مین اُسکا جواب لکھتا پھر سوچا کہ مبادا تم آزردہ ہو اس واسطے آج یہ رقعہ تم کو لکھتا ہون۔ میرا جی تو یہ چاہتا تھا کہ اب جو خط تمھیں لکھون اُس کے آغاز مین یہ لکھون کہ مبارک ہو۔ تمھارے اب و عم مع الخیر اپنی جاگیر کو روانہ ہوگئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اب کے جو خط تم کو لکھون گا اُسکا مضمون یہی ہوگا۔ خاطر جمع رکھنا۔ اور اگر میرا خط دو چار دن نہ پہنچے تو مجکو اُسی مضمون کے ظہور کا منتظر سمجھنا اور گلہ نہ کرنا اور ہان صاحب تم جو خط لکھتے ہو تو اُس مین احمد سعید خان کا کچھ ذکر نہیں لکھتے لازم ہے کہ اُس کی خیر و عافیت اور اُسکی بہن کی خیر و عافیت لکھتے رہا کرو۔ یہاں تمھاری پھوپھی اور تمھارے دونون بھتیجے اچھی طرح ہیں۔ والدعا۔ از غالب یکشنبہ ۱۲۔ اپریل ۱۸۵۸ء

**ایضاً** میان مرزا شہاب الدین خان۔ اچھی طرح رہو۔ غازی آباد کا حال شمشاد علی سے سُنا ہوگا ہفتے کے دن دو تین گھڑی دن چڑھے احباب کو رخصت کرکے راہی ہوا قصد یہ تھا کہ پلکنو سے رہون وہان قافلے کی گنجایش نہ پائی۔ ہاپوڑ کو روانہ ہوا۔ دونون برخوردار گھوڑوں پر سوار پہلے چلدیتے۔ چار گھڑی دن رہے مین ہاپوڑ کی سرائے میں پہنچا۔ دونوں بھائیوں کو بیٹھے ہوئے اور گھوڑون کو ٹہلتے ہوئے پایا۔ گھڑی بھر دن رہے قافلہ آیا۔ مین نے چھٹانک بھر گھی داغ کیا۔ دو شامی کباب اُس میں ڈالدیئے۔ رات ہوگئی تھی شراب

پی لی کباب کھا لئے۔ لڑکون نے ارہر کی کھچڑی پکوائی خوب گھی ڈال کر آپ بھی کھائی اور سب آدمیون کو بھی کھلائی۔ ون کے واسطے سادہ سالن پکوایا۔ ترکاری نہ ڈلوائی۔ بارے آجتک دونون بھائیوں میں موافقت ہی۔ آپس کی صلاح و مشورت سے کام کرتے ہین۔ اتنی بات البتہ ہے کہ حسین علی منزل پہ اُتر کر پاپڑ اور مٹھائی کے کھلونے خرید لاتا ہے۔ دونون بھائی مل کر کھا لیتے ہین۔ آج مین نے تمھارے والد کی نصیحت پر عمل کیا۔ چار بجے پانچ کے عمل میں ہاپوڑ سے چل دیا۔ سورج نکلے بابوگڈہ کی سرائے مین آپہنچا۔ چارپائی بچھائی اُسپر بچھونا بچھا کر حقہ پی رہا ہون اور یہ خط لکھ رہا ہوں۔ دونون گھوڑے کوتل آگئے۔ دونون لڑکے رتھ مین سوار آتے ہین۔ اب وہ آئے اور کھانا کھالیا اور چلے۔ تم اپنی اُستانی کے پاس جاکر یہ رقعہ سراسر پڑھ کر سنا دینا۔ شمشاد کو کتاب کے مقابلے اور تصحیح کی تاکید کر دینا۔

**ایضاً** میان وہ قاضی تو مسخرہ چوتیا ہے اُن کا خط دیکھ لیا خیر ہان علاء الدین خان کا خط گھنٹہ بھر بھانڈ کے طائفہ کا تماشا ہے۔ اب تم کہو اُستاد میر جان کو کیون کر بھیجو گے اُن کو کہان پاؤ گے۔ اور علاء الدین خان نے حسب الحکم تمھارے چچا کو لکھا ہے۔ لوہارو کی سواریان آئی ہوئی شاید کل یا پرسون جائین اس کی فکر آج کرو۔ امین الدین خان بیچارہ اکیلا گھبراتا ہوگا۔ چکیدن دہیم۔ رمیدن دہیم یہ غزل علاء الدین کو بھیج چکا ہون۔ تم علاؤ الدین خان کو لکھو۔ کہ بڑی شرم کی بات ہے کہ مصرع ع ہر دم آزردگی غیر سبب را چہ علاج ؂ اس غزل کو حافظ کی غزل سمجھتے ہو۔ واہ واہ غیر سبب یہ کہان کی بولی ہے۔ مصرع ع از خواند قرآن تو قاری چہ فائدہ عیاذاً باللہ امیر خسرو قرآن کو کہ بسکون رائے قرشت والفاظ مد وہ ہے۔ قرآن بروزن پُران لکھین گے۔ یہ دونون غزلین دوگدھون کی ہین۔ شاید ایک نے مقطع میں حافظ اور ایک نے مقطع مین خسرو لکھ دیا ہو۔

**ایضاً** نور چشم شہاب الدین خان کو دعا کے بعد معلوم ہو یہ جو رقعہ لے کر پہنچتے ہین ان کا نام حسن علی ہے اور یہ سید ہین۔ دوا سازی مین یگانہ۔ رکاب داری مین یکتا۔ جان محمد ان کا

باپ ملازم سرکار شاہی تھا۔ اب ان کا چچا میر فتح علی پندرہ روپیہ مہینے کا الور مین نوکر ہے بہر حال ان سے کہا گیا کہ پانچ روپیہ مہینا ملے گا اور لوہارو جانا ہوگا انکار کیا کہ پانچ روپیہ مین مین کیا کھاؤنگا۔ یہان زن و فرزند کو کیا بھجواؤنگا۔ جواب دیا گیا کہ سرکار بڑی ہے اگر کام تمھارا پسند آئے گا تو اضافہ ہو جائے گا۔ اب وہ کہتا ہی کہ خیر توقع پر یہ قلیل مشاہرہ قبول کرتا ہون مگر دونون وقت روٹی سرکار سے پاؤن بغیر اس کے کسی طرح نہین جا سکتا۔ سنو میان حق بجانب اس غریب کے ہے روٹی بغیر بات نہیں بنتی یقین ہے تم رپورٹ کروگے تو اس امر کی منظوری کا حکم آجائے گا۔ یہ قصہ فیصل ہوا۔ اب یہ کہتا ہے کہ وہ ماہہ بہ پیشگی دو تاکہ کچھ کپڑا لتا بناؤن اور کچھ گھر مین دے جاؤن راہ مین روٹی اور سواری سرکار سے پاؤن تو یہان بھی حق بجانب سائل کے جانتا ہون۔ مگر کچھ کہہ نہیں سکتا۔ اپنی رائے اس باب مین لکھ نہیں سکتا خیر تم بھی میرا رقعہ اپنے نام کا علائی مولائی کو بھیجدو۔ غالب سہ شنبہ ۲۴ ستمبر ۱۸۶۱ء

**ایضاً** تمھارے بھائی کا خط تمھارے پاس بھیجتا ہون۔ کلیات اُردو جو تم نے خریدے ہین ایک اُس مین سے چاہو اپنے چچا کی نذر کرو چاہو بھائی کو تحفہ بھیجو۔ مین نے اس وقت اُن کے نام کا خط لوہارو کو روانہ کیا ہے۔ بعد ارسال خط مولوی سعید الدین خان صاحب میرے ہان آئے۔ اُنھانے حرف و حکایت مین میں نے شاہین کی حقیقت پوچھی جواب دیا کہ ہان عربی میں ایک باجے کا نام شاہین ہے۔ صورت اُس کی پوچھی گئی کہا مجھے معلوم نہین صراح مین مین نے دیکھا ہے فقط تم جو مولانا علائی کو خط لکھو یہ رقعہ ملفوف کردو۔ غالب۔

## رباعی

| | |
|---|---|
| رقعہ کا جواب کیون نہ بھیجا تم نے | ثاقب حرکت یہ کی ہے بیجا تم نے |
| حاجی کلو کو دیکے بے وجہ جواب | غالب کا پکا دیا کلیجا تم نے |

## ایضاً

| | |
|---|---|
| اے روشنی دیدہ شہاب الدین خان | کٹتا ہے بتاؤ کس طرح سے رمضان |

| | |
|---|---|
| ہوتی ہے تراویح سے فرصت کب تک | سنتے ہو تراویح میں کتنا قرآن |

**بنام نواب انوارالدولہ سعدالدین خان صاحب شفق**

| | |
|---|---|
| ہرگز نہ میرد آنکہ دلش زندہ شد بہ عشق | ثبت ست برجریدۂ عالم دوام ما |

خداوند نعمت آج دوشنبہ ۶۔ رمضان کی اور ۱۵۔ فروری ہے۔ اس وقت کہ بارہ پر تین بجے ہین بعطوفت نامہ پہنچا۔ اُدھر پڑھا۔ اِدھر جواب لکھا۔ ڈاک کا وقت نہ رہا۔ خط کہ معنون کر رکھتا ہون۔ کل سشنبہ ۱۶۔ فروری کو ڈاک میں بھجوا دونگا۔ سال گزشتہ مجھ پر بہت سخت گزرا ۱۲۔ ۱۳ مہینے صاحب فراش رہا۔ اُٹھنا دشوار تھا۔ چلنا پھرنا کیسا۔ نہ تپ۔ نہ کھانسی۔ نہ اسہال نہ فالج نہ لقوہ ان سب سے بدتر ایک صورت پُرکدورت یعنی احتراق کا مرض مختصر یہ کہ سر سے پاؤن تک بارہ پھوڑے ہر پھوڑہ ایک زخم۔ ایک غار ہر روز بے مبالغہ بارہ تیرہ پھائے اور پاؤ بھر مرہم درکار۔ نو دس مہینے بے خور و خواب رہا ہون۔ اور شب و روز بیتاب راتیں یون گزرین ہین۔ کہ اگر کبھی آنکھ لگ گئی دو گھڑی غافل رہا ہون گا کہ ایک آدھ پھوڑے مین ٹیس اُٹھی۔ جاگ اُٹھا۔ تڑپا کیا۔ پھر سو گیا۔ پھر ہوشیار ہو گیا۔ سال بھر مین سے تین حصے دن یون گزرے۔ پھر تخفیف ہونے لگی۔ دو تین مہینے مین لوٹ پوٹ کر اچھا ہو گیا نئے سر سے روح قالب مین آئی۔ اجل نے میری سخت جانی کی قسم کھائی اب اگرچہ تندرست ہون۔ لیکن ناتوان و سست ہون۔ حواس کھو بیٹھا۔ حافظہ کو رو بیٹھا اگر اُٹھتا ہون تو اتنی دیر میں اُٹھتا ہون کہ جتنی دیر مین ایک قد آدم دیوار اُٹھے۔ آپ کی پرسش کے کیون نہ قربان جاؤن کہ جب تک میرا مرنا نہ سنا میری خبر نہ لی میری مرگ کے مخبر کی تقریر اور مثلاً میری یہ تحریر آدھی سچ اور آدھی جھوٹ بصورت مرگ نیم مردہ اور درحالت حیات نیم زندہ ہون ؎

| | |
|---|---|
| درکشاکش ضعفم نگسلد روان از تن | اینکہ من نمے میرم ہم زناتوانیہا ست |

ان سطور کی نقل میرے مخدوم مولوی غلام غوث خان صاحب بہادر میر منشی لفٹنٹ گورنری غرب و شمال کے پاس بھیج دیجئے گا تو اُن کو خوش اور مجکو ممنون کیجئے گا۔

**ایضاً** پیر و مرشد حضور کا توقیع خاص اور آپ کا نوازشنامہ۔ یہ دونون حرز بازو ایک دن اور ایک وقت پہنچے۔ توقیع کا جواب دو چار دن مین لکھون گا۔ ناسازی مزاج مبارک موجب تشویش و ملال ہوئی۔ اگرچہ حضرت کی تحریر سے معلوم ہوا کہ مرض باقی نہیں مگر ضعف باقی ہی لیکن تسکین خاطر منحصر اس مین ہے کہ آپ بعد اس تحریر کے ملاحظہ فرمانے کے اپنے مزاج کا حال پھر لکھین۔ ہنڈوی پہنچی۔ اس کا بھی حال سابق کی سی ہی ہنڈوی کا ساہو یعنی ساہوکار کہتا ہے کہ ابھی ہم کو کالپی کے ساہوکار کی اجازت نہیں آئی جو ہم روپیہ دین۔ اگر سرکار کے کارپرداز وہان کے ساہوکار سے کہہ کر اجازت لکھوا بھیجین تو مناسب ہے۔ صہبائی کے تذکرہ کی ایک جلد میری ملک میں سے میرے پاس تھی وہ مین اپنی طرف سے بسبیل ارمغان آپکو بھیجتا ہون نذر قبول ہو۔ اب مین حضرت سے باتین کر چکا۔ خط کو سرنامہ کر کے کہار کو دیتا ہون کہ ڈاک مین دے آوے۔ بارہ پر دو بجے کتاب کا پارسل بطریق بیرنگ روانہ کرون گا۔ پیشگاہ وزارت مین میری بندگی پہنچے۔ عرضداشت بعد اس کے پہنچے گی۔ جناب میر صاحب قبلہ میر امجد علی صاحب کو سلام نیاز اور جناب منشی نادر حسین خان صاحب کو سلام۔

**ایضاً** پیر و مرشد اگر مین نے امیدگاہ بکاف عربی ازراہ شکوہ لکھا تو کیا گناہ کیا نہ خط کا جواب نہ قصیدہ کی رسید ؎

درین خستگی پوزش از من مجوی ‏ بود بندہ خستہ گستاخ گوی

اور یہ جو آپ فرماتے ہیں کہ ان موانع کے سبب سے میں قصیدہ کی تحسین نہیں لکھ سکا بندہ بے ادب نہیں تحسین طلب نہیں ایسے مجمع مین محشور کہ سوائے احترام الدولہ کے کوئی سخندان نہیں مین جو اپنا کلام آپ کے پاس بھیجتا ہون گویا آپ اپنے پر احسان کرتا ہون ؎

وائے بر جانِ سخن گر بہ سخندان نہ رسد ✤ افسوس کہ میرا حال اور یہ لیل و نہار آپ کی نظر مین نہیں ورنہ آپ جانین کہ اس بجھے ہوئے دل اور اس ٹوٹے ہوئے دل اور اس مرے ہوئے دل پر کیا کر رہا ہون۔ نواب صاحب اب نہ دل میں وہ طاقت نہ قلم مین وہ زور سخن گستری کا

ایک ملکہ باقی ہے بے تامل اور بے فکر جو خیال مین آجائے وہ لکھ لون ورنہ فکر کی صعوبت کا متحمل نہین ہوسکتا بقول مرزا عبدالقادر بیدل ؎

| | |
|---|---|
| جہد ہا در خورِ توانائی ست | ضعف یکسر فراغ مے خواہد |

مُہر کا حال معلوم ہوا پہلے آپ لکھ بھیجئے کہ کیا کھدوا جائے گا۔مہدی حسن خان۔مہدی حسین خان بہادر لکھ رہا ہون بصرف یاد پر لکھ رہا ہون ورنہ خط لڑکون نے کھو دیا یاد پڑتا ہو کہ نگینہ وہان سے بھیجنے کو آپنے لکھا ہے سو اب مین مکرر خواہان ہون کہ یہ معلوم ہوجائے کہ نگینہ بھیجئے گا یا یہان خریدا جائے گا۔اور نقش نگین کیا ہوگا تاکہ شمار حروف کا مجکو معلوم رہے اب جب آپ مجکو لکھین گے تب مین اس کا جواب لکھون گا۔حافظ صاحب کا پہنچنا تقریبًا معلوم ہوا۔یعنی اُن کی طرف سے آپنے مجکو سلام لکھا ہے۔سو مین بھی اُن کی خدمت مین بندگی اور جناب منشی نادر حسین خان صاحب کی جناب مین سلام عرض کرتا ہون۔زیادہ حد ادب

**ایضًا** قبلہ حاجات قصیدہ دوبارہ پہنچا چونکہ پیشانی پر دستخط کی جگہ نہ تھی ناچار اُسکو ایک اور دو ورقہ پر لکھوایا اور حضور مین گزرانا اور تمنائے دیرینہ حاصل کی یعنی دستخط خاص مشتمل اظہار خوشنودی طبع اقدس ہوگئے۔احترام الدولہ بہادر میرے ہم زبان اور آپکے ثناخوان رہے گویا اس امر خاص مین وہ شریک غالب ہین۔ہم بطریق کسرۂ اضافی وہم بطریق کسرۂ توصیفی پروردگار اس بزرگوار کو سلامت رکھے کہ قدردان کمال بلکہ حق تو یون ہے کہ خیر محض ہو غیاث اللغات ایک نام موقر و معزز جیسے الفربہ خواہ مخواہ ہر آدمی آپ جانتے ہین کہ یہ کون ہو ایک معلم فرومایہ رامپور کا رہنے والا۔فارسی سے ناآشنائے محض اور صرف و نحو مین ناتمام انشاء خلیفہ و منشیات مادھورام کا پڑھانے والا چنانچہ دیباچہ مین اپنا ماخذ بھی اس نے خلیفہ شاہ محمد و مادھورام وغنیمت و قتیل کے کلام کو لکھا ہے۔یہ لوگ راہ سخن کے غول ہین آدمی کے گمراہ کرنیوالے یہ فارسی کو کیا جانین۔ہان طبع موزون رکھتے تھے شعر کہتے تھے ؎

| | |
|---|---|
| ہرزہ مشتاب و پے جادہ شناسان بردار | اے کہ در راہ سخن چون تو ہزار آمد و رفت |

میرا دل جانتا ہے کہ آپکے دیکھنے کا مین کس قدر آرزومند ہون میرا ایک بھائی مامون کا بیٹا کہ وہ نواب ذوالفقار بہادر کی حقیقی خالہ کا بیٹا ہوتا تھا اور مسند نشین حال کا چچا تھا۔ اور وہ میرا ہم شیر بھی تھا یعنی مین نے اپنی نانی اور اُس نے اپنی پھوپی کا دودھ پیا تھا وہ باعث ہوا تھا میرے باندا بوندیل کھنڈ آنے کا مین نے سب سامان سفر کر لیا۔ ڈاک مین روپیہ ڈاک کا دیدیا قصد یہ تھا کہ فتح پور تک ڈاک مین جاؤن گا۔ وہان سے نواب علی بہادر کے ہان کی سواری مین باندے جا کر ہفتہ بھر رہ کر کالپی ہوتا ہوا آپکے قدم دیکھتا ہوا بسبیل ڈاک دلی چلا آؤن گا۔ ناگاہ حضور والا بیمار ہو گئے۔ اور مرض نے طول کھینچا وہ ارادہ قوت سے فعل مین نہ آیا۔ اور پھر مرزا اورنگ خان میرا بھائی مر گیا۔ مصرع اے بسا آرزو کہ خاک شدہ ۔ واللہ وہ سفر اگرچہ بھائی کی استدعا سے تھا مگر مین نتیجہ اس شکل کا آپکے دیدار کو سمجھا ہوا تھا۔ ہرزہ سرائی کا جرم معاف کیجئے گا۔ میرا جی آپکے ساتھ باتین کرنے کو چاہا۔ اسواسطے جو دل مین تھا وہ اس عبارت سے زبان پر لایا۔

**ایضًا** پیر و مرشد۔ کورنش۔ مزاج اقدس۔ الحمدللہ تو اچھا ہے حضرت دعا کرتا ہون۔ پرسون آپ کا خط مع سارٹیفکٹ کے پہنچا۔ آپ کو مبدأ فیاض سے اشرف الوکلا خطاب ملا۔ مجتبا نہ ایک لطیفہ نشاط انگیز سنیئے ڈاک کا ہرکارہ جو بلی ماروں کے خطوط پہنچاتا ہے ان دنون مین ایک بنیا پڑھا لکھا حرف شناس کوئی فلان ناتھ۔ ڈھمکٹ اس ہی مین بالاخانہ پر رہتا ہون حویلی مین آکر اُس نے داروغہ کو خط دے کر مجھ سے کہا کہ ڈاک کا ہرکارہ بندگی عرض کرتا ہے اور کہتا ہے کہ مبارک ہو آپ کو جیسا کہ دلی کے بادشاہ نے نوابی کا خطاب دیا تھا۔ اب کالپی سے خطاب کپتانی کا ملا حیران کہ یہ کیا کہتا ہے۔ سرنامہ کو غور سے دیکھا۔ ہاہین قبل از اسم مخدوم نیاز کیشان لکھا تھا۔ اُس قرمساق نے اور الفاظ سے قطع نظر کر کے کیشان کو کپتان پڑھا۔ بھائی ضیاء الدین خان صاحب شملہ گئے ہوئے ہین۔ شاید ماہ حال یعنی جولائی۔ یا اول ماہ آیندہ یعنی اگست مین یہان آجائین آپ کو نوید تخفیف تصدیع دیتا ہون۔ آپ نواب صاحب سے کتاب کیون مانگین اور زحمت کیون اُٹھائین جس قدر کہ علم اُن کو اس خاندان مجدت نشان کے حال پر حاصل ہو گیا

ہے کافی ہے۔ مولانا قلق کے نام کی عرضی اُن کو پہنچا دیجئے گا۔ اور جناب نادر حسین خان صاحب کو میرا سلام فرما دیجئے گا۔

**ایضاً** پیر و مرشد شب رفتہ کو مینھ خوب برسا۔ ہوا مین فرط برودت سے گزند پیدا ہو گیا۔ اب صبح کا وقت ہے ہوا ٹھنڈی بے گزند چل رہی ہے۔ ابر تنک محیط ہے۔ آفتاب نکلا ہے پر نظر نہیں آتا ہے۔ مین عالم تصور مین آپ کو مسند عز و جاہ پر جانشین۔ اور منشی نادر حسین خان صاحب کو آپ کا جلیس مشاہدہ کر کے آپ کی جناب مین کورنش بجا لاتا ہون اور منشی صاحب کو سلام کرتا ہون۔ کافر نعمت ہو جاؤن۔ اگر یہ مدارج بجا نہ لاؤن۔ حضرت نے اور منشی صاحب نے میری خاطر سے کیا زحمت اُٹھائی ہے۔ بھائی صاحب بہت خوشنود ہوئے۔ منت پذیری مین میرے شریک غالب ہین۔ فی الحال بتوسط میرے سلام نیاز عرض کرتے ہین اغلب ہے کہ نامہ جداگانہ بھی ارسال کرین۔ حضرت آپ غالب کی شرارتین دیکھتے ہین سب کچھ کہے جاتا ہے اور اُس اصل کا کہ جسپر یہ مراتب متفرع ہون ذکر نہین کرتا۔ فقیر کو یہ طرز پسند نآئی۔ مطلب اصلی کو مقدر چھوڑ جانا کیا شیوہ ہے۔ یون لکھنا تھا کہ آپ کا عنایت نامہ اُس کے ساتھ نسب نامہ خاندان مجد و علا کا پارسل پہنچا مین ممنون ہوا۔ نواب ضیاء الدین خان بہادر بہت ممنون و شاکر ہوئے۔ جناب عالی ہین تو غالب ہرزہ سرا کا معتقد نہ رہا۔ آپنے اُس کو مصاحب بنا رکھا ہے۔ اسکا دماغ چل گیا ہے۔ قبلہ و کعبہ جناب مولانا قلق مین حضرت شفق نے جو غالب کی شکایت کی تھی وہ مقبول نہ ہوئی۔ اب جناب ہاشمی کو اپنا ہم زبان اور مددگار بنا کر پھر کہتے ہین آپ کی بات اس باب مین کبھی نہ مانون گا جب تک سید صاحب کا خوشنودی نامہ نہ بھجوائیے گا اس سارٹیفکٹ کے حصول مین رشوت دینے کو بھی موجود ہین والسلام۔

**ایضاً** پیر و مرشد مین آپ کا بندہ فرمانبردار۔ اور آپ کا حکم بطیب خاطر بجا لاتا ہون مگر سمجھ تو لون کہ کیا لکھون۔ وہ مکتوب کہان بھیجون۔ آپکے پاس بھیج دون یا انہیں منشی صاحب کے پاس بھیج دون۔ اور رسیم الدین ظہیر الدین کو منشی میر شیخ خواجہ۔ کیا کر کے لکھون وہ حاکم کی برائے کے

شمول کا قیدی اور اُس زمانہ مین سینکڑون جزیرہ نشین رہائی پاکر اپنے اپنے گھر آ گئے با این ہمہ منشی کو کیا اختیار ہے کہ وہ چھوڑ دے۔ یہ آپ کی تحریر سے نہیں معلوم ہوتا کہ اب سعی منحصر اس مین ہے کہ قیدی دریائے شور کو نہ جاوے اور یہیں محبوس رہے یا یہ منظور ہے کہ جزیرہ کو بھی نہ جاوے اور یہان کی قید سے بھی رہائی پائے۔ خواہش کیا ہے اور کارپرداز سے کس طرح کی اعانت چاہتے ہون۔ پہلے تو یہ سوچتا ہون کہ کیا لکھون۔ پھر جو کچھ لکھون اُس کو کہان بھیجون طرق یہ ہے کہ میان امیر الدین وہ نگارش لے کر منشی صاحب کے پاس جائین۔ اور بذریعہ اُس خط کے روشناس ہون۔ مین کیا جانون کہ امیر الدین کا مسکن کہان ہے منشی صاحب کو خط بھیج دون۔ اُن کے نزدیک احمق بنون کہ کس امر موہوم مجہول مین مجکو لکھا ہے کیونکہ ہو سکتا ہے کہ وہ اس خط کو پڑھ کر تفحص کرین کہ امیر الدین کون ہے اور کہان ہے اور کیا جانتا ہے بہر حال اس خط کے ساتھ ایک اور لفافہ آپکے نام کا روانہ کرتا ہون۔ اُس مین صرف ایک خط مسودہ منشی صاحب ہے۔ کھلا ہوا اُس کو پڑھ کر میان امیر الدین کے پاس بھیج دیجئے گا۔ مگر گوند لگا کر اور اگر یہ منظور نہ ہو تو میری طرف سے منشی صاحب کے نام کے خط کا مسودہ لکھ کر میرے پاس بھیجے کہ اُس مسودہ کو صاف کر کے کہان بھیجون۔

**ایضاً** خداوند نعمت۔ شرف افزا نامہ پہنچا۔ شاہ اسرار الحق کے نام کا مکتوب اُن کی خدمت مین بھیج دیا گیا۔ جناب شاہ صاحب سالک مجذوب یا مجذوب سالک ہین اگر جواب بھجوا دین گے تو جناب مین ارسال کیا جائے گا قصیدہ کو بارہا دیکھا اور غور کی جس طور پر ہے اُس مین گنجایش اصلاح کی نہ پائی۔ یعنی لفظ کی جگہہ لفظ مرادف بالمعنی لانا صرف اپنی دستگاہ کا اظہار ہے ورنہ کوئی لفظ بے محل اور بے موقع نہیں۔ کوئی ترکیب فارسی ٹکسال سے باہر نہین۔ مگر ہان طرز گفتار کا بدلنا اُس کے واسطے چاہئیے۔ دوسرا قصیدہ اس زمین مین ایک اور لکھنا اور وہ تکلف بارد ہے۔ بلکہ شاید حضرت کو یہ منظور بھی نہ ہو۔ پس شرم کم خدمتی سے دل ریش اور فرط خجلت سے سر در پیش ہو کر قصیدہ کو اس لفافہ مین بھیجتا ہون۔ خدا کرے مورد عتاب

نہ ہون۔ غلہ کی گرانی آفت آسمانی امراض وموی بلائے جانی انواع واقسام کے اوہام وبثور شایع۔ چارہ ناسود مند وسعی ضایع۔ مین نہین جانتا کہ ۱۱ مئی ۱۸۵۷ء کو پہر دن چڑھے وہ فوج باغی میرٹھ سے دلی آئی تھی۔ یا خود قہر الٰہی کا پے درپے نزول ہوا تھا۔ بقدر خصوصیت سابق دلی ممتاز ہے۔ ورنہ سرتاسر قلمرو ہند مین فتنہ و بلا کا دروازہ باز ہے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۝ جناب میر امجد علی صاحب کو بندگی۔ جناب منشی نادر حسین خان صاحب کو سلام۔

**ایضاً** پیر و مرشد ۱۲ بجے تھے مین ننگا اپنے پلنگ پر لیٹا ہوا حقہ پی رہا تھا کہ آدمی نے آکر خط دیا۔ مین نے کھولا پڑھا۔ بھلے کو انگرکھا یا کرتا گلے مین نہ تھا اگر ہوتا تو مین گریبان پھاڑ ڈالتا حضرت کا کیا جاتا میرا نقصان ہوتا۔ سرے سے سنیئے آپ کا قصیدہ بعد اصلاح بھیجا اُس کی رسید آئی۔ کٹے کٹے شعر اُلٹے آئے اُن کی قباحت پوچھی گئی۔ قباحت بتائی گئی۔ الفاظ قبیح کی جگہ بے عیب الفاظ لکھہ دیئے گئے۔ لو صاحب یہ اشعار بھی قصیدہ مین لکھ لو۔ اس نگارش کا جواب آج تک نہیں آیا۔ شاہ اسرار الحق کے نام کا کاغذ اُن کو دیا۔ جواب مین جو کچھ اُنھون نے زبانی فرمایا۔ آپ کو لکھا گیا۔ حضرت کی طرف سے اس تحریر کا بھی جواب ملا ۝

| | |
|---|---|
| پُرہون مین شکوہ سے یون راگ سے جیسے باجا | اک ذرا چھیڑئیے پھر دیکھئے کیا ہوتا ہے |

سونچتا ہون کہ دونون خط بیرنگ گئے تھے۔ تلف ہونا کسی طرح متصور نہیں۔ خیر اب بہت دن کے بعد شکوہ کیا لکھا جائے۔ باسی کڑہی مین اُبال کیون آئے۔ بندگی بیچارگی۔ پانچ لشکر کا حملہ پے درپے اس شہر پر ہوا۔ پہلا باغیون کا لشکر اُس مین اہل شہر کا اعتبار لٹا۔ دوسرا لشکر خاکیون کا۔ اُس مین جان و مال و ناموس و مکان و مکین و آسمان و زمین و آثار ہستی سراسر لٹ گئے۔ تیسرا لشکر کال کا اُس مین ہزارہا آدمی بھوکے مرے۔ چوتھا لشکر ہیضہ کا اُس مین بہت سے پیٹ بھرے مرے۔ پانچوان لشکر تپ کا اُس مین تاب و طاقت نہ پائی اب تک اس لشکر نے شہر سے کوچ نہیں کیا۔ میرے گھر مین دو آدمی تپ مین مبتلا مین ایک بڑا لڑکا اور ایک میرا داروغہ۔ خدا ان دونون کو جلد صحت دے۔ برسات یہان بھی اچھی ہوئی ہے

لیکن نہ ایسی کہ جیسی کالپی اور بنارس مین۔ زمیندار خوش۔ کھیتیان تیار ہیں۔ خریف کا بیڑا پار ہے ربیع کے واسطے پوہ ماہ مین مینھ کی درکار ہے کتاب کا پارسل پرسون ارسال کیا جائیگا آہا ہاہا جناب حافظ محمد بخش صاحب میری بندگی۔ مغل علیخان غدر سے کچھ دن پہلے مستعفی ہوکر مر گئے ہے ہے۔ کیونکر لکھون حکیم رضی الدین خان کو قتل عام مین ایک خاکی نے گولی ماردی۔ اور احمد حسین خان اُن کے چھوٹے بھائی اُسی دن مارے گئے۔ طالع یار خان کے دونون بیٹے ٹونک سے رخصت لیکر آئے تھے غدر کے سبب جا نہ سکے یہین رہے۔ بعد فتح دہلی دونون بے گناہون کو پھانسی ملی۔ طالع یار خان ٹونک مین ہین۔ زندہ ہین پر یقین ہے کہ مردہ سے بدتر ہوں گے۔ میر چھوٹم نے بھی پھانسی پائی۔ حال صاحبزادہ میان نظام الدین کا یہ ہے کہ جہان سب اکابر شہر کے بھاگے تھے۔ وہ بھی بھاگ گئے تھے۔ بروودہ میں رہے اورنگ آباد مین رہے۔ حیدرآباد مین رہے۔ سال گزشتہ یعنی جاڑون مین یہان آئے۔ سرکار سے اُن کی صفائی ہوگئی۔ لیکن صرف جان بخشی۔ روشن الدولہ کا مدرسہ جو عقب کوتوالی چبوترہ ہے وہ اور خواجہ قاسم کی حویلی جس مین مغل علیخان مرحوم رہتے تھے وہ اور خواجہ صاحب کی حویلی یہ املاک خاص حضرت کالے صاحب کی اور کالے صاحب کے بعد میان نظام الدین کی قرار پاکر ضبط ہوئی۔ اور نیلام ہوکر روپیہ سرکار مین داخل ہو گیا۔ ہان قاسم جان کی حویلی جس کے کاغذ میان نظام الدین کی والدہ کے نام کے ہین وہ اُن کو یعنی میان نظام الدین کی والدہ کو مل گئی ہے۔ فی الحال میان نظام الدین پاک پٹن گئے ہین۔ شاید بھاولپور بھی جائیں گے۔

**ایضاً** پیر و مرشد آداب۔ غلطنامہ قاطع برہان کو بھیجے ہوئے تین دن۔ اور آپ کی خیر و عافیت مولوی حافظ عزیز الدین کی زبانی سُنے ہوئے دو دن ہوئے تھے کہ کل آپکا نوازشنامہ پہنچا۔ قاطع برہان کے پہنچنے سے اطلاع پائی معتقدان برہان قاطع برچھیان اور تلوارین پکڑ پکڑ کے اُٹھ کھڑے ہوئے ہین۔ ہنوز دو اعتراض مجھ تک پہنچے ہین۔ ایک تو یہ کہ قاطع برہان غلط ہے

یعنی ترکیب خلاف قاعدہ ہے۔ کلام قطع کیا جاتا ہے۔ برہان قاطع نہیں ہوسکتی ہے۔ لو صاحب برہان قاطع صحیح اور قاطع برہان غلط۔ مگر برہان قطع کی فاعل ہوسکتی ہے اور قطع کا فعل آپ نہیں قبول کرتے۔ قاطع برہان مین جو برہان کا لفظ ہے یہ مخفف برہان قاطع ہے۔ برہان قاطع کی رو کو قطع سمجھ کر قاطع برہان نام رکھا تو کیا گناہ ہوا۔ دوسرا ایراد یہ ہے مصرع
باانگشتیان ستیز بے جا ٭ انگلش کا نون تلفظ مین نہیں آتا۔ مین پوچھتا ہون خدا کے واسطے انگلش اور انگریز کا نون با علان کہاں ہے اور اگر ہے بھی تو ضرورت شعر کے واسطے لغات عربی میں سکون وحرکت کو بدل ڈالتے ہین اگر انگلش کے نون کو غنہ کر دیا تو کیا گناہ ہوا۔ وہ ورق جو چھاپے کا آپ کے پاس بھیجا ہے اُس کو غلط نامہ شاملہ کے بعد لگا کر جلد بندھوا لیجئے گا۔ حضرت کیون آپ نے مراسلہ اور میرے مکتوب کا حال پوچھا مصرع
این ہم کہ جوابے نہ نویسند جواب ست ٭ سمجھ لو اور چپ رہو میں نے مانا جس کو تم نے لکھا ہو وہ لکھے گا کہ میں نے مختار سے پوچھا۔ اس نے یوں کہا پھر میں نے یون کہا۔ اب یہ بات قرار پائی ہے تو اس تقریر کو حضرت ہی باور کرین گے فقیر کبھی نہ مانے گا۔ ایک حکایت سنو امجد علی شاہ کی سلطنت کے آغاز مین ایک صاحب میرے نیم آشنا یعنی خدا جانے کہان کے رہنے والے کسی زمانہ مین وارد اکبرآباد ہوئے تھے۔ کبھی یہان کے تحصیلدار بھی ہوگئے تھے زبان آور اور چالاک اکبرآباد میں نوکری کی جستجو کی کہیں کچھ نہ ہوا میرے ہان دو ایک بار آئے تھے پھر وہ خدا جانے کہاں گئے میں دلی آرہا کم وبیش بیس برس ہوئے ہونگے۔ امجد علی شاہ کے عہد مین اُن کا خط ناگاہ مجکو بسبیل ڈاک آیا۔ چونکہ اُن دنون میں دماغ درست اور حافظہ برقرار تھا مین نے جانا کہ یہ وہی بزرگوار ہین۔ خط مین مجکو پہلے یہ مصرعہ لکھا مصرع از بخت شکر دارم واز روزگار ہم ٭ آپ سے جُدا ہوکر بیس برس آوارہ پھرا اجے پور مین نوکر ہوگیا وہان سے دو برس کے بعد کہان گیا اور کیا کیا۔ اب لکھنؤ مین آیا ہون وزیر سے ملا ہون۔ بہت عنایت کرتے ہین۔ بادشاہ کی ملازمت اُنہین کے ذریعہ سے حاصل ہوئی ہے۔ بادشاہ نے خان اور

بہادر کا خطاب دیا ہے۔ مصاحبون مین نام لکھا ہے۔ مشاہرہ ابھی قرار نہیں پایا۔ وزیر کو مین نے آپ کا بہت مشتاق کیا ہے۔ اگر آپ کوئی قصیدہ حضور کی مدح میں اور عرضی یا خط جو مناسب جانیں وزیر کے نام لکھ کر میرے پاس بھیج دیجئے تو بیشک بادشاہ آپ کو بلائیں گے اور وزیر کا خط فرمان طلب آپ کو پہنچے گا۔ مین نے اُسی عرصہ مین ایک قصیدہ لکھا تھا۔ جس کی بیت اسم یہ ہے ؎

| | |
|---|---|
| امجد علی شہ آنکہ بہ ذوق دعاے او | صد رہ نماز صبح قضا کرد روزگار |

الخ متردد تھا کہ کس کی معرفت بھیجون۔ توکلتُ علی اللہ بھیج دیا رسید آگئی۔ صرف پھر دو ہفتہ کے بعد ایک خط آیا کہ قصیدہ وزیر تک پہنچا۔ وزیر پڑھ کر بہت خوش ہوا بہ آئین شایستہ پیش کرنے کا وعدہ کیا۔ مین متوقع ہون کہ میان بدرالدین مہرکن سے میری مُہر خطابی کھدوا کر بھیج دیجئے۔ چاندی کا نگینہ مربع اور قلم جلی فقیر نے سرانجام کر کے بھیج دیا۔ رسید آئی۔ اور قصیدہ کی بادشاہ تک گزرنے کی نوید۔ بس پھر دو مہینے تک اُدھر سے کوئی خط نہ آیا۔ میں نے جو خط بھیجا اُلٹا پھر آیا۔ ڈاک کا یہ توقیع کہ مکتوب الیہ یہان نہین۔ ایک مدت کے بعد حال معلوم ہوا کہ اس بزرگ کا وزیر تک پہنچنا اور حاضر رہنا سچ بادشاہ کی ملازمت اور خطاب ملنا غلط۔ بہادری کی مہر تم سے بغیر حاصل کئے مرشدآباد کو چلا گیا۔ چلتے وقت وزیر نے دو سو روپیہ دیئے تھے۔ ایک قاعدہ کلیہ ولی کا سمجھ لو۔ خالق کی قدرت مقتضی اِس کی ہے جو کہ اس شہر پناہ کے اندر پیدا ہوا۔ مرد یا عورت۔ خفقان۔ مراق۔ اُس کی خلقت و فطرت مین ہو۔ آٹھ دس برس کے بعد ساون کے آخر مین مینہ خوب برسا۔ لیکن نہ دریا جاری ہوئے نہ طوفان آیا۔ ہان شہر کے باہر ایک دن بجلی گری۔ دو ایک آدمی کچھ جانور تلف ہوئے۔ مکان گرے دس بیس آدمی دب کر مرے۔ دو تین شخص کوٹھے پر سے گر کر مرے۔ مراقیون نے غل مچانا شروع کیا۔ اپنے اپنے عزیزان بسفر رفتہ کو لکھا۔ جابجا اخبار نویسون نے اُن سے سُن کر درج اخبار کیا۔ لو اب دس بارہ دن سے مینہ کا نام نہیں۔ دھوپ آگ سے زیادہ تر تیز ہے

وہی خفقانی صاحب روتے پھرتے ہیں کہ کھیتیاں جلی جاتی ہیں. اگر مینھ نہ برسے گا تو پھر کال پڑے گا. مکانات کے گرنے کا حال یہ ہے کہ چار پانچ برس ضبط رہے. یغمائی لوگ کڑی تختہ کیواڑ، چوکھٹ بعض مکانات کی چھت کا مصالح سب لے گئے. اب اُن غربا کو وہ مکان ملے تو اُن مین مرمت کا مقدور کہان. فرمایئے مکانات کیوں کر نہ گرین.

**ایضاً** پیر و مرشد ایک نوازشنامہ آیا. اور دستنبو کے پہنچنے کا مژدہ پایا. اُس کا جواب یہی کہ کارپردازان ڈاک کا احسان مانا. اور اپنی محنت کو رائگان نہ جانا. چند روز کے بعد ایک عنایت نامہ اور پہنچا. گویا ساغر التفات کا دوسرا دور پہنچا. اب ضرور آپڑا کہ کچھ حال اس ستارہ دم دار کا لکھون. چنانچہ جس وقت سے وہ خط پڑا ہے. سوچ رہا ہون کہ کیا لکھون. چونکہ بسبب فقدان اسباب یعنی عدم رصد و کتاب کچھ نہین کہا جاتا ہے. ناچار مرزا صاحب کا مصرع زبان پر آجاتا ہے **مصرع** ازین ستارۂ دنبالہ دار می ترسم * یہ مطلع ہے. اور یہ پہلا مصرع ہے **مصرع** زخال گوشۂ ابروے یار می ترسم * کیا آپ مجکو بے ہنری اور ہیچ میرزی مین صاحبِ کمال نہیں جانتے. اور اس عبارت فارسی کو میرا مصداق حال نہیں مانتے.
پیش ملا طبیب و پیش طبیب ملا پیش ہیچ ہر دو و پیش ہر دو ہیچ آرایش مضامین شعر کے واسطے کچھ تصوف کچھ نجوم لگا رکھا ہے ورنہ سوائے موزونی طبع کے یہان اور کیا رکھا ہے. بہرحال علم نجوم کے قاعدہ کے موافق جب زمانہ کے مزاج مین فساد کی صورتین پیدا ہوتی ہین، تب سطح فلک پر یہ شکلین دکھائی دیتی ہین جس برج مین یہ نظر آئے اُس کا درجہ و دقیقہ دیکھتے ہین ہزار طرح کی چال ڈالتے ہین، تب ایک حکم لگاتے ہین. شاہجہان آباد مین بعد غروب آفتاب اُفق غربی شہر پر نظر آتا تھا. اور چونکہ اُن دنون مین آفتاب اول میزان مین تھا تو یہ سمجھا جاتا تھا کہ یہ صورت عقرب مین ہے درجہ و دقیقہ کی حقیقت نامعلوم رہی. بہت دن شہر مین اس ستارہ کی دھوم رہی. اب دس بارہ دن سے نظر نہین آتا. وہان شاید اب نظر آتا ہے جو آپ نے اس کا حال پوچھا ہے بس مین اتنا جانتا ہون کہ یہ صورتین قہر الٰہی کی ہین

اور ویلیین ملک کی تباہی کی۔ قران النحسین پھر کسوف۔ پھر خسوف۔ پھر یہ صورت پُر کدورت عیاذاً باللہ و پناہ بخدا۔ یہان پہلی نومبر کو بدھ کے دن حسب الحکم حکام کوچہ و بازار مین روشنی ہوئی اور شب کو کمپنی کا ٹھیکہ ٹوٹ جانا اور قلمرو ہند کا بادشاہی عمل مین آنا سنایا گیا۔ نواب گورنر جنرل لارڈ کیننگ بہادر کو ملکہ معظمہ انگلستان نے فرزند ارجمند خطاب دیا اور اپنی طرف سے نائب اور ہندوستان کا حاکم کیا۔ مین قصیدہ پہلے ہی اس تہنیت مین لکھ چکا ہون جناب بہ شمول دستنبو نظر انور سے گذرا ہوگا ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| تا نہالِ دوستی کے بر دہد | | حالیا رفتیم و تخمے کاشتیم | |

ایضاً حضرت پیر و مرشد اگر آج میرے سب دوست و عزیز یہان فراہم ہوتے اور ہم اور وہ باہم ہوتے تو مین کہتا کہ آؤ اور رسم تہنیت بجالاؤ۔ خدا نے پھر وہ دن دکھایا کہ ڈاک کا ہرکارہ انوار الدولہ کا خط لایا۔ مصرع این کار کہ مے بینم بہ بیداریست یارب یا بخواب۔ منہ پیٹتا ہون اور سر پٹکتا ہون کہ جو کچھ لکھا چاہتا ہون نہین لکھ سکتا ہون۔ آلہی حیات جاودانی نہین مانگتا۔ پہلے انوار الدولہ سے مل کر سرگذشت بیان کرون۔ پھر اُن کے بعد مرون روپیہ کا نقصان اگرچہ جان کاہ اور جان گزا ہے۔ پر بموجب تلف المال خلف العمر غم فزا ہے جو روپیہ ہاتھ سے گیا ہے اُس کو عمر کی قیمت جانیئے اور ثبات ذات و بقائے عرض و ناموس کو غنیمت جانیئے۔ اللہ تعالیٰ وزیر اعظم کو سلامت رکھے۔ اور اس خاندان کے نام و نشان و غوو شان کو برقرار تا قیامت رکھے۔ مین نے گیارھوین مئی ۱۸۵۷ء سے اکتیسوین جولائی ۱۸۵۸ء تک روداد نثر مین بعبارت فارسی ناآمیختہ بعربی لکھی ہے۔ اور وہ پندرہ سطر کے مسطر سے چار جزو کی کتاب آگرہ کو مفید الخلائق مین چھپنے کو گئی ہے۔ دستنبو اسکا نام رکھا ہے اور اُس مین صرف اپنی سرگذشت اور اپنے مشاہدہ کے بیان سے کام رکھا ہو بعد چھپ جانے کے وہ نسخہ حضرت کی نظر سے گزرانونگا اور اُس کو ہم سخنی اور ہمزبانی جانونگا جناب میر امجد علی صاحب کا جو آپکے خط مین ذکر نہین آیا ہے تو اس خیر خواہ احباب کا

دل گھبرایا ہے۔ اب جو خط لکھیئے تو اُن کی خیر و عافیت بہر نمط لکھیئے۔ اُن کو بندگی اور جناب منشی نادر حسین خان صاحب کو سلام پہنچے۔

**ایضاً** پیر و مرشد معاف کیجئے گا مین نے جمنا کا کچھ حال نہ لکھا۔ یہان کبھی کسی نے اِس دریا کی کوئی حکایت ایسی نہین کی کہ جس سے استبعاد اور استعجاب پایا جائے پرسش کے بعد بھی کوئی بات نہین سُنی۔ سنیئے تو سہی موسم کیا ہے گرمی۔ جاڑا۔ برسات تین فصلین اکٹھی ہو گئی ہین۔ تگرگ باری علاوہ ایک بحر روان کی حقیقت متغیر ہو جائے تو محل استعجاب کیون ہو۔ اور یہ بات کہ دلی مین تغیر نہ ہو۔ اور پورپ مین ہو۔ اسکی وجہ یہ ہے کہ یہان جمنا بانفرادہ رہی ہے اور وہان کہین کین کہین اور ندی کہین گنگا باہم مل گئی ہین۔ مجمع البحار ہی۔ حضرت نے خوب وکالت کی۔ مولانا قلق سے تقصیر میری معاف نہ کروائی۔ کہہ وو گے کہ گناہ معاف ہو گیا مین بغیر سارٹیفکٹ کے کب مانون گا یہ دن مجھ پر بڑے گذرتے ہین۔ گرمی مین میرا حال بعینہ وہ ہوتا ہے۔ جیسا زبان سے پانی پینے والے جانورون کا۔ خصوصاً اس تموز مین کہ غم و ہم کا ہجوم ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| آتشِ دوزخ میں یہ گرمی کہان | | سوزِ غم ہائے نہانی اور ہے | |

**ایضاً** قبلہ و کعبہ وہ عنایت نامہ جس مین حضرت نے مزاج کی شکایت لکھی تھی پڑھکر بے چین ہو گیا ہون۔ اور عرض کر چکا ہون کہ مزاج کا حال مفصل لکھیئے۔ چونکہ آپنے کچھ نہیں لکھا تو اور زیادہ مشوش ہون بنسخہ رفع تشویش یعنی شفقت نامہ جلد بھیجئے۔ جناب منشی نادر حسین خان صاحب کا کچھ حال معلوم نہین۔ حضرت میر امجد علی صاحب کا کچھ حال معلوم نہین متوقع ہون کہ اِن دونون صاحبون کی خدمت مین میرا سلام پہنچے اور آپ اِن کی خیر و عافیت لکھین۔ کبوترون کا نسخہ جیسا کہ میرے پاس آیا بجنسہ ارسال کرتا ہون۔ آپ کو معلوم ہو گا کہ میرن صاحب نے انتقال کیا یہ چھوٹے بھائی تھے مجتہد العصر لکھنؤ کے نام اُن کا سید حسین اور خطاب سید العلما نقش نگین۔ میر حسین ابن علی مین نے ان کی رحلت کی ایک تاریخ پائی۔

اُس مین پانچ بڑھتے ہین یعنی ۱۲۰۷ ہوتے تھے۔ تخرجہ نئی روش کا میرے خیال مین آیا
مین تو جانتا ہون اچھا ہے دیکھون آپ پسند فرماتے ہین یا نہین۔ قطعہ

| | |
|---|---|
| حسین ابن علی ابروے علم و عمل | کہ سید العلما نقش خاتمش بودے |
| نماند و ماندے اگر بودے پنج سال دگر | غم حسین علی سال ماتمش بودے |

زیادہ حد ادب۔ فقط۔

ایضاً پیر و مرشد یہ خط لکھنا نہین ہے باتین کرنی ہین۔ اور یہی سبب ہے کہ مین القاب وآداب نہین لکھتا۔ خلاصہ عرض کا یہ ہے کہ آج شہر مین بدرالدین علی خان کا نظیر نہین۔ بس مُہر اور کون کھود سکے گا۔ ناچار مین نے آپ کا نوازشنامہ جو میرے نام تھا وہ اُن کے پاس بھجوا دیا۔ اُنھون نے رقعہ میرے نام آج بھیجا۔ سو وہ رقعہ حضرت کی خدمت مین بھیجتا ہون آپ پڑھ لین اور سمجھ لین اور نگین باحتیاط ارسال فرماوین۔ پھر اُس کے بھیجنے کی بھی ضرورت نہین ہے۔ جب مین عرض کرون تب بھیجئے گا۔ تعجب ہے کہ جناب میر امجد علی صاحب قلق کا اس خط مین سلام نہ تھا۔ متوقع ہون کہ چھاپے کے قصیدے اُن کو سنا دیئے جاوین۔ اور میری بندگی کہی جاوے۔ جناب منشی نادر حسین خان صاحب کو میرا سلام بہ ہزار اشتیاق پہنچے۔

ایضاً لله الشکر کہ پیر و مرشد کا مزاج اقدس بہ خیر و عافیت ہی۔ پہلے نوازشنامہ کا جواب باآنکہ وہ مشتمل ایک سوال پر تھا۔ ہنوز لکھنے نہین پایا۔ کہ کل ایک مکرمت نامہ آیا۔ بندہ عرض کر چکا ہے کہ مسہل مین ہون چنانچہ کل میرا مسہل ہو گا۔ اس سبب سے اس توقیع کا پاسخ لکھا نہ ہو سکا اور لکھتا بھی تو یہی لکھتا جو آپنے لکھا ہے۔ ارنی کی رے کی حرکت و سکون کے باب مین قول فیصل یہی ہے جو حضرت نے لکھا ہے۔ اگر تقطیع شعر مساعدت کر جائے۔ اور ارنی بر وزن خیمے گنجایش پائے تو نعم الاتفاق ہے ورنہ قاعدہ تصرف مقتضی جواز ہی
مرزا عبدالقادر بیدل ؎

| | |
|---|---|
| چو رسی بطور ہمت ارنی مگو و مگریز | کہ نیرزد این تمنا بجواب لن ترانی |

اسد اللہ بیگ غالب ؎

رفت آنکہ ما ز حسن مدارا طلب کنیم
ہر رشتہ در کف ارنی گوے طور بود

زوائد سے فارغ ہو کر عرض کرتا ہون۔ کہ ہائے کیا غزل لکھی۔ قبلہ آپ فارسی کیون نہیں کہا کرتے کیا پاکیزہ زبان ہے اور کیا طرز بیان۔ کیا مین سخن ناشناس اور ناانصاف ہون کہ ایسے کلام کے حک و اصلاح پر جرأت کرون **مصرع** چہ حاجت ست بشاطہ روے زیبا را۔ ہان ایک جگہ آپ تحریر مین سہو کر گئے ہین **مصرع** اے مطرب جادو فن بازم رہ ہوشم زن ۞ دو میم آپڑے ہین ایک میم محض بیکار ہے دیگر کی جگہ آپ بازم لکھ گئے ہین ؎ اے مطرب جادو فن دیگر رہ ہوشم زن آپ دیکھیے اور صاحبون کی غزلین کب آتی ہین۔ اتنی عنایت فرمایئے گا کہ صاحب کے تخلص کے ساتھ اُن کا اسم مبارک اور کچھ حال رقم کیجئے گا۔ زیادہ حد ادب۔

**ایضاً** کیون کر کہون کہ مین دیوانہ نہیں ہون۔ ہان اتنے ہوش باقی ہین کہ اپنے کو دیوانہ سمجھتا ہون واہ کیا ہوشمندی ہے کہ قبلہ ارباب ہوش کو خط لکھتا ہون نہ القاب نہ آداب نہ بندگی نہ تسلیم سُن غالب ہم تجھ سے کہتے ہین بہت مصاحب نہ بن۔ اے ایاز حد خود بشناس مانا کہ تو نے کئی برس کے بعد نوبیت کی غزل لکھی ہے اور آپ اپنے کلام پر وجد کر رہا ہے مگر یہ تحریر کی کیا روش ہے۔ پہلے القاب لکھ پھر بندگی عرض کر۔ پھر ہاتھ جوڑ کر مزاج کی خبر پوچھ پھر عنایت نامہ کے آنے کا شکر ادا کر۔ اور یہ کہہ کہ جو مین تصور کر رہا تھا وہ ہوا یعنی جس دن صبحکو مین نے خط بھیجا۔ اُسی دن آخر روز حضور کا فرمان پہنچا۔ معلوم ہوا کہ حرارت ہنوز باقی ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رفع ہو جائے گی موسم اچھا آگیا ہے ؎

گرمی از آب برون رفت و حرارت ز ہوا
محمل مہر جہانتاب بمیزان آمد

اگر صرف تبرید و تعدیل سے کام نکل جائے تو کیا کہنا ہے ورنہ بحسب رائے طبیب تنقیہ کر ڈالیے مجکو بھی آج دسوان منضج ہے۔ پانچ سات دن کے بعد مسہل ہو گا۔

**ایضاً** پیر و مرشد۔ آداب۔ مزاج مقدس۔ میرا جو حال آپنے پوچھا اس پرسش کا شکر

بجالاتا ہون۔ اور عرض کرتا ہون کہ آپ کا بندہ بے درم خریدہ اچھی طرح ہے۔ ایک فصد بائیں منضج۔ چار مسہل۔ کہان تک آدمی کو ضعیف نہ کرے۔ بارے آفتاب عقرب مین آگیا۔ پانی برف آب ہو گیا ہے۔ کابل وکشمیر کا میوہ بکنے لگا ہے۔ یہ ضعف ضعفِ قسمت تو نہیں کہ ایسے ایسے اُمور اُس کو زائل کرسکین غزلون کو پرسون سے پڑھ رہا ہون۔ اور وجد کر رہا ہون خوشامد میرا شیوہ نہین ہے۔ جو اُن غزلون کی حقیقت میری نظر مین ہے وہ مجھ سے سُن لیجئے اور میری دادو دینے کی داد دیجئے۔ مولانا قلق نے متقدمین یعنی امیر خسرو وسعدی وجامی کی روش کو سر حد کمال کو پہنچایا ہے۔ اور میرے قبلہ وکعبہ مولانا شفق اور مولانا ہاشمی اور مولانا عسکری متاخرین یعنی صائب وکلیم وقدسی کے انداز کو آسمان پر لے گئے ہین اور تکلف وتملق سے کہتا ہون تو مجکو ایمان نصیب نہ ہو۔ یہ جو آپ اپنے کلام کے حک واصلاح کے واسطے مجھ سے فرماتے ہین یہ آپ میری آبرو بڑہاتے ہین۔ کوئی بات بیجا ہو۔ کوئی لفظ ناروا ہو تو مین حکم بجالاؤن زیادہ حد ادب۔

**ایضاً** قبلہ وکعبہ کیا لکھون۔ امور نفسانی مین اضداد کا جمع ہونا محالات عادیہ مین سے ہے کیونکر ہوسکے ایک وقت خاص مین ایک امر خاص موجب انشراح کا بھی ہوا اور باعث انقباض کا بھی ہو۔ یہ بات مین نے آپکے اس خط مین پائی کہ اُس کو پڑہ کر خوش بھی ہوا اور غمگین بھی ہوا۔ سبحان اللہ اکثر امور مین تم کو اپنا ہم طالع پاتا ہون۔ عزیزون کی ستم کشی اور رشتہ دارون سے ناخوشی میرا ہم قوم تو سراسر قلم رو ہند مین نہین سمرقند مین دو چار۔ یا دشت خفچاق مین سو دو سو ہون گے۔ مگر ہان اقربائے سببی ہین۔ سو پانچ برس کی عمر سے اُن کے دام مین اسیر ہون۔ اکسٹھ برس ستم اُٹھاتے ہین ؎

| | |
|---|---|
| گرو ہم شرح ستم ہائے عزیزان غالب | رسم امید ہمانا ز جہان برخیزد |

نہ تم میری خبر لے سکتے ہو نہ مین تم کو مدد دے سکتا ہون۔ اللہ اللہ دریا سارا تیر چکا ہون ساحل نزدیک ہے دو ہاتھ لگائے اور بیڑا پار ہے ؎

| | |
|---|---|
| عمر بھر دیکھا کیا مرنے کی راہ | مرگئے پر دیکھیے دکھلائیں کیا |

شاہ اسرار الحق کو حافظ نظام الدین صاحب کا خط بھجوا دیا۔ ہفتہ بھر کے بعد جواب مانگا جواب دیا کہ اب بھیجتا ہوں۔ دس بارہ دن ہوئے کہ حضرت خود تشریف لائے۔ جواب آپکے اور حافظ جی کے خط کا مانگا کہا کہ کل بھیج دونگا۔ اس واقعہ کو آج قریب دو ہفتہ کے عرصہ ہوا۔ ناچار اُن کے جواب سے قطع نظر کرکے آپ کو یہ چند سطرین لکھین ؎

| | |
|---|---|
| از خون دل نوشتم نزدیک دوست نامہ | انی رایت دہرا فی ہجرک القیامہ |

حافظ جی صاحب کو میری بندگی کہیے گا اور یہ خط اُن کو پڑھوا دیجیے گا۔ جناب منشی نادر حسین خان صاحب کو میر اسلام پہنچے۔ اگرچہ آپ مبتلائے رنج والم ہو مگر یہ شرط کیا کم ہے کہ انوار الدولہ کے ہم ورد ہو۔ مورد ستمہائے روزگار ہونا شرافت ذاتی کی دلیل ہے ساطع اور برہان ہے قاطع ہان حضرت بہت دن سے جناب میر امجد علی صاحب کا کچھ حال معلوم نہیں اُن کے تخلص نے مجکو حیران کر رکھا ہے یعنی قلق میں مبتلا ہون آپ اُن کا حال لکھیے۔ خواجہ اسمٰعیل خان صاحب کہان ہین۔ اور کس طرح۔ سنیئے قبلہ مین تو آپ سے شاہ انوار الحق کے خط کے جواب کا طالب نہیں ہون۔ کہ آپ اُنکے خط کے حاصل ہونے کے انتظار مین مجکو خط نہ لکھ سکین مترصد ہون کہ اس اپنے خط کا جواب جلد پاؤن۔

## بنام میر افضل علی عرف میرن صاحب

سعادت و اقبال نشان میر افضل علی صاحب المعروف بہ میرن صاحب خدا اُنکو سلامت رکھے اور پھر تمھاری صورت مجکو دکھاوے۔ تمہارا خط پہنچا۔ آنکھون سے لگایا۔ آنکھون مین نور آیا۔ دل پر رکھا مزہ پایا۔ کل تک اُس نام کو سُن کر شرماتے تھے۔ اور آپ ہی آپ کھلے جاتے تھے اب بن بن کر باتین بناتے ہو اور ہم کو کڑیاں سناتے ہو۔ کاشکے تم یہان آجاؤ تب اس تحریر کا مزہ پاؤ میر مہدی صاحب وہ تحریر تمھاری بہ نسبت میرے دیکھکر بہت خفا ہوئے چنانچہ اب جو تمہاری ان کی ملاقات ہوگی تو تم کو معلوم ہوگا۔ بھائی تمھارے سالے صاحب غرور کے پتلے مین دو ایکبار

میں نے اُن کو بلایا اُنھوں نے کرم نہ فرمایا۔ تم سچ کہتے ہو یہ لوگ اور ہی آب و گل کے ہیں۔ تمھاری ان کی کبھی نہ بنے گی اور گھڑی نہ چھنے گی۔ وہیں بیٹھے رہو دیکھو خدا کیا کرتا ہے انشاء اللہ تعالےٰ یہ رنج و عذاب کا زمانہ جلد گزرتا ہے۔ میر سرفراز حسین صاحب کو میری دعا کہنا اور کہنا بھائی وہ زمانہ آیا ہے کہ سینکڑوں عزیز راہی ملک عدم ہوئے۔ سینکڑوں ایسے مفقود الخبر ہوئے کہ اُن کی مرگ و زیست کی خبر نہیں دو چار جو باقی رہے ہیں خدا جانے کہاں بستے ہیں کہ ہم اُن کے دیکھنے کو ترستے ہیں۔ میر نصیر الدین کو پہلے بندگی پھر دعا۔ دوشنبہ ۹۔ نومبر ۱۸۵۸ء بین الظہر و العصر۔ حوالہ میر مہدی طال عمرہٗ۔

**ایضاً** برخوردار کامگار میر فضل علی عرف میرن صاحب طال عمرہٗ۔ بعد دعا کے واضح رائے سعادت انتمائے ہو۔ آپ کا خط پہنچا اگرچہ میں نے صرف پڑھا میر مہدی کے جلانے کو لکھتا ہوں کہ میں نے آنکھوں سے لگایا۔ ہاں صاحب تم نے جو لکھا ہے کہ قبلہ و کعبہ کہنے سے وہ صاحب بہت خوش ہوتے ہیں۔ کیوں نہ خوش ہوں خوشی کی بات ہے۔ تمھارے سر کی قسم میں گویا دیکھ رہا ہوں اور میری نظر میں پھر رہا ہے۔ وہ میر سرفراز حسین کا شرما کر آنکھیں نیچی کرنی اور مسکرانا خدا کبھی مجکو بھی وہ صورت دکھائے۔ میر نصیر الدین یہاں آگئے ہیں۔ تم مجتہد العصر اور حکیم میر اشرف علی کو میری دعا کہنا اور میر مہدی پوچھیں تو کہنا کہ تم کو کچھ نہیں لکھا۔ کل میں نے خبر منگوائی تھی سو لڑکی کو ابھی تپ آئے جاتی ہے یقین ہے کہ تم نے وہاں پہنچ کر مولوی مظہر علی کو خط لکھا ہوگا۔ ہاں تم کو ضرور ہے اُن سے نامہ و پیام کی رسم رکھنی۔ والدعا۔ چارشنبہ ششم جولائی ۱۸۵۹ء

**ایضاً** میری جان تمھارا رقعہ پہنچا۔ نہ کھلا کہ میر سرفراز حسین جے پور کیوں جاتے ہیں۔ بہر حال میر مہدی کو دعا کہنا۔ اور میر سرفراز حسین سے یہ پوچھنا کہ تم جے پور چلے میں نے تم کو خدا کو سونپا تم مجھے کس کو سونپ چلے۔ جواب کا طالب غالب ۲۱۔ جولائی ۱۸۶۴ء

## بنام مرزا قربان علی بیگ خان صاحب سالک

وللہ حسن الطاف خفیہ۔ خیر و عافیت تمھاری معلوم ہوئی۔ دم غنیمت ہے۔ جان ہے تو جہان ہے

کہتے ہین کہ خدا سے نا امیدی کفر ہے مین تو اپنے باب مین خدا سے نا امید ہو کر کافر مطلق ہو گیا موافق عقیدہ اہل اسلام جب کافر ہو گیا تو مغفرت کی بھی توقع نہ رہی چل بھئی نہ دنیا نہ دین۔ مگر تم حتی الوسع مسلمان بنے رہو۔ اور خدا سے نا اُمید نہ ہو۔ اِن مع العسر الیسر اکو اپنے نصب العین رکھو۔ ع در طریقت ہر چہ پیش سالک آید خیر اوست ٭ گھر مین تمھارے سب طرح خیر و عافیت ہے۔ محمد میرزا پنجشنبہ اور جمعہ کو داستان کے وقت آجاتا ہے۔ رضوان ہر روز شب کو آتا ہے۔ یوسف علیخان عزیز سلام اور باقر اور حسین علی بندگی کہتے ہین کلو داروغہ کورنش عرض کرتا ہے۔ اور ون کو یہ پایہ حاصل نہیں کہ وہ کورنش بھی بجا لائین خط بھیجتے رہا کرو۔ والدعا۔ اپنی مرگ کا طالب غالب صبح دوشنبہ ۶۔ صفر و ۱ جولائی سالحال۔

**ایضاً** میری جان کن اوہام مین گرفتار ہے۔ جہان باپ کو پیٹ چکا اب چچا کو بھی رو تجکو خدا جیتا رکھے۔ اور تیرے خیالات و احتمالات کو صورت وقوعی دے۔ یہان خدا سے بھی توقع باقی نہین مخلوق کا کیا ذکر کچھ بن نہین آتی۔ اپنا آپ تماشائی بن گیا ہون۔ رنج و ذلت سے خوش ہوتا ہون یعنی مین نے اپنے کو اپنا غیر تصور کیا ہے جو دکھ مجھے پہنچتا ہے کہتا ہون لو غالب کے ایک اور جوتی لگی بہت اتراتا تھا کہ مین بڑا شاعر اور فارسی دان ہون۔ آج دور دور تک میرا جواب نہین لے اب تو قرضدارون کو جواب دے۔ سچ تو یون ہے کہ غالب کیا مرا بڑا الحد مرا۔ بڑا کافر مرا ہم نے ازراہ تعظیم جیسا بادشاہون کو بعد اُن کے جنت آرامگاہ و عرش نشیمن خطاب دیئے ہین۔ چونکہ یہ اپنے کو شاہ قلمرو سخن جانتا تھا۔ سقر مقر اور ہاویہ زاویہ خطاب تجویز کر رکھا ہے۔ آیئے نجم الدولہ بہادر ایک قرضدار کا گریبان مین ہاتھ ایک قرضدار بھوگ سُنا رہا ہے۔ مین اُن سے پوچھ رہا ہون۔ اجی حضرت نواب صاحب۔ نواب صاحب کیسے۔ اور غلان صاحب آپ سلجوقی اور افراسیابی ہین یہ کیا بے حرمتی ہو رہی ہے کچھ تو اُکسو کچھ بولو۔ بولے کیا بے حیا بے غیرت کوٹھی سے شراب۔ گندھی سے گلاب۔ بزاز سے کپڑا۔ میوہ فروش سے آم۔ صراف سے دام قرض لئے جاتا ہے یہ بھی تو سونچا ہوتا کہان سے دون گا۔

## بنام مرزا شمشاد علی بیگ خان صاحب رضوان

فرزند دلبند شمشاد علی بیگ خان کو۔ اگر خفا نہ ہون تو دعا اور اگر آزردہ ہون تو بندگی۔ غازی آباد سے جا کر طبع اقدس ناساز ہوگئی مصرع ع از آمدن کعبہ پشیمان شدہ باشی ٭ قربان علی بیگ خان کو دعا کہنا مرزا تفضل حسین خان کو دعا کہنا۔ اور اُن کا حال لکھنا۔ آج شنبہ ۴۔ نومبر کی ہے۔ پرسون نواب صاحب دورہ کو گئے ہین۔ فرما گئے ہین کہ دو ہفتہ مین آؤن گا۔ اگر چار روز یہان رہینگے پھر نمایش گاہ بریلی کی سیر کو جائین گے۔ وہان سے پھر کر جب آئین گے تو صاحب کمشنر بریلی کا انتظار فرمائین گے وہ پنجم دسمبر تک آجائین گے۔ تین دن جشن رہے گا۔ اُس کے دو چار روز بعد غالب رخصت ہوگا۔ خدا کرے تم تک زندہ پہنچ جائے۔ پیر جی بہت یاد آتے ہین اُن کو دعا کہنا اور یہ کاغذ پہلے تم پڑہنا پھر سالک کو پڑہانا۔ پھر میان خواجہ امان اور حکیم رضا خان کو دکھانا۔ پھر مرزا تفضل حسین خان کے پاس لے جانا۔ اس قصیدہ کے ساتھ کی نثر نواب ضیاء الدین خان یا مرزا ثاقب سے مانگ لینا۔ اور اُسکی نقل کر لینا۔ اور قاطع برہان کا حال لکھنا۔ مین نے تین روپیہ کی ہنڈوی سو روپیہ کی باقی حکیم جی کو بہیجدی ہے حضرت نے رسید بھی نہین لکھی اُن سے رسید لکھوا بھیجو۔ اور سب جلدون کے شیرازے بندھ جائین اور موٹا کاغذ دونون طرف لگ جائے خبردار کوئی نسخہ بے جلد نرہے۔ تین سو مجلد کے تیار ہونے کی خبر اور بقیہ حساب میرے پاس بہیجدینا یا روپیہ فوراً بھیج دون گا یا آکر دون گا۔ گورنر کا حال لکھو۔ کون کون حاضر ہوا کس کس کی ملاقات ہوئی۔ فرخ سیر کے دادا صاحب آئے ہین یا نہین اگر آئے ہین تو روداد مفصل لکھو ہان بھائی ٹونک والے سید سراج احمد کا بھی حال ضرور لکھنا علی نقی خان وزیر شاہ اودھ کی حقیقت بھی ضرور لکھنا۔ اور مجکو ان مقاصد کے جواب کا منتظر سمجھنا آج دوشنبہ ۹۔ نومبر کی ہے آٹھ دن مین خط کی آمد و شد یقینی ہے نودن راہ دیکھون گا۔ دسوین دن اگر تمہارا خط نہ آیا تو مین تمہارا رافضی بن جاؤن گا۔ مطالب مندرجہ کے جواب کا طالب غالب۔

**ایضاً** مرزا رسم تحریر خطوط بسبب ضعف ترک ہوتی جاتی ہے۔ تحریر کا تارک نہیں ہون بلکہ

متروک ہون۔ اب مجھے ویسا نہ سمجھو جیسا چھوڑ گئے ہو۔ رام پور کے سفر مین تاب و طاقت حسن فکر لطف طبیعت یہ سب اسباب لٹ گیا۔ اگر تمھارے خط کا جواب نہ لکھون تو محل ترحم ہی نہ مقام شکایت سنو میرے خط کے نہ پہنچنے سے تم کو تشویش کیون ہو۔ جب تک زندہ ہون غمزدہ و افسردہ ناتوان و بیجان ہون۔ جب مر جاؤنگا تو میرے مرنے کی خبر سن لوگے۔ پس جب تک میرے مرنے کی خبر نہ سنو جانا کہ غالب جیتا ہے۔ خستہ و نشرمدر بخوردو رومندیہ سطرین لکھ کر اس وقت تمھارے بھائی پاس بھیجتا ہون مگر اُن کو ہمیشہ سفر در وطن ہے۔ بفرض محال اگر گھر مین ہین تو عنایت اللہ اُن کو مسنہ محمد مرزا کو دے سکے گا۔ ربیع الثانی جمعہ کا دن صبح کا وقت ہے۔

## بنام مرزا باقر علی خان صاحب کامل

اقبال نشان مرزا باقر علی خان کو غالب نیم جان کی دعا پہنچے۔ تمھارا خط آیا۔ تمھارے روزگار کی درستی آگے سُن چکا تھا۔ اب تمھارے لکھنے سے دیکھ بھی لی۔ دل میرا خوش ہوا اور تم خاطر جمع رکھو جیسا کہ مہاراج نے تم سے کہا ہے تمھاری ترقی انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہو گی مجھ سے جو تم گلہ کرتے ہو خط کے نہ بھیجنے کا بھائی اب میری اُنگلیان نکمی ہو گئی ہین۔ اور بصارت مین بھی ضعف آگیا ہے دو سطرین نہین لکھ سکتا۔ اطراف و جوانب کے خطوط آئے ہوئے دھرے رہتے ہین جب کوئی دوست آجاتا ہے مین اُس سے جواب لکھوا دیتا ہون۔ پرسون کا تمھارا خط آیا ہوا دھرا تھا۔ اب اس وقت مرزا یوسف علیخان آگئے مین نے اُن سے یہ خط لکھوا دیا۔ تمھاری دادی اچھی طرح ہے۔ تمھارا بھائی اچھی طرح ہے۔ تمھارے گھر میں سب طرح خیر و عافیت ہی۔ تمھاری لڑکی اچھی طرح ہے۔ کبھی روز کبھی دوسرے تیسرے میرے پاس آجاتی ہے۔

**ایضاً** نور چشم و راحت جان مرزا باقر علی خان کو فقیر غالب کی دعا پہنچے۔ تمھارا خط جو میرے خط کے جواب مین تھا وہ مجکو پہنچا۔ اُس میں کوئی بات جواب طلب نہ تھی۔ اس خط مین ایک نئے امر کی تمھین اطلاع دیتا ہون وہ امر یہ ہے کہ مین نے اگلے مہینے مین سبد چین کی ایک جلد مع عرضی اقبال نشان مرزا تفضل حسین خان کی معرفت الور کو بھجوائی تھی سوا ب کے ہفتے مین حضور پُر نور مہاراؤ راجہ بہادر کا

چکے ہین۔ ان باتون کا جواب مجکو لکھو تصویر کے باب مین جو کچھ لکھو وہ کرون اور ان مقدمات سے اطلاع پاؤن جواب جلد لکھو اور مفصل لکھو۔ از غالب نگاشتہ و روان داشتہ شنبہ ۲۳۔ اکتوبر ۱۸۵۸ء

**ایضاً** میان تمھارے کمال کا حال معلوم کرکے مین بہت خوش ہوا۔ اگر مجکو کبھی انگریزی لکھوانا ہوگا تو یہان سے اُردو مین لکھکر بھیج دونگا تم وہان سے انگریزی لکھکر بھیج دیا کرنا۔ قصہ قاصدان شاہی مین نے دیکھا۔ اصلاح کے باب مین سونچا کہ اگر سب فقرون کو مقفٰی اور عبارت کو رنگین بنانے کا قصد کرون تو کتاب کی صورت بدل جائے گی۔ اور شاید تم کو بھی یہ منظور نہ ہو۔ ناچار اس پر قناعت کی کہ جو الفاظ ٹکسال سے باہر تھے وہ بدل ڈالے۔ مثلاً "وے" کو کہ یہ گنوارو بولی ہے۔ "وہ" یہ ٹھیٹ اُردو ہے۔ "کرانا" یہ بیرونجات کی بولی ہے "کروانا" یہ فصیح ہے۔ "راجے" یہ غلط ہے "راجہ" صحیح ہے۔ کہین کہین روابط و ضمائر نامربوط تھے اُن کو مربوط کر دیا ہے۔ اور ایک جگہ "گہنے بسے" یہ لفظ میری سمجھ مین نہ آیا اس کو تم سمجھ لینا۔ باقی اور سب مربوط اور خوب صاف ہے۔ حاجت اصلاح کی نہین۔ صاحب کتابین کب روانہ ہونگی۔ دوالی بھی ہو لی۔ اگر گنگا جانیکا قصد ہو تو بھائی میری کتابین بھیجکر جانا۔ اور ہان یہ مین نہین سمجھا کہ مرزا مہر کی بنائی ہوئی سات کتابین بھی انہین کتابون کے ساتھ بھیجوگے یا وہ اپنے طور پر جُدا روانہ کرینگے۔ وہ تم نے اپنی بنوائی ہوئی کتاب کا آٹھ دن کا وعدہ کیا تھا اور اس وعدہ سے یہ بات تراوش کرتی تھی کہ سات وہ کتابین پہلے روانہ ہونگی اور وہ ایک کتاب ہفتہ کے بعد سو وہ ہفتہ بھی گزر گیا۔ یقین ہے کہ اب وہ سب یک جا پہنچین اور شاید کل پرسون آجائین۔ "وہ نمبر اخبار کا جو تم نے مجکو بھیجا تھا اُس مین او منٹمن صاحب کے لفٹنٹ ہونے کی اور بہت جلد آگرہ آنے کی خبر لکھی تھی۔ یہان مجکو کئی باتین پوچھنی ہین ایک تو یہ کہ چیف سکرٹر نواب گورنر جنرل کے تھے۔ جب یہ لفٹنٹ گورنر ہوئے تو اب وہان چیف سکرٹر کون ہوگا۔ یقین ہے کہ ولیم میور صاحب اس عہدہ پر مامور ہون پس اگر یون ہی ہے تو ان کے محکمہ مین چیف سکرٹر کون ہوگا۔ دوسری بات یہ کہ میر منشی ان کے تو وہی منشی غلام غوث خان صاحب رہین گے یقین ہے کہ انکے ساتھ آوین۔ تیسری بات یہ کہ گورنر جنرل کے فارسی دفتر کے میر منشی ایک بزرگ تھے بلگرام کے رہنے والے

منشی سید جان خان. آیا اب بھی وہی ہین یا اُن کی جگہ کوئی اور صاحب ہین. ان سب باتون مین سے جو آپ کو معلوم ہون وہ اور جو نہ معلوم ہو اُس کو معلوم کر کے مجکو لکھیے اور جلد لکھیے اور ضرور لکھیے یقین تو ہے کہ تم سمجھ گئے ہو کہ مین کیون پوچھتا ہون. کتابین جا بجا بھیجنی ہین جبتک نام اور مقام معلوم نہ ہو تو کیون کر بھیجون جواب لکھو اور شتاب لکھو. کتابین بھیجو اور جلد بھیجو
شنبہ ۹. نومبر ۱۸۵۸ء

**ایضاً** برخوردار کامگار منشی شیو نراین طال عمرہ و زاد قدرہٗ. کل جمعہ کے دن ۱۲. نومبر کو ۳۲ کتابین آگئین. مین بہت خوش ہوا اور تم کو دعائین دین. خط تمہارے نام کا ابھی میرا کہار ڈاک مین لے گیا ہے. اس رقعہ کی تحریر سے مقصود یہ ہے کہ میان عبد الحکیم بہت نیک بخت اور اشراف اور ہنرمند آدمی ہین. دلّی گزٹ مین حرفون کے چھاپے کا کام کیا کرتے تھے چونکہ وہ چھاپہ خانہ اب آگرہ مین ہے یہ بھی وہین آتے ہین تمہارے پاس حاضر ہونگے ان پر مہربانی رکھنا بھلا وہ شہر بیگانہ ہے ان کو تمہاری خدمت مین شناسائی رہے گی تو اچھی بات ہے. صحافی کا کام بھی بقدر ضرورت کر سکتے ہین. شاید اگر دہلی گزٹ مین ان کا طور درست نہ ہو تو اُس صورت مین بشرط گنجایش اپنے مطبع مین ان کو رکھ لینا. راقم اسد اللہ نگاشتہ شنبہ ۱۳. نومبر ۱۸۵۸ء

**ایضاً** صاحب تمہارا خط آیا دل خوش ہوا. دیکھئے مرزا مہر کب روانہ کرتے ہین. اگر بھیج چکے ہین تو یقین ہے کہ آج یہان آپہنچین آج نہ آئین کل آئین. کل سے مین شام تک راہ دیکھتا ہون. مہر نیم ماہ نہین اُسکا نام مہر نیم روز ہے اور وہ سلاطین تیموریہ کی تواریخ ہے. اب وہ بات ہی گئی گزری بلکہ وہ کتاب اب نہ چھپانے کے لائق ہے نہ چھپوانے کے قابل. اُردو کے خطوط جو آپ چھاپا چاہتے ہین یہ بھی زائد بات ہے. کوئی رقعہ ایسا ہوگا کہ جو مین نے قلم سنبھال کر اور دل لگاکر لکھا ہوگا. ورنہ صرف تحریر سرسری ہے اُسکی شہرت میری سخنوری کے شکوہ کے منافی ہے اس سے قطع نظر کیا ضرور ہے کہ ہمارے آپس کے معاملات اورون پر ظاہر ہون. خلاصہ یہ کہ ان رقعات کا چھپانا میرے خلافِ طبع ہے. محررہ پنجشنبہ ۱۸. نومبر ۱۸۵۸ء

ایضاً برخوردار اقبال نشان کو دعا پہنچے۔ کل جمعہ کے دن ۱۹۔ نومبر ۱۸۵۸ء کو سات کتابون کے دو پارسل پہنچے۔ واقعی کتابین جیسا کہ میرا جی چاہتا تھا اُسی روپ کی ہین۔ حق تعالے میرزا مہر کو سلامت رکھے رقعون کے چھاپنے کے باب مین ممانعت لکھ چکا ہون۔ البتہ اِس باب مین میری رائے پر تم کو اور میرزا تفتہ کو عمل کرنا ضرور ہے۔ مطلب عمدہ جو اس خط کی تحریر سے منظور ہے وہ یہ ہے کہ جو کتاب تم نے بنوائی ہے اور مین نے تم کو لکھا تھا کہ پہلے ورق کے دوسرے صفحہ پر انگریزی عبارت لکھکر بھیجنا۔ خدا کرے وہ عبارت تم نے نہ لکھی ہو۔ اگر لکھ دی ہو تو ناچار اور اگر نہ لکھی ہو تو اب نہ لکھنا اور صفحہ سادہ رہنے دینا اور اسی طرح میرے پاس بھیجدینا یہ بھی معلوم رہے کہ اب اِن کتب کی تقسیم اُس کتاب کے آنے تک ملتوی رہے گی اور وہ کتاب میرے پاس جلد پہنچ جائے تو بہتر ہے۔ ۲۰۔ نومبر ۱۸۵۸ء۔ جواب طلب بلکہ کتاب طلب۔

ایضاً صاحب تم کندھولی سے کب آئے اور جب آئے تو وہ میرا خط بیرنگ کہ جس مین سات روپیہ کی ہنڈوی ملفوف تھی پایا یا نہین پایا۔ اگر پایا تو موافق اُس تحریر کے عمل کیون نہ فرمایا۔ اور اُس خط مین ایک مطلب جواب طلب تھا اس کا جواب کیون نہ بھجوایا۔ اچھا اگر تم ایک آدہ دن کے واسطے کندھولی گئے تھے تو کاربرداران مطبع نے خط رکھ چھوڑا ہوگا اور جب تم آئے ہوگے تو وہ خط تمہین دیا ہوگا پھر کیا سبب جو تم نے جواب نہ لکھا یا ابھی کندھولی سے تم نہین آئے۔ یا وہ خط میرا تلف ہوگیا۔ تاریخ تحریر خط مجھے یاد نہین۔ اب یہ لکھتا ہون کہ اگر خط پہنچا تو مجکو خط کی اور ہنڈوی کی رسید اور میرے سوال کا جواب لکھو اور اگر خط نہین پہنچا تو اس کی تدبیر بتاؤ کہ اب مین ساہوکار سے کیا کہون اور ہنڈوی کا مثنیٰ کس طرح سے مانگون۔ از اسد اللہ مضطرب۔ روز شنبہ ۲۳۔ نومبر ۱۸۵۸ء۔ جواب طلب شتاب طلب۔

ایضاً صاحب تم خط کے جواب نہ بھیجنے سے گھبرا رہے ہوگے۔ حال یہ ہے کہ قلم بنانے مین میرا ہاتھ انگوٹھے کے پاس سے زخمی ہوگیا اور ورم کر آیا۔ چار دن روٹی بھی مشکل سے کھائی گئی ہے۔ بہر حال اب اچھا ہون۔ ترجیع آہنگ تم نے مول لے لی۔ اچھا کیا۔ دو چھاپے ہین ایک

بادشاہی چھاپے خانے کا اور ایک منشی نور الدین کے چھاپہ خانے کا۔ پہلا ناقص ہے دوسرا سراسر غلط ہے۔ کیا کہون تم سے ضیا الدین خان جاگیر دار لوہارو میرے نسبی بھائی اور میرے شاگرد رشید ہین۔ جو نظم و نثر مین مین نے کچھ لکھا ہے وہ اُنھون نے لیا اور جمع کیا چنانچہ کلیات نظم فارسی چون پچپن جزو۔ اور پنج آہنگ اور مہر نیم روز اور دیوان ریختہ سب ملکر سو سوا سو جز مطلی اور مذہب اور انگریزی ابری کی جلدین الگ الگ کوئی ڈیڑہ سو دو سو روپیہ کے صرف مین ہوائی میری خاطر جمع کہ کلام میرا سب یک جا فراہم ہے۔ پھر ایک شاہزادہ نے اس مجموع نظم و نثر کی نقل لی۔ اب دو جگہ میرا کلام اکٹھا ہوا۔ کہان سے یہ فتنہ برپا ہوا اور شہر لٹے۔ وہ دونون جگہ کا کتاب خانہ خوان یغما ہو گیا۔ ہر چند مین نے آدمی دوڑائے کہین سے اُن مین سے کوئی کتاب ہاتھ نہ آئی وہ سب قلمی ہین۔ غرض اس تحریر سے یہ ہے کہ قلمی فارسی کا کلیات قلمی ہندی کا کلیات قلمی پنج آہنگ قلمی مہر نیم روز۔ اگر کہین ان مین سے کوئی نسخہ بکتا ہوا آوے تو اُسکو میرے واسطے خرید کر لینا اور مجکو اطلاع کرنا مین قیمت بھیج کر منگوالون گا۔ جناب ہنری اسٹورٹ ریڈ صاحب کو ابھی مین خط نہین لکھ سکتا اُن کی فرمایش ہے اُردو کی نثر وہ انجام پائے تو اُس کے ساتھ اُن کو خط لکھون۔ مگر بھائی تم غور کرو اُردو مین مین اپنی قلم کا زور کیا صرف کرون گا۔ اور اُس عبارت مین معانی نازک کیونکر بھرون گا۔ ابھی تو یہی سوچ رہا ہون کہ کیا لکھون کون سی بات کون سی کہانی کونسا مضمون تحریر کرون اور کیا تدبیر کرون تمہاری رائے مین کچھ آئے تو مجکو بتاؤ ایک قرینہ سے مجکو معلوم ہوا ہے کہ شاید گورنمنٹ سو دو سو دستنبو کی خریداری کرے گی اور ان نسخون کو ولایت بھیجے گی۔ کیا بعید ہے کہ ہفتہ دو ہفتہ مین تمہارے پاس الہ آباد سے حکم پہنچے۔ روز دوشنبہ ۱۱- دسمبر ۱۸۵۸ء

ایضاً بھائی یہ بات تو کچھ نہین کہ تم خط کا جواب نہین لکھتے۔ خیر دیر سے لکھو اگر شتاب نہین لکھتے۔ تمہارا خط آیا اُس کے دوسرے دن مین نے جواب بھجوایا۔ آجتک تم نے اسکا جواب نہ بھیجا۔ حال آنکہ اُس مین جواب طلب باتین تھین یعنی مین نے اپنی نظم نثر کی کتب کا حال تم کو

لکھ کر تم سے یہ استدعا کی تھی کہ قلمی جو نسخہ تمھارے ہاتھ آجائے وہ تم خرید کر کے مجھے بھیج دینا۔
ریڈ صاحب کے باب مین مین نے یہ لکھا تھا کہ جب کچھ اُردو کی نثر اُن کے واسطے لکھ لونگا تو دستنبو
کی خریداری کی خواہش کرونگا معہذا تم سے صلاح پوچھی تھی کہ کس حکایت اور کس روایت کو
فارسی سے اُردو کرون۔ تم نے اس بات کا بھی جواب نہ لکھا۔ سید حفیظ الدین احمد کی مُہر کے کھدوانے
کو تم نے لکھا تھا کہ ملتوی رہے پھر اسکا بھی کچھ بیورا نہ لکھا مین اس کو ابھی کچھ نہین سمجھا۔ اسکو
یکسو کرو۔ ہان نان لکھ بھیجو۔ تمھاری مہر بدر الدین علیخان کو دی گئی ہے یقین تو یہ ہے کہ اسی
دسمبر مہینے مین تمھارے پاس پہنچ جائے اور ۱۸۵۸ سن کھُدین۔ شاید کچھ دیر ہو تو جنوری ۱۸۵۹ع
مین کھدے اس سے زیادہ درنگ نہ ہوگی۔ تم کو روپیہ حرف سے آٹھ آنے حرف سے کیا علاقہ
تم کو اپنی مُہر سے کام۔ سچ تو کہو کیا پھر کنند صولی گئے ہو کیا کر رہے ہو کس شغل مین ہو یا مجھ سے خفا
ہوا گر خفا ہو تو اور کچھ نہ لکھو خفگی کی وجہ لکھو۔ بہر حال اس خط کا جواب شتاب بھیجو۔ اور اسی خط
مین بعد ان سب باتوں کے جواب کے مولوی قمر الدین خان کا حال لکھو کہ وہ کہان ہین اور کس طرح
ہین برسر کار ہین یا بیکار ہین۔ اچھا میرا بھائی اس خط کے جواب مین درنگ نہ ہو۔ زیادہ کیا
لکھون۔ غالب۔ مرسلہ چہار شنبہ ۱۵۔ دسمبر ۱۸۵۸ع

**ایضاً** برخوردار آج اس وقت تمھارا خط مع لفافون کے لفافے کے آیا۔ دل خوش ہوا۔
بھائی مین اپنے مزاج سے ناچار ہون۔ یہ لفافے از مقام و در مقام و تاریخ و ماہ مجکو پسند نہین
آگے جو تم نے مجھے بھیجے تھے وہ بھی مین نے دوستون کو بانٹ دیئے۔ اب یہ لفافون کا
لفافہ اس مراد سے بھیجتا ہون کہ ان کی عوض یہ لفافے جو در مقام و از مقام سے خالی ہین جنمین
تم اپنے خط بھیجا کرتے ہو مجکو بھیج دو اور یہ لفافے اُسکے عوض مجھ سے لے لو اور اگر اس طرح
کے لفافے نہون تو اُن کی کچھ ضرورت نہین۔ مہر کے واسطے صاحب زمرد کا نگینہ اور یشم
چنے کی دال کی برابر اور ہشت پہلو۔ اس اُجڑے شہر مین کہان ملے گا عقیق بہت خوشرنگ
سیاہ یا سُرخ جیسا تم نے آگے لکھا ہے ہشت پہلو ہوگا یہ مہر میری طرف سے تم کو پہنچے گی تمکو

مہر حرف ۱۰ حرف سے کچھ مدعا نہین آپ اپنی مہر جا ہو زمرد پر چاہو الماس پر کھدواؤ مین تو عقیق کی مہر تم کو دو نگا رہی وہ دوسری مہر جب تمہاری مہر کھد چکے گی جس طرح تم کہو گے کھد جائیگی بیان کیا قرینہ بتاؤن گورنمنٹ کی خریداری کا ایک بات ایسی ہے کہ ابھی مین کچھ نہین کہہ سکتا. خدا کرے اُس کا ظہور ہو جائے. ابھی مجھ سے کچھ نہ پوچھو. جناب ریڈ صاحب صاحبی کرتے ہین مین اُردو مین اپنا کمال کیا ظاہر کر سکتا ہون. اس مین گنجائش عبارت آرائی کی کہان ہے بہت ہوگا تو یہ ہوگا. کہ میرا اُردو بہ نسبت اورون کے اُردو کے فصیح ہوگا. خیر بہر حال کچھ کرونگا. اور اُردو مین اپنا زور قلم دکھاؤن گا. قے کا ہونا اور ستون کا آنا یہ چاہتا ہے کہ تم نے رات کو بری قسم کی شراب مقدار مین زیادہ پی ہوگی کچھ تبرید کرو. اور شراب زیادہ نہ پیا کرو. میرا رقعہ تمہارے نام کا اور تفتہ کا رقعہ تمہارے نام کا حسب الحکم تمہارے واپس بھیجا جاتا ہے. مین نے تفتہ کا خفا ہونا اسی طرح لکھا تھا جیسا تم کو تمہارا خفا ہونا لکھا تھا. بھلا وہ میرے فرزند کی جگہہ ہین. مجھ سے خفا کیون ہونگے. اُس دن سے آج تک دو تین خط اُن کے آ چکے ہین. چنانچہ ایک خط ابھی تمہارے خط کے ساتھ ڈاک کا ہرکارہ دے گیا ہے. محررہ شنبہ ۱۸. دسمبر ۱۸۵۸ء

ایضاً اب ایک امر خاص کو سمجھو دو جلدین دستنبو کی مجکو لکھنو بھیجنی ہین. اور میرے پاس کوئی جلد نہین ہے. اب جو تم سے منگاؤن اور یہان سے لکھنو بھجواؤن تو ایک قصہ ہے یہ صاحب لوگ اطراف و جوانب سے مجھ پر فرمائشین بھیجتے ہین. تم سے بقیمت کوئی نہین منگواتا. چالیس جلدین پہلی اور بارہ یہ حال کی سب تقسیم ہو گئین. ان دونون صاحبون کی خاطر مجکو بہت عزیز ہے. ایک روپیہ کے ۲۳ ٹکٹ اور ۲ ر کے دو ٹکٹ اس خط مین ملفوف کر کے تم کو بھیجتا ہون دو پارسل الگ الگ لکھنو کو ارسال کرو. آنے آنے کے ٹکٹ اُسپر لگا دو. ایک پارسل پر یہ لکھو. این پارسل بصیغہ بیم فلٹ پاکٹ اسٹامپ پیڈ در لکھنو بہ محلہ نخاس نزد امام باڑہ اکرام اللہ خان بمکان میرزا عنایت علی بخدمت میر حسین علی صاحب برسد. مرسلہ شیو نرائن مہتمم مطبع مفید خلائق از آگرہ. دوسرے پارسل پر بھی یہی عبارت. مگر مکان کا پتہ اور نام اور در لکھنو بہ احاطہ خانساماں

متصل تکیہ شیر علیشاہ بمکانات مولوی عبدالکریم مرحوم بخدمت مولوی سراج الدین احمد صاحب برسد بھیجے لئے یعنی دو پارسل اسٹامپ پیڈ دونون لکھنؤ کو ایک بنام میر حسین علی اور ایک بنام سراج الدین احمد بسبیل ڈاک روانہ کردو۔ اور وہان صاحب ان دونون پارسلون کی روانگی کی تاریخ مجکو لکھ بھیجو۔ تاکہ مین اپنے خط مین اُن کو اطلاع دون۔ ایک امر اور ہے اگر تم بھی اس رائے کو پسند کرو یعنی جس طرح سے تم نے ایک جلد ہنری اسٹورٹ ریڈ صاحب کو اپنی طرف سے بھیجی ہے اسی طرح دو جلدین ان دونون صاحبون کو جنکا نام کاغذ مین لکھا ہوا ہے بھیجدو مگر اپنی ہی طرف سے میرا اُسمین اشارہ نہ پایا جاوے اور یہ دونون صاحب بالفعل والی ہین اور ہین یہ بات ایسی نہین ہے کہ خواہی نخواہی اسکو کیا ہی چاہیئے۔ ایک صلاح ہے اور نیک صلاح ہے۔ مناسب جانو کرو ورنہ جانے دو۔ میان اُردو کیا لکھون میرا یہ منصب ہے کہ مجھ پر اُردو کی فرمایش ہو خیر ہوئی۔ اب مین کہانیان قصے کہان ڈھونڈھتا پھرون۔ کتاب نام کو میرے پاس نہین پنشن مل جائے حواس ٹھکانے ہوجائین تو کچھ فکر کرون پیٹ پڑین روٹیان تو سبھی گلان موٹیان۔ زیادہ زیادہ۔ غالب روز شنبہ ۸ جنوری ۱۸۵۹ء جواب طلب۔

**ایضاً** بہ سون اور کل دو ملاقاتین جناب آرنلڈ صاحب بہادر سے ہوئین۔ کیا کہون کہ مجھ پر بے سابقہ معرفت کیا عنایت فرمائی ہین یہ جانتا ہون کہ گویا مجکو مول لے لیا۔ آج وہ یہان اور ہین کل جائین گے۔ دستنبو تمھاری بھیجی ہوئی اُن کے پاس نہین پہنچی ناچار ایک دستنبو اور ایک پنج آہنگ اپنے پاس سے اُن کی نذر کر آیا ہون۔ لکھنؤ کے دونون پارسلون کی رسید مجکو آج تک نہین آئی۔ آخر رسید تو تم کو پارسلون کی ملی ہوگی۔ ڈاک ہین سے معلوم کر کے مجکو لکھ بھیجو۔ دیر نہ کرو۔ ورنہ مین مشوش رہون گا۔ از غالب نگاشتہ صبح شنبہ ۱۵۔ جنوری ۱۸۵۹ء

**ایضاً** صاحب مین ہندی غزلین بھیجون کہان سے۔ اُردو کے دیوان چھاپے کے ناقص ہین بہت غزلین اُس مین نہین ہین قلمی دیوان جو اتم اور اکمل تھے وہ لٹ گئے۔ یہان سب کو یہ کہہ رکھا ہے کہ جہان بکتا ہوا نظر آجائے لے لو تم کو بھی لکھ بھیجا اور ایک بات اور تمھارے خیال مین رہے گی۔

میری غزل پندرہ سولہ بیت کی بہت شاذ و نادر ہے۔ بارہ بیت سے زیادہ اور نو شعر سے کم نہین ہوتی جس غزل کے تم نے پانچ شعر لکھے ہین یہ نو شعر کی ہے ایک دوست کے پاس اُردو کا دیوان چھاپے سے کچھ زیادہ ہے اُس نے کہین کہین سے مسودات متفرق بہم پہنچا لئے ہین چنانچہ پنہان ہوگئین ویران ہوگئین یہ غزل مجکو اُسی سے ہاتھ آگئی ہے۔ اب مین نے اُسکو لکھا ہے۔ اور تم کو یہ خط لکھ رہا ہون۔ خط لکھ کر رہنے دونگا جب اُس کے پاس سے ایک غزل آجائیگی تو اسی خط مین ملفوف کرکے بھیج دونگا۔ یہ خط یا آج روانہ ہوجائے یا کل مین نے ایک قصیدہ اپنے محسن و مربی قدیم جناب فریڈرک آنڈمنشٹن صاحب لفٹنٹ گورنر بہادر غرب و شمال کی مدح مین اور ایک قصیدہ جناب منٹگمری لفٹنٹ گورنر بہادر ملک پنجاب کی تعریف مین لکھا ہے اگر کہو تو یہ بھیج دون مگر فارسی مین اور چالیس چالیس پینتالیس پینتالیس شعر ہین۔ کتب دستنبو کے بک جانے سے مین خوش ہوا۔ خدا کرے جس کو دی ہو دو تین غلطیان جو معلوم ہین وہ بنا دی ہون۔ یہ نہ معلوم ہوا کہ صاحب لوگون نے خریدین یا ہندوستانیون نے لین۔ تم یہ بات مجکو ضرور ضرور لکھو۔ دیکھو صاحب تم گھبراتے تھے آخر یہ جنس پڑی نہ رہی اور بک گئی۔ بھائی ہندوستان کا قلمرو بے چراغ ہوگیا۔ لاکھون مر گئے جو زندہ ہین اُن مین سیکڑون گرفتار بند بلا ہین جو زندہ ہے اُس مین مقدور نہین۔ مین ایسا جانتا ہون کہ یا تو صاحبان انگریز کی خریداری آئی ہوگی یا پنجاب کے ملک کو یہ کتابین گئی ہونگی۔ پورب مین کم بکی ہونگی۔ میان مین تم کو اپنا فرزند جانتا ہون۔ خط لکھنے نہ لکھنے پر موقوف نہین ہے تمہاری جگہ میرے دل مین ہے۔ اب مین طبع آزمائی کرتا ہون اور جو غزل تم نے بھیجی ہے اوسکو لکھتا ہون خدا کرے نو کے نو شعر یاد آجاوین۔

## غزل

| | |
|---|---|
| ہر ایک بات پہ کہتے ہو تم کہ تو کیا ہے | تمہیں کہو کہ یہ انداز گفتگو کیا ہے |
| چپک رہا ہے بدن پر لہو سے پیراہن | ہماری جیب کو اب حاجت رفو کیا ہے |
| جلا ہے جسم جہان دل بھی جل گیا ہوگا | کریدتے ہو جو اب راکھ جستجو کیا ہے |

| | |
|---|---|
| رگون مین دوڑنے پھرنے کے ہم نہین قائل | جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے |
| وہ چیز جس کے لئے ہو ہمین بہشت عزیز | سوائے بادۂ گلفام مشکبو کیا ہے |
| پیون شراب اگر خم بھی دیکھ لون دو چار | یہ شیشہ و قدح و کوزہ و سبو کیا ہے |
| یہ رشک ہے کہ وہ ہوتا ہے ہم سخن تجھ سے | وگرنہ خوف بدآموزیِ عدو کیا ہے |
| رہی نہ طاقتِ گفتار اور اگر ہو بھی | تو کس امید پہ کہیئے کہ آرزو کیا ہے |
| ہوا ہے شہ کا مصاحب پھرے ہے اتراتا | وگرنہ شہر مین غالب کی آبرو کیا ہے |

یہ تمہارا اقبال ہے کہ نو شعر یاد آ گئے ایک غزل یہ اور دو غزلین وہ جو آیا چاہتی ہین۔ تین ہفتہ کا گودام تمہارے پاس فراہم ہو گیا اگر منگواؤ گے تو قصیدے دونون بھیجدون گا

مرقومہ شنبہ ۱۹۔ ماہ اپریل ۱۸۵۹ء۔

**ایضاً** بھائی حاشا ثم حاشا اگر یہ غزل میری ہو مصرع اسد اور لینے کے دینے پڑے۔ اِس غریب کو مین کچھ کیون کہون لیکن اگر یہ غزل میری ہو تو مجھ پر ہزار لعنت اس سے آگے ایک شخص نے یہ مطلع میرے سامنے پڑھا اور کہا کہ قبلہ آپ نے کیا خوب مطلع کہا ہے ؎

| | |
|---|---|
| اسد اس جفا پر بتون سے وفا کی | میرے شیر شاباش رحمت خدا کی |

مین نے بھی اُن سے کہا کہ اگر یہ مقطع میرا ہو تو مجھ پر لعنت۔ بات یہ ہے کہ ایک شخص میر امانی اسد ہو گزرے ہین یہ مطلع اور یہ غزل اُن کے کلام معجز نظام مین سے ہے۔ اور تذکرون مین مرقوم ہے مین نے تو کوئی دو چار برس ابتدا مین اسد تخلص رکھا ہے ورنہ غالب ہی لکھتا رہا ہون۔ تم طرز تحریر اور روش فکر پر بھی نظر نہین کرتے۔ میرا کلام اور ایسا مزخرف۔ یہ قصہ تمام ہوا وہ غزل جو تمہارے پاس پہنچ گئی ہے چھاپنے سے پہلے ایک نقل اُسکی میرزا حاتم علی مہر کو دیدینا جسدن یہ میرا خط پہنچے اُسی دن وہ غزل نقل کرکے اُن کو بھیجدینا۔ دستنبو کی خریداری کا حال معلوم ہو گیا میرا بھی یہی گمان تھا کہ لاہور کے ضلع مین گئے ہونگے جناب میکلوڈ صاحب فنانشل کمشنر پنجاب نے بذریعہ صاحب کمشنر دہلی مجھ سے منگوائی تھی ایک جلد اُنکی بھی

بھیج چکا ہون۔ قصیدے مین نے دو لکھے ہین۔ ایک اپنے مربی قدیم جناب فریڈرک اڈمنسٹن صاحب بہادر کی تعریف مین اور ایک جناب منٹ گمری صاحب بہادر کی مدح مین۔ ایک پچپن شعر کا۔ ایک چالیس بیت کا اور پھر فارسی۔ اُن کو ریختہ کی غزلون مین کیا چھاپو گے جانے بھی دو۔ رہین غزلین سابق کی وہ جو میرے ہاتھ آتی جائینگی بھجواتا جاؤنگا۔ میان تمہاری جان کی قسم نہ میرا اب ریختہ لکھنے کو جی چاہے نہ مجھ سے کہا جائے۔ اس دو برس مین صرف وہ پچپن شعر بطریق قصیدہ تمہاری خاطر سے لکھ کر بھیجے تھے۔ سوائے اُسکے اگر مین نے کوئی ریختہ کہا ہوگا تو گنہگار بلکہ فارسی غزل بھی واللہ نہین لکھی صرف یہ دو قصیدے لکھے ہین۔ کیا کہون کہ دل و دماغ کا کیا حال ہے۔ پرسون ایک خط تمہین اور لکھ چکا ہون اب اُسکا جواب نہ لکھنا۔ والدعا۔ چارشنبہ ۲۶ - اپریل ۱۸۵۹ء۔

**ایضاً** برخوردار منشی شیونراین کو دعا پہونچے۔ خط تمہارا مع اشتہار کے پہنچا۔ یہان کا حال یہ ہی کہ مسلمان امیرون مین تین آدمی نواب حسن علیخان۔ نواب حامد علیخان۔ حکیم احسن اللہ خان سو ان کا حال یہ ہے کہ روٹی ہے تو کپڑا نہین۔ معہذا یہان کی اقامت مین تذبذب۔ خدا جانے کہان جائین کہان رہین۔ حکیم احسن اللہ خان نے آفتاب عالمتاب کی خریداری کر لی ہو اب وہ مکرر حالات دربار شاہی کیون لین گے۔ سوائے ساہوکارون کے یہان کوئی امیر نہین ہی وہ لوگ اس طرف کیون توجہ کرین گے۔ تم ادھر کا خیال دل سے دھو ڈالو۔ رہا نام اس رسالے کا تاریخی جانے دو۔ رستخیز ہند۔ غوغائے سپاہ۔ فتنہ محشر۔ ایسا کوئی نام رکھو۔ اب تم یہ بتاؤ کہ رئیس رامپور کے ہان بھی تمہارا اخبار یا معیار الشعرا جاتا ہے یا نہین۔ اب کے تمہارے معیار الشعرا مین مین نے یہ عبارت دیکھی تھی کہ امیر شاعر اپنی غزلین بھیجتے ہین ہم کو جب تک انکا نام و نشان معلوم نہ ہوگا ہم اُن کے اشعار نہ چھاپین گے سو مین تم کو لکھتا ہون کہ یہ میرے دوست ہین اور امیر احمد ان کا نام ہے اور امیر تخلص کرتے ہین لکھنو کے ذی عزت باشندون مین ہین اور وہان کے بادشاہون کے روشناس اور مصاحب رہے ہین اور اب وہ رامپور مین نواب

صاحب کے پاس ہین بیں انکی غزلین تمہارے پاس بھیجتا ہون میرا نام لکھکر ان غزلون کو چھاپ دو
یعنی غزلین غالب نے ہمارے پاس بھیجین اور اُس کے لکھنے سے ان کا نام اور ان کا حال معلوم
ہوا نام اور حال وہ جو مین اوپر لکھ آیا ہون اس کو اپنے معیار الشعرا مین چھاپ کر ایک دو ورقہ
یا چہار ورقہ رام پور اُن کے پاس بھیج دو۔ اور سرنامہ پر یہ لکھو کہ در رامپور بر در دولت حضور رسیدہ
بخدمت مولوی امیر احمد صاحب امیر تخلص برسد اور مجکو اسکی اطلاع دو۔ اور اس امر کی بھی اطلاع
دو کہ رامپور کو تمہارا اخبار جاتا ہے یا نہین۔ ۲۰ ماہ سلخ یکشنبہ ۱۲ جون ۱۸۵۹ع

ایضاً برخوردار نورچشم منشی شیونراین کو دعا پہنچے۔ صاحب مین تو منتظر تمہارے آنے کا تھا۔
کس واسطے کہ منشی پیارے لال بھائیون مین ہین ماسٹر رام چندر کے۔ اُنہون نے پرسون
مجھ سے کہا تھا کہ منشی شیونراین دو تین دن مین آیا چاہتے ہین۔ آج صبح کو ناگاہ تمہارا خط آیا۔ اب مجکو
اسکا پوچھنا تم سے ضرور ہوا کہ آنے کی تمہاری خبر جھوٹ تھی یا ارادہ تھا اور کس سبب سے موقوف ہا۔ بابو
ہرگوبند سہائے کا مین بڑا احسان مند ہون حق تعالیٰ اس کوشش کے اجر مین اُن کو عمر و دولت
دے۔ سعادت مند اور نیکبخت آدمی ہین ۱۲ تمہاری خواہش کو مین اچھی طرح سمجھا نہیں۔ مصرع
تم نے لکھا اور وہ چھاپا گیا۔ ہزار پانسو دو ورقے چھپ گئے۔ اب جو مصرع اور کہین سے
ہم پہنچے گا۔ وہ کس کام آئے گا۔ خود لکھتے ہو کہ پہلا جزو تم کو بھیجا ہے۔ صبر کرو وہ جزو آنے
دو مین اُس کو دیکھ لون یقین ہے کہ قلمی ہوگا اُس کو دیکھ کر اور مضامین کو سمجھ کر مصرعہ بھی تجویز کر دونگا
مگر اتنا تم اور بھی لکھو کہ آیا یون منظور ہے کہ اس مصرع کی جگہ اور مصرع لکھ دیا یہی چاہتے ہو کہ یہ
بھی رہے اور وہ بھی رہے۔ خط تمہارا آج آگیا ہے پم فلٹ پاکٹ یا آج شام کو یا کل شام تک
آجائے گا ۱۲ شنبہ ۲۰ جولائی ۱۸۵۹ع۔

ایضاً برخوردار کو بعد دعا کے معلوم ہو تمہارا خط پہنچا اور خط سے کئی دن پہلے رسالہ بغاوت ہند
پہنچا۔ تمہارے تصمیم عزیمت سے مین خوش ہوا۔ اللہ اللہ اپنے یا منی دہر کے پوتے کو دیکھون گا
رسالہ بغاوت ہند ماہ بماہ اور معیار الشعرا ہر مہینے مین دو بار پہنچتا رہے۔ باقی گفتگو عند الملاقات

ہو رہے گی اپنے شفیق ولی ماسٹر رامچندر صاحب کو تمھارے آنے کی اطلاع دی وہ بہت خوش ہوئے۔ جو رقعہ اُنہون نے میرے رقعہ کے جواب مین لکھا ہے وہ تم کو بھیجتا ہون پڑھ لینا اگر دستنبو نہین باقی ہون تو دو اپنے ساتھ لیتے آنا۔ غالب ۔ بشنبہ ۲۳ جولائی ۱۸۵۹ء۔

**ایضاً** میان یہ کیا معاملہ ہے ایک خط اپنی رسید کا بھیج کر پھر تم چپکے ہو رہے نہ معیار الاشعار نہ بغاوت ہند۔ نہ میرے خط کا جواب نہ ہنڈوی کی رسید۔ برخوردار نواب شہاب الدین خان نے اگست سے دسمبر تک پنجماہہ معیار الاشعار و بغاوت ہند کا بھیجا ہے یعنی ۱۲ ؎ مجکو دیئے اور مین نے ہنڈوی لکھوا کر وہ ہنڈوی اپنے خط مین لپیٹ کر تم کو بھیجی یہ بھی نہین معلوم کہ وہ خط پہنچا یا نہین پہنچا۔ جب ان مطالب جزئی کا یہ حال ہو تو کتاب اور انگریزی عرضی کا تو ابھی کیا ذکر ہے خدا کے واسطے اِن سب مقاصد کا جواب جُدا جُدا لکھو۔ آج اگست کی ۱۷۔ بدھ کا دن ہو۔ پہلا لمبر معیار الاشعار کا بھی نہین آیا ۔ (بھئی کیا) پھر تمہاری کھدنی شروع ہو گئی ہو۔ اسی اگست کے مہینے مین تمھارے پاس پہنچ جائے گی۔ اچھا میرا بھائی اس خط کا جواب جلد پاؤن اور کتاب اور عرضی کا بھی اگر تقاضا کرون تو بعید نہین۔ مگر آج شام تک اس خط کو رہنے دونگا اگر تمہارا خط یا معیار الاشعار یا بغاوت ہند یا کوئی لفافہ شام تک آیا تو اس خط کو پھاڑ ڈالونگا ورنہ کل صبح کو ڈاک مین بھجوا دونگا۔ اپنے والد کو دعا اور اشتیاق دیدار کہدینا۔ مرقومہ چہارشنبہ ۱۷ ماہ اگست ۱۸۵۹ء وقت دوپہر۔

**ایضاً** کیون میری جان تم نے خط لکھنے کی قسم کھائی ہے یا لکھنا ہی بھول گئے ہو شہر مین ہو یا نہین ہو۔ تمھارے مطبع کا کیا حال ہے۔ تمہارا کیا طور ہے۔ تمہارے چچا کا مقدمہ کیونکر فیصل ہوا میرا کام تم نے کس طرح درست کیا۔ کروگے یا نہین۔ معیار الاشعار کا پارسل پہنچ گیا بغاوت ہند کا پارسل ابھی نہین آیا ان سب مطالب کا جواب لکھو۔ اور شتاب لکھو۔ غالب محررہ پنجشنبہ ۲۲۔ ستمبر ۱۸۵۹ء۔

**ایضاً** برخوردار منشی شیونراین کو بعد دعا کے معلوم ہو کیا میرے خط نہین پہنچتے کہ جواب اسکا دہرے

نہین آتا. وہ مجلد بغاوت ہند کے زیادہ پہنچے ہین اسکے واسطے تم سے پوچھا گیا تھا اُس کا جواب بھی نہ آیا. مین نے یوسف علیخان عزیز کے خط مین کچھ عبارت تمہارے نام لکھی تھی اُنہون نے تم کو نہ پڑہائی ہوگی. اُس کا بھی تم نے جواب نہ لکھا. ولایت عرضی اور کتاب کے باب مین تو مین کچھ کہتا ہی نہین جو اُس کا جواب مانگون کچھ مجھ سے خفا ہو گئے ہو تو ویسی کہو. یہ خط تم کو بیرنگ بھیجتا ہون تاکہ تم کو تقاضا معلوم ہو. اے لو ایک اور بات سنو تمہارا تو یہ حال کہ مجکو خط لکھنے کی گویا تم نے قسم کھائی ہے اور میری خواہش کہ نواب گورنر جنرل بہادر کی خبر جو وہان تم کو معلوم ہوا کرے مجکو لکھا کرو. خصوصاً اکبرآباد مین آکر جو کچھ واقع ہو وہ مفصل لکھو آیا جناب لفٹنٹ گورنر بہادر بھی ساتھ آئین گے یا جُدا جُدا آکر یہان فراہم ہو جائیں گے. دربار کی صورت خیر خواہون کے تقسیم انعام کی حقیقت کوئی نیا بندوبست جاری ہو اُسکی کیفیت یہ سب مراتب مجکو لکھا کرو. دیکھو خبردار اس امر مین تساہل نہ کرنا اب کیا سنتے ہو لکھنؤ سے کہان آئے ہین. کانپور فرخ آباد ہوتے ہوئے آگرہ آئین گے. کہان کہان کون کون رئیس آملے گا. لکھنؤ کے دربار کا حال جو کچھ سُنا ہو وہ لکھو اگرچہ یہان لوگون کے ہان اخبار آتے رہتے ہین اور میری بھی نظر سے گذر جاتے ہین مگر مین چاہتا ہون کہ تمہارے خط سے آگہی پاتا رہون تم جو لکھوگے منقح اور مفصل لکھوگے یقین ہے کہ برادرزادہ عزیز یعنی تمہارے والد ماجد نے مرزا یوسف علیخان سے کام کی درستی لالہ جوتی پرشاد کی سرکار مین کردی ہوگی اس کی بھی اطلاع ضرور ہے. صبح چارشنبہ ۲ نومبر ۱۸۵۹ء جواب کا طالب غالب.

**ایضاً** برخوردار دو خط آئے اور آج یکشنبہ ۱۳ نومبر کو لفافہ اخبار آیا. یہ اودھ اخبار. بھائی ضیاء الدین خان کے ہان آتا ہے اور وہ میرے پاس بھیج دیا کرتے ہین اسکی حاجت نہین اپنے اور میرے ٹکٹ کیون برباد کرو میرا مقصود اسی قدر ہے کہ فرخ آباد کے اخبار بسبب قرب کے وہان معلوم ہوتے ہونگے جو سنو وہ مجکو لکھو. اور جب نواب معلی القاب آگرے مین آجائین تو اپنا مشاہدہ مجکو لکھتے رہو بس غرض اتنی ہی ہے. آج کا اخبار لفافہ بدل کر آج ہی بھیجدیتا ہون

اور دونون کتابین بغاوت ہند پرسون بھیج چکا ہون۔ تمہارے والد کی طرف سے مجکو بڑی تشویش ہے۔ دعا کر رہا ہون خدا میری دعا قبول کرے اور اُن کو شفائے کامل دے۔ میری دعا اُن کو پہنچا دینا۔ مرزا یوسف علیخان عزیز کا حال معلوم ہوا یہ عالی خاندان اور ناز پرورده آدمی ہین۔ اُن کو جو راحت پہنچاؤ گے اور جو اُن کی خدمت بجا لاؤ گے اُسکا خدا سے اجر پاؤ گے۔ زیادہ سوائے دعا کے کیا لکھون ۱۲ غالب روز یکشنبہ ۱۳۔ نومبر ۱۸۵۹ء

**ایضاً** میری جان دو جلدین بغاوت ہند کی پرسون میرے پاس پہنچین اُس وقت برخوردار میرزا شہاب الدین خان بیٹھے ہوئے تھے ایک جلد ان کو دی۔ کل ایک پارسل اور میرے نام کا آیا مین خوش ہوا کہ ولایت کی عرضی اور دستنبو کا پارسل ہوگا دیکھا تو وہی دو جلدین بغاوت ہند کی ہین حیران رہ گیا کہ یہ کیا۔ ظاہر اہتمام ارسال نے ازراہ سہو دوبارہ بھیجدی ہین چاہتا تھا کہ لفافہ بدل کر ڈبل ٹکٹ لگا کر بھیج دون پھر سوچا کہ پہلے تم کو اطلاع کرون شاید یہین کسی اور کو دلوا دو۔ بس اب تمہارے کہنے کا انتظار ہے جو کہو سو کرون۔ کہو تم کو بھیج دون۔ کہو کہین اور تمہاری طرف سے بھیجدون مجھے کسی کام کی نہیں۔ والدعا راقم اسد اللہ مرقومہ ۲۰۔ اکتوبر ۱۸۵۹ء

**ایضاً** برخوردار کامگار کو بعد دعا کے معلوم ہو کہ دستنبو کے آغاز کی عبارت از روئے احتیاط دوبار ارسال کی ہے یقین ہے کہ پہنچ گئی ہوگی اور چھاپی گئی ہوگی اور آپنے اُسی عبارت سے اشتہار بھی اخبار مین چھاپہ ہوگا یا اب چھاپیئے گا۔ بہرحال اس شہر کے اخبار سنیئے۔ حکم ہوا ہے کہ دوشنبہ کے دن پہلی تاریخ نومبر کو رات کے وقت سب خیر خواہان انگریز اپنے اپنے گھرون مین روشنی کرین اور بازارون مین اور صاحب کمشنر بہادر کی کوٹھی پر بھی روشنی ہوگی۔ فقیر بھی اس تہیہ ستی مین کہ اٹھارہ مہینے سے پنشن مقرری نہین پاتا۔ اپنے مکان پر روشنی کرے گا اور ایک قطعہ پندرہ بیت کا لکھ کر صاحب کمشنر شہر کو بھیجا ہے آپ کے پاس اُسکی نقل بھیجتا ہون۔ اگر تمہارا جی چاہے تو اُسکو چھاپ دو اور جس نمبر مین یہ چھاپا جاوے وہ نمبر میرے دیکھنے کو بھیجدینا۔ اور اب فرمائیے کہ مین کتابون کے آنیکا

کب تک انتظار کرون قطعہ

درین روزگار ہمایون و فرخ — کہ گوئی بود روزگارِ چراغان
شدہ گوش پر نور چون چشم بینا — ز آوازۂ اشتہارِ چراغان
مگر شہر دریائے نور ست کانیجا — نگہ گشتہ ہر سو دوچارِ چراغان
بسر بردہ بر چرخ مہر منوّر — ہمہ روز در انتظارِ چراغان
گواہِ من اینک خطوط شعاعی — کہ خارو ولش خار خارِ چراغان
درین شب روا باشد ار چرخ گردان — کند گنج انجم نثارِ چراغان
نبوداست در دہر زین پیش ہرگز — بدین روشنی روئے کارِ چراغان
شد از فیض شاہنشہ انگلستان — فزون رونقِ کاروبارِ چراغان
جہاندار وکٹوریا کز فروغش — ز آتش دمد لالہ زارِ چراغان
ز عدلش جہان گشت پروانہ این — کہ شد دیدبانِ حصارِ چراغان
بفرمانِ سر جان لارنس صاحب — شد این شہر آئینہ دارِ چراغان
بدھلی فلک رتبہ سانڈرس صاحب — برآراست نقش و نگارِ چراغان
شد از سعیِ ہنری اجرٹن بہادر — روان ہر طرف جوئبارِ چراغان
سخن سنج غالب ز روئے عقیدت — دعا مے کند در بہارِ چراغان
کہ بادا فزون سال عمر شہنشہ — بروئے زمین از شمارِ چراغان

**ایضاً** برخوردار منشی شیونراین کو دعائے دوام دولت پہنچے۔ کل تمہارا خط پہنچا دل خوش ہوا باقر علیخان اور حسین علیخان یہ دو میرے پوتے ہین اور تم بھی میرے پوتے ہو لیکن چونکہ تم عمر مین بڑے ہو تو پہلے تم اور بعد تمہارے یہ مین حسب الطلب نواب صاحب کے دوستانہ یہان آیا ہون اور اپنی صفائی بذریعہ ان کے گورنمنٹ سے چاہتا ہون دیکھون کیا ہوتا ہے کتاب اور عرضی اواسط ماہ جنوری مین ولایت کو روانہ کر کے یہان آیا ہون چھ ہفتہ مین

جہاز پہنچتا ہے یقین ہے کہ پارسل ولایت پہنچ گیا ہوگا ٥

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بہ بینیم کہ تا کردگارِ جہان | | | وزین آشکارا چہ دارد نہان | |

اپنے والد کو میری دعا کہدینا۔ میرزا یوسف علیخان کو میری دعا کہنا اور کہنا کہ مین تمہاری فکر سے فارغ نہین ہون۔ اگر خدا چاہے تو کوئی راہ نکل آئے۔ سہ شنبہ ۳۰۔ مارچ ۱۸۶۶ء غالب۔

**ایضاً** برخوردار اقبال آثار منشی شیونراین کو بعد دعا کے معلوم ہو کہ ایک نسخہ بغاوت ہند کا ایک دو ورقہ معیار الشعرا کا معرفت برخوردار میرزا شہاب الدین خان کے پہنچا۔ اور آج چارشنبہ ۱۴۔ مارچ کی ہے کہ ایک نسخہ بغاوت ہند بھیجا ہوا تمہارا رامپور پہنچا۔ خدا تم کو جیتا رکھے۔ اب مین شنبہ کے دن ۱۷۔ مارچ کو دلی روانہ ہونگا تم کو بطریق اطلاع لکھا ہے۔ اب بدستور ارسال خطوط دلی کو رہے یہان نہ بھیجنا۔ ہان بھائی ان دنون مین برخوردار مرزا یوسف علیخان وہان آئے ہوئے ہین آج ہی اُن کا خط مجکو پہنچا ہے تم ضرور اُن سے ملنا۔ منشی امیر علی صاحب کے ہان وہ اُترے ہوئے ہین اُنکو بلا کر میری دعا کہنا اور کہنا کہ اچھا ہے دلی چلے آؤ وہان جو مجھے ملو گے تو زبانی سب کلام ہو رہے گا۔ اور اگر وہ ہاتر س گئے ہون تو یہ رقعہ جو تمھارے نام کا ہی ایک کاغذ مین لپیٹ کر ٹکٹ لگا کر ہاترس کو شیخ کریم بخش چوکیداروں کے دفعدار کے گھر کے پتے سے بھیج دینا۔ ضرور ضرور۔ از غالب۔ روان داشتہ چہارشنبہ ۱۴۔ مارچ ۱۸۶۶ء وقت دوپہر۔

**ایضاً** میان دیوان کے میرٹھ مین چھاپے جانے کی حقیقت سُن لو تب کچھ کلام کرو مین رامپور مین تھا کہ ایک خط تمہارا پہنچا۔ سرنامہ پر لکھا تھا ع ضداشت عظیم الدین احمد منمقام میرٹھ۔ واللہ باللہ اگر مین جانتا ہون کہ عظیم الدین کون ہے اور کیا پیشہ رکھتا ہے۔ بہرحال پڑھا معلوم ہوا کہ ہندی دیوان اپنی سوداگری اور فائدہ اُٹھانے کے واسطے چھاپا چاہتے ہین۔ خیر چپ ہو رہا۔ جب مین رامپور سے میرٹھ آیا۔ بھائی مصطفےٰ خان صاحب کے ہان اُترا وہان منشی ممتاز علی صاحب میرے دوست قدیم مجکو ملے اُنہون نے کہا کہ اپنا اُردو کا دیوان مجکو بھیج دیجئے گا عظیم الدین ایک کتاب فروش اُس کو چھاپا چاہتا ہی۔ اب تم سنو دیوان ریختہ

اتم و اکمل کہان تھا۔ ہان مین نے غدر سے پہلے لکھوا کر نواب یوسف علیخان بہادر کو رام پور
بھیج دیا تھا۔ اب جو مین دلی سے رامپور جانے لگا تو بھائی ضیاء الدین خان صاحب نے مجکو تاکید
کردی تھی کہ تم نواب صاحب کی سرکار سے دیوان اُردو لے کر اُس کو کسی کاتب سے لکھوا کر
مجکو بھیج دینا۔ مین نے رامپور مین کاتب سے لکھوا کر بسبیل ڈاک ضیاء الدین خان کو دلی بھیج دیا تھا۔
آمدم بر سر مدعائے سابق۔ اب جو منشی ممتاز علی صاحب نے مجھ سے کہا تو مجھے یہی کہتے بن آئی
کہ اچھا دیوان تو مین ضیاء الدین خان سے لیکر بھیج دونگا مگر کاپی کی تصیحح کا ذمہ کون کرتا
ہے۔ نواب مصطفےٰ خان نے کہا کہ مین، اب کہو مین کیا کرتا۔ دلی آ کر ضیاء الدین خان سے
دیوان ایک آدمی کے ہاتھ نواب مصطفےٰ خان کے پاس بھیج دیا۔ اگر مین اپنی خواہش سے
چھپواتا تو اپنے گھر کا مطبع چھوڑ کر پرائے چھاپے خانے مین کتاب کیون بھجواتا۔ آج اسی
وقت مین نے تم کو یہ خط لکھا اور اسی وقت بھائی مصطفےٰ خان صاحب کو ایک خط بھیجا ہی
اور اُن کو لکھا ہے اگر چھاپا شروع نہ ہوا ہو تو نہ چھاپا جائے۔ اور دیوان جلد میرے پاس
بھیجا جائے۔ اگر دیوان آگیا تو فوراً تمھارے پاس بھیج دون گا۔ اور اگر وہان کاپی شروع
ہوگئی ہی تو مین ناچار ہون میرا کچھ قصور نہین ہی۔ اگر سرگزشت کو بھی سن کر مجکو گنہگار ٹھہراؤ تو اچھا میرا
بھائی میری تقصیر معاف کیجیو۔ رمضان اور عید کا قصہ لگا ہوا ہی یقین ہے کہ کاپی شروع
نہ ہوئی ہو۔ اور دیوان میرا میرے پاس آئے اور تم کو پہنچ جائے ۱۹ یا ۲۰ جنوری سنہ ۱۸۶۶ء کتاب
اور دونون عرضیان ولایت کو روانہ کر کے رامپور گیا ہون تین مہینے کی جہاز کی آمد و رفت
ہے سو گذر چکی ہے۔ خواہی اسی مہینہ مین خواہی آغاز ماہ آیندہ یعنی مئی مین جواب کے آنے کا
مترصد ہون۔ دیکھیے آئے یا نہ آئے۔ آئے تو خاطر خواہ آئے یا ایسا ہی سرسری آئے۔

**ایضاً** برخوردار منشی شیو نراین کو دعا کے بعد معلوم ہو۔ تصویر پہنچی۔ تحریر پہنچی۔ بستو میری عمر ستر برس
کی ہے اور تمہارا دادا میرا ہم عمر اور ہمباز تھا۔ اور مین نے اپنے ناناصاحب خواجہ غلام حسین مرحوم
سے سُنا کہ تمہارے پردادا صاحب کو اپنا دوست بتاتے تھے۔ اور فرماتے تھے کہ مین

بنسی دہر کو اپنا فرزند سمجھتا ہون. غرض اس بیان سے یہ ہے کہ سو سوا سے برس کی ہماری تمھاری ملاقات ہے. پھر آپس مین نامہ و پیام کی راہ و رسم نہین. اور اس راہ و رسم کے مسدود ہونے کا حاصل یہ ہے کہ ایک کو دوسرے کے حال کی خبر نہین اگر تم کو میرے حال سے آگاہی ہوتی تو مجکو بسبیل ڈاک کبھی اکبر آباد نہ بلاتے لو اب میری حقیقت سنو. چھٹا مہینا ہے کہ سیدھے ہاتھ مین ایک پھنسی نے صورت پھوڑے کی پیدا کی. پھوڑا پک کر پھوٹ کر ایک زخم. زخم کیا ایک غار بن گیا. ہندوستانی جراحون کا علاج رہا. بگڑتا گیا. دو مہینے سے کالے ڈاکٹر کا علاج ہے. سلائیان دوڑ رہی ہین. اُسترے سے گوشت کٹ رہا ہے. بیس دن سے صورت افاقت کی نظر آنے لگی ہے آب ایک اور داستان سُنو. غدر کے رفع ہونے اور دلی کے فتح ہونے کے بعد میرا پنشن کھُلا. چڑھا ہوا روپیہ وام وام ملا. آیندہ کو بدستور بے کم و کاست جاری ہوا. مگر لارڈ صاحب کا دربار اور خلعت جو معمولی و مقرری تھا مسدود ہو گیا یہان تک کہ صاحب سکرٹری مجھ سے نہ ملے اور کہلا بھیجا کہ اب گورنمنٹ کو تم سے ملاقات کبھی منظور نہین. مین فقیر متکبر مایوس دائمی ہو کر اپنے گھر بیٹھ رہا. اور حکام شہر سے بھی ملنا موقوف کر دیا. بڑے لارڈ صاحب کے ورود کے زمانے مین نواب لفٹنٹ گورنر بہادر پنجاب بھی دلی مین آئے دربار کیا خیر کرو مجکو کیا. ناگاہ دربار کے تیسرے دن بارہ بجے چپراسی آیا اور کہا کہ نواب لفٹنٹ گورنر نے یاد کیا ہے. بھائی یہ آخر فروری ہے. اور میرا حال یہ ہے کہ علاوہ اُس دائین ہاتھ کے زخم کے سیدھی ران مین اور بائین ہاتھ مین ایک ایک پھوڑا جدا ہے. حاجتی مین پیشاب کرتا ہون اُٹھنا دشوار ہے. بہر حال سوار ہو گیا پہلے صاحب سکرٹر بہادر سے ملا پھر نواب صاحب کی خدمت مین حاضر ہوا. تصور مین کیا بلکہ تمنا مین بھی جو بات نہ تھی وہ حاصل ہوئی. یعنی عنایت سے عنایت. اخلاق سے اخلاق. وقت رخصت خلعت دیا اور فرمایا کہ یہ ہم تجکو اپنی طرف سے از راہ محبت دیتے ہین. اور مژدہ دیتے ہین کہ لارڈ صاحب کے دربار مین بھی تیرا نمبر اور خلعت کھُل گیا

انبالہ جا اور بار مین شریک ہو خلعت پہن۔ حال عرض کیا گیا فرمایا خیر اور کبھی کے دربار مین یک ہونا۔ اس پھوڑے کا بُرا ہوا انبالہ نہ جا سکا آگرے کیونکر جاؤن۔ بابو ہر گوبند سہائے صاحب کو سلام بمضمون واحد ۲۷ مئی۔

**ایضاً** میان تمہاری باتون پر ہنسی آتی ہے۔ یہ دیوان جو مین نے تم کو بھیجا ہے اتم واکمل ہے وہ اور کون سی دو چار غزلین ہین جو مرزا یوسف علیخان عزیز کے پاس ہین۔ اور اس دیوان مین نہیں۔ اس طرف سے آپ اپنی خاطر جمع رکھین کہ کوئی مصرع میرا اس دیوان سے باہر نہین ہاں معہذا اُن سے بھی کہون گا اور وہ غزلین اُن سے منگا کر دیکھ لون گا۔ تصویر میری لے کر کیا کروگے بیچارہ عزیز کیون کر کھچوا سکے گا۔ اگر ایسی ہی ضرورت ہے تو مجکو لکھو۔ مین مصور سے کھچوا کر تم کو بھیج دون نہ نذر در کار نہ نثار۔ مین تم کو اپنے فرزندون کے برابر چاہتا ہون اور شکر کی جگہہ ہے کہ تم فرزند سعادت مند ہو۔ خدا تم کو جیتا رکھے اور مطالب عالیہ کو پہنچا دے شنبہ ۳۔ جولائی سنہ ۱۸۶۰ء۔ غالب۔

**ایضاً** میان مین جانتا ہون کہ مولوی میر نیاز علی صاحب نے وکالت اچھی نہین کی میرا مدعا یہ تھا کہ وہ تم پر اس امر کو ظاہر کرین کہ دلی مین ہندی دیوان کا چھپنا پہلے اُس سے شروع ہوا ہے کہ حکیم احسن اللہ خان صاحب تمہارا بھیجا ہوا فرمہ مجکو دین۔ اور وہ جو مین نے یہان کے مطبع مین چھاپنے کی اجازت دی تھی یہ سمجھ کر دی تھی کہ اب تمہارا ارادہ اُسکے چھاپنے کا نہین غور کرو۔ میرٹھ کے چھاپے خانے والے محمد عظیم نے کس عجز و الحاح سے دیوان لیا تھا۔ اور مین نے نظر تمہاری ناخوشی پر بجبر اُس سے پھیر لیا۔ یہ کیونکر ہو سکتا تھا کہ اور کو چھاپنے کی اجازت دون تم نے جو خط لکھنا موقوف کیا مین سمجھا کہ تم خفا ہو مین نے مولوی نیاز علی صاحب سے کہا کہ برخوردار شیو نراین سے میری تقصیر معاف کروا دینا بھائی خدا کی قسم مین تم کو اپنا فرزند دلبند سمجھتا ہون ہاں اس دیوان اور تصویر کا ذکر کیا ضرور ہے۔ رامپور سے وہ دیوان صرف تمہارے واسطے لکھوا کر لایا۔ دلی مین تصویر بہ ہزار جستجو بہم پہنچا کر مول لی اور وہ دونون چیزین تم کو بھیجدین

وہ تمہارا مال ہے۔ چاہو اپنے پاس رکھو چاہو کسی کو دے ڈالو۔ چاہو پھاڑ کر پھینک دو۔ تم نے دستنبو کی جدول اور جلد بنوانے کے ہم کو سوغات بھیجی تھی۔ ہم نے اپنی تصویر اور اردو کا دیوان تم کو بھیجا میرے پیارے دوست ناظر بنسی دھر کے تم یادگار ہو مصرع اے گل بتو خرسندم تو بوے کسے داری ہ خوشنودی کا طالب غالب۔ ۱۰ جنوری سنہ ۱۸۶۲ء۔

## بنام بابو ہرگوبند سہائے صاحب

برخوردار بہت دن ہوئے کہ مین نے تم کو خط لکھا ہے۔ اب اس خط کا جواب ضرور لکھو اور جلد لکھو۔ دو سوال ہین تم سے۔ ایک تو یہ کہ یہان مشہور ہے کہ نواب گورنر جنرل بہادر الہ آباد سے کانپور آ گئے۔ کوئی کہتا ہے آوین گے۔ اسکا حال جو کچھ تم کو معلوم ہو لکھو۔ دوسرا سوال یہ ہی کہ دو قسم کی انگریزی شراب ایک تو کاس ٹیلن اور ایک اوڈ لٹام یہ مین ہمیشہ پیا کرتا تھا اور یہ دونون قسم بیس روپیہ صد چوبیس درجن آتی تہی۔ اب یہان پہلے تو نظر ہی نہین آتی تھی۔ اب پچاس روپیہ اور ساٹھ روپیہ درجن آتی ہے۔ وہان تم دریافت کرو کہ اسکا نرخ کیا ہی اور یہ بھی معلوم کرو کہ بطریق ڈاک پہنچ سکتی ہے یا نہین۔ یہ دونون امر دریافت کرکے مجکو جلد لکھو۔ اگر بقیمت مناسب ہاتھ آئے اور اُسکا بھیجنا ممکن ہو تو یہان سے روپیہ کی ہنڈوی بھیجدون اور تم خرید کر بیل گاڑی کی ڈاک پر روانہ کر دو۔ جاڑون مین مجکو بہت تکلیف ہی۔ اور یہ گرچپال کی شراب مین نہین پیتا یہ مجکو مضرت کرتی ہے اور مجھے اس سے نفرت ہے۔ چارشنبہ ۲۹ دسمبر سنہ ۱۸۵۸ء ضروری جواب طلب از غالب جان بلب۔

**ایضاً** صاحب تم کو دعا کہتا ہون اور دعا دیتا بھی ہون۔ شراب کی قیمت کے دو خط بھیجے بھائی کاس ٹیلن اور اوڈ لٹام دونون چوبیس روپیہ درجن مین ہمیشہ لیا کرتا تھا اب یہان مہنگی ملتی ہے۔ مین نے تم سے پوچھا جب وہان بھی اس قیمت کو ملتی ہے تو میرا مقدور نہین مین سمجھا تہا کہ شاید وہاں ارزان ہو۔ خیر اسکو جانے دو روٹی ہی ملے جائے تو غنیمت ہی مہینہ بھر کی روٹی کا مول ایک درجن کی قیمت ہے۔

## بنام نواب امین الدین احمد خانصاحب بہادر رئیس لوہارو

بھائی صاحب ساٹھ برس سے ہمارے تمہارے بزرگون مین قرابتین ہم پہنچین بیچ کا میرا تمہارا معاملہ یہ کہ پچاس برس سے مین تم کو چاہتا ہون بے اس کے کہ چاہت تمہاری طرف سے بھی ہو۔ چالیس برس سے محبت کا ظہور طرفین سے ہوا مین تمہیں چاہتا رہا تم مجھے چاہتے رہے وہ امر عام اور یہ امر خاص کیا مقتضی اس کا نہین کہ مجھ مین تم مین حقیقی بھائیون کا سا اخلاص پیدا ہو جائے وہ قرابت اور یہ مودت کیا پیوند خون سے کم ہے۔ تمہارا یہ حال سنون اور بیتاب نہ ہو جاؤن اور وہان نہ آؤن مگر کیا کرون مبالغہ نہ سمجھو مین ایک قالب بے روح ہون مصرع ع یکسر دہ شخصم مپرورمی روان چہ انحلال روح کا روز افزون ہے۔ صبح کو تبرید قریب دوپہر کے روٹی شام کو شراب اس مین سے جس دن ایک چیز اپنے وقت پر نہ ملی مین مر لیا۔ واللہ نہین آسکتا۔ باللہ نہین آسکتا۔ دل کی جگہ میرے پہلو مین پتھر بھی تو نہین۔ دوست نہ سہی دشمن بھی تو نہ ہون گا۔ محبت نہ سہی عداوت بھی تو نہ ہو گی۔ آج تم دونون بھائی اس خاندان مین شرف الدولہ اور فخر الدولہ کی جگہہ ہو مین لم یلد ولم یولد ہون میری زوجہ تمہاری بہن میرے بچے تمہارے بچے ہین خود جو میری حقیقی بھتیجی ہے اسکی اولاد بھی تمہاری ہی اولاد ہے۔ نہ تمہارے واسطے بلکہ ان بیکسون کے واسطے تمہارا دعا گو ہون اور تمہاری سلامتی چاہتا ہون۔ تمنا یہ ہے اور انشاء اللہ تعالی ایسا ہی ہو گا کہ تم جیتے رہو اور تم دونون کے سامنے مر جاؤن تاکہ اس قافلہ کو اگر روٹی نہ دو گے تو چنے تو دو گے اور اگر چنے بھی نہ دو گے اور بات نہ پوچھو گے تو میری بلا سے مین تو موافق اپنے تصور کے مرتے وقت ان فلک زدون کے غم مین نہ الجھونگا جناب والدہ ماجدہ تمہاری یہان آنا چاہتی ہین ناصر ضیاء الدین خان اسی واسطے وہان پہنچتے ہین۔ سنو بعد تبدیل آب و ہوا دو فائدے اور بھی بہت بڑے ہین کثرت اطبا صحبت احبا تنہائی سے نہ ملول رہو گے۔ حرف و حکایت مین مشغول رہو گے۔ آؤ آؤ شتاب آؤ بھائی میرزا علاؤ الدین خان تم کو کیا

لکھون جو وہان تمہارے دل پر گذرتی ہو۔ یہان میری نظر مین ہے۔ خیر دعائے مزید عمر و دولت۔ نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** برادر صاحب جمیل المناقب عمیم الاحسان سلامت۔ بعد سلام مسنون و دعائے بقائے دولت روز افزون عرض کیا جاتا ہے کہ عطوفت نامہ کی رو سے فارسی دو غزلونکی رسید معلوم ہوئی تیسری غزل گوہر نتوان گفت۔ اختر نتوان گفت۔ جو تمہارے حسب الطلب بھیجی گئی ہے کیا نہین پہنچی بے شبہہ پہنچی ہوگی تم بھول گئے ہوگے وکیل حاضر باش دربار اسد اللّٰہی یعنی علائی مولائی نے اپنے موکل کی خوشنودی کے واسطے فقیر کی گردن پر سوار ہو کر ایک اُردو کی غزل لکھوائی اگر پسند آئے تو مطرب کو سکھائی جائے جھنجھوٹی کے اونچے سرون مین راہ رکھوائی جائے۔ اگر جیتا رہا تو جاڑون مین آکر مین بھی سن لون گا۔ والسلام مع الاکرام۔ نجات کا طالب غالب۔ چہار شنبہ ۲۰۔ ربیع الاول ۱۲۸۲ ہجری۔

**غزل**

مین ہون مشتاق جفا مجھ پہ جفا اور سہی
تم ہو بیداد سے خوش اس سے سوا اور سہی

غیر کی مرگ کا غم کس لئے اے غیرتِ ماہ
ہین ہوس پیشہ بہت وہ نہ ہوا اور سہی

تم ہو بت پھر تمہین پندار خدائی کیون ہے
تم خداوند ہی کہلاؤ خدا اور سہی

حسن مین حور سے بڑھ کر نہین ہونے کی کبھی
آپ کا شیوہ و انداز و ادا اور سہی

تیرے کوچہ کا ہے مائل دل مضطر میرا
کعبہ ایک اور سہی قبلہ نما اور سہی

کوئی دنیا مین مگر باغ نہین ہے واعظ
خلد بھی باغ ہے خیر آب و ہوا اور سہی

کیون نہ فردوس مین دوزخ کو ملا لین یارب
سیر کے واسطے تھوڑی سی فضا اور سہی

مجکو وہ دو کہ جسے کھا کے نہ پانی مانگون
زہر کچھ اور سہی آب بقا اور سہی

مجھ سے غالب یہ علائی نے غزل لکھوائی
ایک بیداد گرِ رنج فزا اور سہی

**ایضاً** برادر صاحب جمیل المناقب عمیم الاحسان سلامت۔ تمہارے تفریح طبع کے واسطے ایک غزل نئی لکھ کر بھیجی ہے خدا کرے پسند آئے اور مطرب کو سکھائی جائے آج شہر کے

اخبار لکھتا ہون سوانح لیل و نہار لکھتا ہون. کل پنجشنبہ ۲۵ مئی کو اول روز پہلے بڑے زور کی آندھی آئی پھر خب مینہ برساوہ جاڑا پڑا کہ شہر کرۂ زمہریر ہو گیا. بڑے دریبہ کا دروازہ ڈھایا گیا. قابل عطار کے کوچہ کا بقیہ مٹایا گیا. کشمیری کٹرہ کی مسجد زمین کا پیوند ہو گئی. سڑک کی وسعت دوچند ہو گئی. اللہ اللہ گنبد مسجدون کے ڈھائے جاتے ہین اور ہنود کے ڈیو ہریون کے جھنڈیون کے پرچم پھراتے ہین. ایک شیر مرور آور اور پلیتن بندر پیدا ہوا ہے مکانات جابجا ڈھاتا پھرتا ہے فیض اللہ خان بنگش کی حویلی پر جو گلدستے ہین جسکو عوام گمٹری کہتے ہین اُن ہیون سے ہلا ہلا کر ایک کی بنا ڈھا دی اینٹ سے اینٹ بجا دی واہ رے بندریہ زیادتی اور پہر شہر کے اندر ریگستان کے ملک سے ایک سردار زادہ کثیر العیال عسیر الحال عربی فارسی انگریزی تین زبانون کا عالم ولی ہین وارد ہوا ہے بلی مارون کے محلہ مین ٹھہرا ہے بحسب ضرورت حکام شہر سے مل لیا ہے. باقی گھر کا دروازہ بند کئے بیٹھا رہتا ہے. گاہ گاہ نہ ہر شاہ و بیگاہ غالب علیشاہ درویش کے تکیہ پر آجاتا ہے. اہل شہر حیران ہین کہ کھاتا کہان سے ہے اس کے پاس روپیہ آتا کہان سے ہے کوئی کہتا ہو کہ یہ باپ سے پھر گیا ہے مین جانتا ہون کہ بے سبب باپ کی نظر سے گر گیا ہے دیکھیئے انجام کار کیا ہو. غالب علیشاہ کا قول یہ ہے کہ کل کا بھلا ہو. جمعہ ۲۶ مئی ۱۸۶۵ء

**ایضاً** جمیل المناقب عمیم الاحسان سلامت. بعد سلام مسنون و دعائے لقائے دولت روز افزون عرض کیا جاتا ہے کہ اُستاد میر جان آئے اور اُن کی زبانی تمہاری خیر و عافیت معلوم ہوئی خدا تم کو زندہ و تندرست و شاد و شادان رکھے یہان کا حال کیا لکھون بقول سعدی علیہ الرحمۃ **مصرع** نماند آب جز چشم یتیم ٭ شب و روز آگ برستی ہے یا خاک. نہ دن کو سورج نظر آتا ہے نہ رات کو تارے زمین سے اُٹھتے ہین شعلے آسمان سے گرتے ہین شرارے چاہا تھا کہ کچھ گرمی کا حال لکھون عقل نے کہا کہ دیکھ ناداں قلم انگریزی دیا سلائی کی طرح جل اُٹھے گی اور کاغذ کو جلا دے گی. بھائی ہوا کی گرمی تو بڑی بلا ہے گاہ گاہ جو ہوا بند

ہو جاتی ہے وہ اور بھی جانگزا ہے۔ خیر اب فصل سے قطع نظر ایک کودک غریب الوطن کے اختلاط کی گرمی کا ذکر کرتا ہون کہ وہ جانسوز نہین بلکہ دل افروز ہے۔ پرسون فرخ مرزا آیا اُسکا باپ بھی اُس کے ساتھ تھا مین نے اُس سے پوچھا کہ کیون صاحب مین تمہارا کون ہون اور تم میرے کون ہو۔ ہات جوڑ کر کہنے لگا کہ حضرت آپ میرے دادا ہین اور مین آپکا پوتا ہون۔ پھر مین نے پوچھا کہ تمھاری تنخواہ آئی کہا جناب عالی آغا جان کی تنخواہ آگئی ہے میری نہین آئی مین نے کہا تو لوہارو جائے تو تنخواہ پائے کہا حضرت مین تو آغا جان سے روز کہتا ہون کہ لوہارو چلو اپنی حکومت چھوڑکر ولی کی رعیت مین کیون ملگئے سبحان اللہ بالشت بھر کا لڑکا اور یہ فہم درست اور طبع سلیم مین اسکی خوبی خو اور فرخی سیرت پر نظر کرکے اسکو فرخ سیر کہتا ہون مصاحب بے بدل ہے تم اُسکو بلا کیون نہین بھیجتے۔ مگر بھائی غلام حسین خان مرحوم کے متبع ہو کہ زین العابدین و حیدر حسن اور اُن کی اولاد کو کبھی مُنہ نہ لگایا۔ علاؤالدین خان جیسا ہوشمند ہمہ دان بیٹا فرخ سیر جیسا دانشور بذلہ سنج اور شیرین سخن پوتا یہ وہ عطیۂ عظمی و موہبت کبریٰ ہین۔ تمھارے واسطے من جانب اللہ ۵

| | |
|---|---|
| اگر دریافتی بر دانشت بوس | وگر غافل شدی افسوس افسوس |

آج ۲۲- جون کی ہے۔ آفتاب سرطان مین آگیا۔ نقطۂ انقلاب صیفی ہین دن گھٹنے لگا چاہئے کہ تمہارا غیظ و غضب ہر روز کم ہو جائے۔ نجات کا طالب غالب۔

ایضاً بھائی صاحب آج تک سوچتا رہا کہ بیگم صاحبہ قبلہ کے انتقال کے باب مین تم کو کیا لکھون۔ تعزیت کے واسطے تین باتین ہین۔ اظہار غم۔ تلقین صبر۔ دعائے مغفرت سو بھائی اظہار غم تکلف محض ہے جو غم تم کو ہوا ہے۔ ممکن نہین کہ دوسرے کو ہوا ہو۔ تلقین صبر بیدردی ہے۔ یہ سانحہ عظیم ایسا ہے جس نے غم رحلت نواب مغفور کو تازہ کیا پس ایسے موقع پر صبر کی تلقین کی جائے۔ رہی دعائے مغفرت مین کیا اور میری دعا کیا۔ مگر چونکہ وہ میری مربیہ اور محسنہ تھین دل سے دعا نکلتی ہے۔ معہذا تمہارا یہان آنا سُنا جاتا تھا اسواسطے

خط نہ لکھا۔ اب جو معلوم ہوا کہ دشمنوں کی طبیعت ناساز ہے اور اس سبب سے آنا نہ ہوا یہ چند سطرین لکھی گئیں حق تعالیٰ تم کو سلامت اور تندرست اور خوش رکھے۔ تمہاری خوشی کا طالب غالب۔ ۱۵۔ نومبر ۱۸۶۶ء

**ایضاً** اخ مکرم کے خدام کرام کی خدمت مین بعد اہدائے سلام مسنون ملتمس ہون تمہارا شہر مین رہنا موجب تقویت دل تھا۔ مصرع گو نہ ملتے تھے پر اک شہر مین تو رہتے تھے بھائی ایک سیر دیکھ رہا ہون کئی آدمی طیور آشیان گم کردہ کی طرح ہر طرف اُڑتے پھرتے ہین اُن مین سے دو چار بھولے بھٹکے کبھی یہان بھی آجاتے ہین۔ لو صاحب اب وعدہ کب وفا کروگے علائی کو کب بھیجوگے ابھی تو شب سے چلنے اور دن کے آرام کرنے کے دن ہین بارش شروع ہوجائے گی تو آپ کی اجازت بھی کام نہ آئے گی چلنے والا کہے گا مین سر چالاک ہون تیراک نہین۔ لوہارو سے دلی تک کشتی بغیر کیونکر جاؤن۔ دُخانی جہاز کہان سے لاؤن مصرع اے زفرصت بے خبر در ہر چہ باشی زود باش۔ علائی کے دیدار کا طالب غالب استاد میر جان صاحب کو سلام۔ یوم الخمیس ۱۷ محرم ۱۲۸۳ھ۔

## بنام مرزا علاؤالدین احمد خان صاحب بہادر

صاحب تمہارا خط پہنچا مطالب دل نشین ہوئے۔ غوغائے خلق سے مجھکو غرض نہین۔ کیا اچھی رباعی ہے کسی کی ؎

| | |
|---|---|
| مومن بخیال خویش مستم داند | کافر بگمان خدا پرستم داند |
| مردم زغلط فہمی مردم مردم | اے کاش کسے ہر آنچہ ہستم داند |

بھائیون سے پھر نہین ملا بازار مین نکلتے ہوئے ڈر لگتا ہے۔ جواہر خبردار میرا سلام اخوین کو اُن کا سلام اخوین کو اور اُن کا سلام مجکو پہنچا دیتا ہے اسی کو غنیمت جانتا ہون ؎

| | |
|---|---|
| تاب لائے ہی بنے گی غالب | واقعہ سخت ہے اور جان عزیز |
| ہزارون خواہشین ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے | بہت نکلے مرے ارمان لیکن پھر بھی کم نکلے |

یہ مقطع اور مطلع مندرجہ دیوان ہے مگر اس وقت یہ دونون شعر حسب حال نظر آئے اسواسطے لکھ دیئے گئے تم نے اشعار جدید مانگے خاطر تمہاری عزیز ایک مطلع صرف دو مصرع آگے کے کہے ہوئے یاد آ گئے کہ وہ داخل دیوان بھی نہین اُن پر فکر کرکے ایک مطلع اور پانچ شعر لکھ کر سات بیت کی ایک غزل تم کو بھیجتا ہون۔ بھائی کیا کہون کہ کس مصیبت سے یہ چھ بیتین ہات آئی ہین۔ اور وہ بھی بلند رتبہ نہین۔ ہ

| | |
|---|---|
| بہت سہی غم گیتی شراب کم کیا ہے | غلام ساقی کوثر ہون مجکو غم کیا ہے |

**مطلع ثانی**

| | |
|---|---|
| رقیب پر ہے اگر لطف تو ستم کیا ہے | تمہاری طرز و روش جانتے ہین ہم کیا ہے |
| کٹے تو شب کہین کاٹے تو سانپ کہلاوے | کوئی بتاؤ کہ وہ زلف خم بخم کیا ہے |
| لکھا کرے کوئی احکام طالع مولود | کسے خبر ہے کہ وہان جنبش قلم کیا ہے |
| نہ حشر و نشر کا قائل نہ کیش و ملت کا | خدا کے واسطے ایسے کی پھر قسم کیا ہے |
| وہ داد و دید گرانمایہ شرط ہے ہمدم | وگرنہ مہر سلیمان و جام جم کیا ہے |
| سخن مین خامۂ غالب کی آتش افشانی | یقین ہے ہم کو بھی لیکن اب اُسمین دم کیا ہے |

لو صاحب تمہارا فرمان قضا توامان بجالایا مگر اس غزل کا مسودہ میرے پاس نہین ہے۔ اگر باحتیاط رکھو گے اور اُردو کے دیوان کے حاشیہ پر چڑھا دو گے تو اچھا کرو گے عمر فراوان و دولت فزون باد۔ فقط جمعہ ۲۲ دسمبر ۱۸۶۵ء بارہ پر دو بجے تین کا عمل۔

**ایضاً** مرزا روبرو بہ از پہلو آؤ میرے سامنے بیٹھو۔ آج صبح کے سات بجے باقر علی خان اور حسین علیخان مع ۴ اُمراؤ ۶ بڑے اور ۸ چھوٹے کے دلی کو روانہ ہوئے۔ دو آدمی میرے اُن کے ساتھ گئے۔ کلو اور لڑکا نیاز علی یعنی ڈیڑھ آدمی میرے پاس ہین۔ نواب صاحب نے وقت رخصت ایک ایک دوشالہ مرحمت کیا۔ مرزا نعیم بیگ ابن مرزا کریم بیگ دو ہفتہ سے یہان وارد ہین اور اپنی بہن کے یہان ساکن ہین کہتے ہین کہ تیرے ساتھ دلی چلون گا اور

وہان سے لوہارو جاؤنگا۔ میرے چلنے کا حال یہ ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ اسی ہفتہ مین چلونگا۔ آپ چال جو کے اُردو ہ لکھتے ہا لکھتے جو خط مشتمل ایک مطلب پر تھا اُس کو تم نے فارسی مین لکھا اور فارسی بھی متصدیانہ ہا نہین کہ امیر کو اور اپنے بزرگ کو کبھی بصیغہ مفرد نہ لکھین یہ وہی چھوٹی ہے بڑی سے کا قصہ ہے۔ خیر خط نہ دکھاؤن گا ماکتب فیہ کہہ کر کام نکال لون گا مین نے تو چلتے وقت فرخ سیر کے اتالیق کی زبانی بھائی کو کہلا بھیجا تھا کہ تم اگر کوئی اپنا مدعا کہو تو مین اسکی دُرستی کرتا لاؤن جواب آیا کہ اور کچھ مدعا نہین صرف مکان کا مقدمہ ہے سو اُس مقدمہ مین میرے اور میرے شرکار کا وکیل وہان موجود ہے اگر وہ اس امر کا ذکر کرتے تو مین اُن سے اُن کے خالو علی اصغر خان کے نام عرضی یا خط لکھوا تا لاتا۔ بہرحال اب بھی قاصر نہ رہونگا۔ تاریخ اوپر لکھ آیا نام اپنا بدل کر مغلوب رکھ لیا ہے۔

ایضاً یکشنبہ یکم اکتوبر ۱۸۶۵ء

| | |
|---|---|
| شکر ایزد کہ ترا با پدرت صلح فتاد<br>قدسیان بہر دعائے تو دوالا پدرت | حوریان رقص کنان ساغر شکرانہ زوند<br>قرعہ فال بنام من دیوانہ زوند |

میان تم جانتے ہو کہ مین عازم رامپور تھا اسباب مساعدت ہو گئے بشرط حیات جمعہ کو روانہ ہونگا۔ لڑکے بالوں کی خیر و عافیت علی حسین خان کی تحریر سے معلوم ہوتی رہتی ہے میرا لکھنا زائد ہے ایکبار مین صاحب کمشنر کی عیادت کو گیا تھا فرخ مرزا بھی میرے ساتھ گیا تھا فرح کی خبر پوچھ آیا۔ بھائی صاحب کو میرا سلام کہنا۔ راقم غالب علی شاہ۔

ایضاً جاناجانا ایک خط میرا تمھارے دو خطون کے جواب مین تم کو پہنچا ہوگا۔ آج مین علی اصغر خان بہادر کے گھر گیا اُن سے مین نے تذکرہ کیا فرمایا کہ فرخ سیر کی مان کو لکھ بھیجو کہ سال بھر کی تنخواہ کی رسید بھیجدین یہان سے روپیہ بھیج دیا جائے گا۔ آج منگل ہے ۷ شعبان کی اور ۲۶ دسمبر کی۔ دونون بھتیجے تمہارے جمعہ کے دن ۲۲ دسمبر کو روانہ دہلی ہوئے مین پرسون یوم الخمیس کو مرحلہ پیما ہون گا۔

اول ما آخر ہر منتہے۔ ور اکرام وعزت آخر ما جیب تمنا تہی۔ از مال و دولت تو کمان گروہ کہاکر فارسی بگہارا گر مجھ سے ہندی کی چندی سُن۔ ایک قلیل حضور نے دی کی ہے۔ ایک علی اصغر خان سے اینٹھی دونون کل آئین گی۔ مرزا نعیم بیگ ابن مرزا کریم بیگ دو تین ہفتے سے یہان وارد اور اپنی بہن کے ہان ساکن ہین زاد کی خدا نے جبھی فقیر پر کی راحلہ وہ جانین فقط۔ غالب۔

**ایضاً** صبح دوشنبہ شانزدہم ازمہ صیام۔ میری جان۔ نئے مہمان کا قدم تمپر مبارک ہو۔ اللہ تعالیٰ تمہاری اور اسکی اور اُس کے بھائیون کی عمر و دولت مین برکت دے۔ تمہاری طرز تحریر سے صاف نہین معلوم ہوتا کہ سعید ہے یا سعیدہ ہے ثاقب اسکو عزیز ا اور غالب عزیزہ جانتا ہے۔ واضح لکھو تا احتمال رفع ہو خط ثاقب کے نام کا تو بہ توبہ خط کاہے کو ایک تختہ کاغذ کا مین نے سراسر پڑھا لطیفہ و بذلہ و شوخی و شوخ چشمی کا بیان جب کرتا کہ فحوائے عبارت سے جگر خون نہ ہوجاتا۔ بھائی کا غم جدا۔ ایسا سخن گزار۔ ایسا زبان آور۔ ایسا عیار طرار یون عاجز و درماندہ واز کار رفتہ ہوجائے۔ تمہارا غم جدا۔ ساغر اول و درد کیا دل لیکر آئے" کیا زبان لے کر آئے کیا علم لے کر آئے۔ کیا عقل لے کر آئے اور پھر کسی روش کو برت نہ سکے کسی شیوہ کی داد نہ پائی گویا نظیری تمہاری زبان سے کہتا ہے ؎

| | |
|---|---|
| جوہر ہیش من در تہ زنگار بماند | آنکہ آئینہ من ساخت نپرداخت دریغ |

بھائی اس معرض مین مین بھی تیرا ہم طالع اور ہمدرد ہون اگرچہ یک فنہ ہون مگر مجھے اپنے ایمان کی قسم مین نے اپنی نظم و نثر کی داد باندازہ بایست پائی نہیں آپ ہی کہا آپ ہی سمجھا قلندری و آزادگی و ایثار و کرم کے جو دواعی میرے خالق نے مجھ مین بھر دیئے ہین بقدر ہزار ایک ظہور مین نہ آئے نہ وہ طاقت جسمانی کہ ایک لاٹھی ہاتھ مین لون اور اُس مین شطرنجی اور ایک ٹین کا لوٹا مع سوت کی رسی کے لٹکا لون اور پیادہ پا چل دون کبھی شیراز جا نکلا کبھی مصر مین جا ٹھہرا کبھی نجف جا پہنچا نہ وہ دستگاہ کہ ایک عالم کا میزبان بن جاؤن

اگر تمام عالم مین نہ ہو سکے نہ سہی جس شہر مین رہون اُس شہر مین تو بھوکا ننگا نظر نہ آئے ؎

| | |
|---|---|
| نہ بستان سرائے نہ میخانہ<br>نہ رقص پری پیکران بر بساط | نہ دستان سرائے نہ جانانہ<br>نہ غوغاے رامشگران در رباط |

خدا کا مقہور خلق کا مردود۔ بوڑھا ناتوان بیمار فقیر نکبت مین گرفتار تمھارے حال مین غور کی اور چاہا کہ اس کا نظیر بہم پہنچاؤن۔ واقعہ کربلا سے نسبت نہین دے سکتا لیکن واللہ تمہارا حال اُس ریگستان مین بعینہ ایسا ہے جیسا مسلم ابن عقیل کا حال کوفہ مین تھا تمہارا خالق تمہاری اور تمھارے بچون کی جان و آبرو کا نگہبان میرے اور معاملات کلام و کمال سے قطع نظر کرو۔ وہ جو کسی کو بھیک مانگتے نہ دیکھ سکے اور خود در بدر بھیک مانگے وہ مین ہون۔

ایضاً چاشتگاہ شنبہ دوازدہم نومبر ۱۸۶۱ء آج جس وقت کہ روٹی کھانے کو گھر جاتا تھا شہاب الدین خان تمہارا خط اور مصری کی ٹھلیا لے کر آئے مین اُسکو لوا کر گھر گیا اپنے سامنے مصری تلوائی آدھ پاؤ اوپر دو سیر نکلی خانہ دولت آبادیہی کافی و وافی ہے اور اب حاجت نہین روٹی کھا کر باہر آیا تمھارے ابن عم کا آدمی جواب خط کا متقاضی ہوا کہ شتر سوار جانے والا ہے مین کھانا کھا کر لیٹنے کا عادی ہون لیٹے لیٹے مصری کی رسید لکھدی۔ مطالب مندرجہ خط کا جواب بشرط حیات کل بھیجوں گا۔ غالب۔

ایضاً اقبال نشانا بخیر و عافیت و فتح و نصرت لوہارو پہنچنا مبارک ہو مقصود ان سطور کی تحریر سے یہ ہے کہ مطبع اکمل المطابع مین چند احباب میرے مسودات اُردو کے جمع کرنے پر اور اُس کے چھپوانے پر آمادہ ہوئے ہین مجھ سے مسودات مانگے ہین اور اطراف و جوانب سے بھی فراہم کئے ہین۔ مین مسودہ نہین رکھتا جو لکھا وہ جہان بھیجنا ہوا وہان بھیج دیا یقین ہے کہ خط میرے تمھارے پاس بہت ہونگے اگر اُن کا ایک پارسل بنا کر بسبیل ڈاک بھیج دوگے یا آج کل مین کوئی اِدھر آنے والا ہو اُس کو دیدوگے تو موجب میری خوشی کا ہوگا اور مین ایسا جانتا ہون کہ اُس کے چھاپے جانے سے تم بھی خوش ہوگے بچون کو دعا۔ غالب

**ایضاً** جانِ غالب یاد آتا ہے کہ تمہارے عم نامدار سے سُنا ہی کہ لغات دساتیر کی فرہنگ وہان ہے اگر ہوتی تو کیون نہ تم بھیج دیتے خیر مصرع ؎ انچہ ما درکار داریم اکثرے درکار نیست تم ثمر نورس ہو اُس نہال کے جس نے میری آنکھون کے سامنے نشو ونما پائی ہی اور مین ہوا خواہ وسایہ نشین اُس نہال کا رہا ہون کیون کر تم مجکو عزیز نہ ہوگے۔ رہی دید وا دید اسکی دو صورتین - تم دلی مین آؤ یا مین لوہارو آؤن - تم مجبور مین معذور۔ خود کہتا ہون کہ میرا عذر زنہار مسموع نہو جب تک نہ سمجھ لو کہ مین کون ہون اور ماجرا کیا ہے سنو عالم دو ہین ایک عالم ارواح اور ایک عالم آب وگل - حاکم ان دونون عالمون کا وہ ایک ہی جو خود فرماتا ہے لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ اور پھر آپ جواب دیتا ہے لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ہر چند قاعدہ عام یہ ہے کہ عالم آب وگل کے مجرم عالم ارواح مین سزا پاتے ہین لیکن یون بھی ہوا ہی کہ عالم ارواح کے گنہگار کو دنیا مین بھیج کر سزا دیتے ہین - چنانچہ مین آٹھوین رجب ۱۲۱۲ھ مین روبکاری کے واسطے یہان بھیجا گیا ۱۳ برس حوالات مین رہا - ۷ - رجب ۱۲۲۵ھ کو میرے واسطے حکم دوام حبس صادر ہوا - ایک بیڑی میرے پانون مین ڈالدی اور دلی شہر کو زندان مقرر کیا اور مجھے اُس زندان مین ڈالدیا - فکر نظم ونثر کو مشقت ٹھہرایا - برسون کے بعد مین جیلخانہ سے بھاگا - تین برس بلاد شرقیہ مین پھرتا رہا - پایان کار مجھے کلکتہ سے پکڑ لائے اور پھر اُسی مجلس مین بٹھا دیا جب دیکھا کہ یہ قیدی گریز پا ہے دو ہتکڑیان اور بڑھا دین - پانو بیڑی سے فگار ہاتھ ہتکڑیون سے زخم دار مشقت مقرری اور مشکل ہوگئی - طاقت یک قلم زائل ہوگئی - بیحیا ہون - سال گزشتہ بیڑی کو زاویہ زندان مین چھوڑ مع دونون ہتکڑیون کے بھاگا میرٹھ مراد آباد ہوتا ہوا رام پور پہنچا - کچھ دن کم دو مہینے وہان رہا تھا کہ پھر پکڑا آیا اب عہد کیا کہ پھر نہ بھاگون گا بھاگون کیا بھاگنے کی طاقت بھی تو نہ رہی - حکم رہائی دیکھیے کب صادر ہو ایک ضعیف سا احتمال ہے کہ اس ماہ ذی الحجہ مین چھوٹ جاؤن - بہر تقدیر بعد رہائی کے تو آدمی سوائے اپنے گھر کے اور کہین نہین جاتا - مین بھی بعد نجات سیدھا عالم ارواح کو چلا جاؤن گا ؎

فرخ آن روز کہ از خانۂ زندان بردم
سوئے شہر خود ازین وادی ویران بردم

گانے مین غزل کے سات شعر کافی ہوتے ہین دو فارسی غزلین دو اُردو غزلین اپنے جانے کی تحویل مین بھیجتا ہون بھائی صاحب کی نذر غزل

از جسم بجان نقاب تا کے
این گنج درین خراب تا کے

این گوہر فروغ یارب
آلودۂ خاک وآب تا کے

این راہرو مسالک قدس
واماندۂ خور و خواب تا کے

بیتابی برق جز دمے نیست
ماوین ہمہ اضطراب تا کے

جان در طلب نجات تا چند
دل در تعب عتاب تا کے

پرسش ز تو بے حساب باید
غمہائے مرا حساب تا کے

غالب بہ چنین کشاکش اندر
یا حضرت بوتراب تا کے

دوش کز گردش انجم گلہ بر روے تو بود
چشم سوئے فلک و روے سخن سوئے تو بود

انچہ شب شمع گمان کردی و رفتی بعتاب
نفسم پردہ کشائے اثر خوئے تو بود

چہ عجب صانع اگر نقش دہانت گم کرد
کان خود از حیرتیان رخ نیکوئے تو بود

بکف باد مباد این ہمہ رسوائی دل
کاخر از پردگیان شکن موئے تو بود

مردن و جان بہ تمنائے شہادت دادن
ہم از اندیشۂ آزردن بازوئے تو بود

دوست دارم گرہے را کہ بکارم زدہ اند
کاین ہمانست کہ پیوستہ در ابروئے تو بود

لالہ و گل، دمد از طرف مزارش پس مرگ
تا چہا در دل غالب ہوس روئے تو بود

ہے بسکہ ہر اک اُنکے اشارے مین نشان اور
کرتے ہین محبت تو گزرتا ہے گمان اور

لوگون کو ہے خورشید جہانتاب کا دہوکا
ہر روز دکھاتا ہون مین اک داغ نہان اور

ہے خون جگر جوش مین دل کھول کے روتا ہوتے جو کئی دیدۂ خوننابہ فشان اور
یارب نہ وہ سمجھے ہین نہ سمجھیں گے میری بات دے اور دل اُن کو جو نہ دے مجکو زبان اور
تم شہر مین ہو تو ہمیں کیا غم جب اُٹھیں گے لے آئین گے بازار سے جاکر دل وجان اور
مرتا ہون اس آواز پہ ہر چند سر اُڑ جائے جلاد کو لیکن وہ کہے جائین کہ ہان اور

ہین اور بھی دنیا مین سخنور بہت اچھے
کہتے ہین کہ **غالب** کا ہے انداز بیان اور

اُس بزم مین مجھے نہین بنتی حیا کئے بیٹھا رہا اگرچہ اشارے ہوا کئے
ضد کی ہے اور بات مگر خو بری نہین بھولے سے اس نے سینکڑوں وعدے وفا کئے
صحبت مین غیر کی نہ پڑی ہو کہین یہ خو دینے لگا ہے بوسے بغیر التجا کئے
رکھتا پھروں ہون خرقہ و سجادہ رہن مے مدت ہوئی ہے دعوت آب و ہوا کئے
کس روز تہمتیں نہ تراشا کئے عدو کس دن ہمارے سر پہ نہ آرے چلا کئے

غالب تمہین کہو کہ ملے گا جواب کیا
مانا کہ تم کہا کئے اور وہ سُنا کئے

**ایضاً** سعادت و اقبال نشان میرزا علاء الدین خان بہادر کو فقیر اسد اللہ کی دعا پہنچے کل شام کو مخدوم مکرم جناب آغا محمد حسین صاحب شیرازی بسواری ریل مانند دولت دلخواہ کہ ناگاہ آوے فقیر کے تکیہ مین تشریف لائے. شب کو جناب ڈپٹی ولایت حسین خان کے مکان مین آرام فرمایا اب وہان آتے ہین. قریب طلوع آفتاب بچشم نیم باز یہ رقعہ تمھارے نام لکھا ہے جو کچھ جی چاہتا ہے وہ مفصل نہین لکھ سکتا. مختصر مفید آغا صاحب کو دیکھ کر یون سمجھا کہ میرا بوڑھا چچا غالب جوان ہو کر میلے کی سیر کو حاضر ہوا ہے. پس نورچشمان راحت جان مرزا باقر علیخان بہادر و مرزا حسین علیخان بہادر جناب آغا صاحب کا قدمبوس بجالائیں اور اُن کی خدمت گزاری کو اپنی سعادت اور میری خوشنودی سمجھیں. بس

ہان مرزا علائی اگر کرنیل الگزنڈر اسکنر بہادر سے ملاقات ہو تو میرا سلام کہنا۔

**ایضاً** صاحب میری داستان سنیے پنشن بے کم و کاست جاری ہوا زر مجتمعہ سہ سالہ یکمشت مل گیا۔ بعد اوائے حقوق چار سو روپیہ وپئے باقی رہے اور ستاسی روپیہ گیارہ آنے مجھے پچھ مئی کا مہینہ بدستور ملا۔ آخر جون مین حکم آگیا کہ پنشن دار علی العموم ششماہی پایا کرین ماہ بماہ پنشن تقسیم نہ ہوا کرے۔ مین دس بارہ برس سے حکیم محمد حسن خان کی حویلی مین رہتا ہون۔ اب وہ حویلی غلام اللہ خان نے مول لے لی۔ آخر جون مین مجھ سے کہا کہ حویلی خالی کر دو۔ اب مجھے فکر پڑی کہ کہین دو حویلیان قریب ہمدگر ایسی ملین کہ ایک محلسرا اور ایک دیوان خانہ ہو۔ نملین ناچار یہ چاہا کہ بلی مارون مین ایک مکان ایسا ملے کہ جس مین جا رہون نہ ملا۔ تمھاری چھوٹی پھوپی نے بیکس نوازی کی۔ کٹروا والی حویلی مجکو رہنے کو دی۔ ہرچند وہ رعایت مرعی نہ رہی۔ کہ محلسرا سے قریب ہو مگر خیر بہت دور بھی نہین کل یا پرسون وہان جا رہون گا۔ ایک پانؤن زمین پر ہے ایک پانؤن رکاب مین۔ توشہ کا وہ حال گوشہ کی یہ صورت۔ کل شنبہ ۱۷۔ ذی الحجہ کی اور ۲۔ جون کی پہر دن چڑھے تمہارا خط پہنچا۔ دو گھڑی کے بعد سُنا گیا کہ امین الدین خان صاحب نے اپنی کوٹھی مین نزول اجلال کیا پہر دن رہے از راہ مہربانی ناگاہ میرے ہان تشریف لائے مین نے اُن کو دُبلا افسردہ پایا۔ دل کڑھا۔ علی حسین خان بھی آیا۔ اُس سے بھی ملا۔ مین نے تمہیں پوچھا کہ وہ کیون نہیں آئے۔ بھائی صاحب بولے کہ جب مین یہان آیا تو کوئی وہان بھی تو رہے اور اس سے علاوہ وہ اپنے بیٹے کو بہت چاہتے ہین۔ مین نے کہا اتنا ہی جتنا تم اُس کو چاہتے تھے ہنسنے لگے غرض کہ مین نے بظاہر اُن کو تم سے اچھا پایا۔ آگے تم لوگون کے دلون کا مالک اللہ ہے۔ راقم غالب۔ نگاشتہ و روان داشتہ یکشنبہ بین الظہر والعصر۔

**ایضاً** چہارشنبہ ۲۵ ستمبر ۱۸۶۱ء ہنگام نیمروز۔ علائی مولائی اس وقت تمہارا خط پہنچا۔ اِدہر پڑھا اُدہر جواب لکھا۔ واہ کیا کہنا ہے رامپور کے علاقہ کو گاؤشنگ[1] اور مجکو بیل یا اُس

[1] گاؤشنگ کو ہندی مین آر کہتے ہین کہ جس سے گاڑی بان بیلون کو گاڑی ہانکتے ہین ۱۲

پیوند کے طعنہ کو تازیانہ اور مجھکو گھوڑا بنایا وہ علاقہ اور وہ پیوند لوہارو کے سفر کا مانع و مزاحم کیون ہو. رئیس کی طرف سے بطوق وکیل محکمہ کمشنری مین معین نہین ہون جس طرح امرا واسطے فقرا کے وجہ معاش مقرر کر دیتے ہین اسی طرح اس سرکار سے میرے واسطے مقرر ہے. ہان فقیر سے دعائے خیر اور مجھ سے اصلاح نظم مطلوب ہی چاہون دلی رہون چاہون اکبر آباد. چاہون لاہور. چاہون لوہارو. ایک گاڑی کپڑون کے واسطے کرایہ کرون کپڑون کے صندوق مین آدھی درجن شراب دھرون. آٹھ کہار ٹھیکہ کے لون. چار آدمی رکھتا ہون. دو یہان چھوڑون دو ساتھ لون چل دون. رامپور سے جو لفافہ آیا کرے گا لڑکون کا حافظ لوہارو بھجوایا کرے گا. گاڑی ہو سکتی ہے. شراب مل سکتی ہے. کہار بہم پہنچ سکتے ہین. طاقت کہان سے لاؤن. روٹی کھانے کو باہر کے مکان میں سے محلسرا مین کہ وہ بہت قریب ہے جب جاتا ہون تو ہندوستانی گھڑی بھر مین دم ٹھہرتا ہے اور یہی حال دیوان خانہ مین آکر ہوتا ہے. والی رامپور نے بھی تو مرشد زادہ کی شادی مین بلایا تھا یہی لکھا تھا کہ مین اب معدوم محض ہون تمہارا اقبال تمہارے کلام کو اصلاح دیتا ہے اس سے بڑھکر مجھ سے خدمت نہ چاہو. بھائی کے اور تمہارے دیکھنے کو جی بہت چاہتا ہی پر کیا کرون عقرب و قوس کے آفتاب یعنی نومبر دسمبر مین قصد تو کرون گا کاش لوہارو کی جگہ گوڑگانوہ ہوتا یا بادشاہ پور ہوتا. کہوگے کہ رامپور کیا نزدیک ہے وہان گئے کو دو برس ہو گئے یہان انحطاط و اضمحلال روز افزون نہ تم یہان آسکتے ہو نہ مجھ مین وہان آنے کا دم بس اگر نومبر دسمبر مین میرا خیر جا چل گیا بہتر ورنہ بمصرع اے وائے زمحرومی دیدار دگر ہیچ ✤ غالب۔

ایضاً. اقبال نشان مرزا علاؤالدین خان بہادر کو غالب گوشہ نشین کی دعا پہنچے. برخوردار علی حسین خان آیا مجھ سے ملا بھائی کا حال اُسکی زبانی معلوم ہوا. حق تعالیٰ اپنا فضل کرے الولد سر لابیہ تم اُسکے مصداق کیون بنے خفقان و مراق اگرچہ تمہارا خانہ زاد موروثی ہی لیکن آج تک تمہاری خدمت مین حاضر نہ ہوا تھا اب کیون آیا. اگر آیا تو ہرگز اُسکو ٹھہرنے

ندو۔ ہانک دو۔ خبردار اسکو اپنے پاس رہنے نہ دینا۔ شفیق مکرم ولطف مجسم منشی نول کشور صاحب بسبیل ڈاک یہان آئے مجھ سے اور تمہارے چچا اور تمہارے بھائی شہاب الدین خان سے ملے۔ خالق نے اُن کو زہرہ کی صورت اور مشتری کی سیرت عطا کی ہے۔ گویا بجائے خود قران السعدین ہین۔ تم سے مین نے کچھ نہ کہا تھا اور کلیات کے دس مجلد کی قیمت ...۵ مان لیئے تھے اب اُن سے جو ذکر آیا تو اُنھون نے پہلی قیمت شہرۂ اخبار یعنی قبول کی یعنی ہے فی جلد۔ اس صورت مین دس مجلد کے ...۵ مین دون اور ...۵ تم دو بھی ...۵ مطبع اودہ اخبار مین پہنچانے چاہئین۔ مین دسمبر ماہ حال کی دسوین گیارہوین کو طالب ہونگا۔ کہو ...۵ علی حسین خان کو دیدون۔ کہو لکھنؤ بھیج دون۔ اس نگارش کا جواب جلد لکھو۔ بھائی صاحب کی خدمت مین میرا سلام کہنا۔ اور اُستاد میر جان کے میری طرف سے قدم لینا۔ نجات کا طالب غالب پنجشنبہ ۱۲۔ جمادی الثانی سال غفر مطابق ۳۔ دسمبر سال کیا غضب ہے ۱۸۶۳ یہ گویا تاریخ وفات جناب نواب گورنر جنرل لارڈ الگن صاحب بہادر کی ہے۔

**ایضاً** جمعہ ۹ رجب ۹ دسمبر میری جان تمہارا خط بھی آیا۔ اور علی حسین خان نجم الدین بھی تشریف لایا۔ اگر سرنوشت آسمانی مین بھی اواخر رجب یا اوائل شعبان مین ہمارا تمہارا مل بیٹھنا مندرج ہے تو زبانی کہہ سُن لین گے قلم کو ان اسرار کی محرمیت نہین ہے۔ جو شخص اپنے ملک و مال وجان وتن و ننگ و نام کے امور مین آشفتہ و سرگردان بلکہ عاجز و حیران ہو۔ وہ کسکے کہنے سے کیا گلہائے نظیری ...

| | |
|---|---|
| با ما جفا و ناخوشی باخود غرور و سرکشی | ازمائۂ ازخود نۂ آخر ازان کیستی |

محل عقل و ہوش و ماغ سو تباہ۔ افیون کا مخمر ہو جانا علاوہ اللہ جو چاہے سو کرے ایسا پیارا باغ و بہار بھائی یون بگڑ جائے۔ نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** پنجشنبہ ۲۶۔ رمضان۔ صاحب کل تمہارا خط پہنچا آج اُسکا جواب لکھ کر روانہ کرتا ہون رجب بیگ۔ شعبان بیگ۔ رمضان بیگ یہ نامور مہینے ہین سو خالی گئے۔ شوال بیگ آدمی

کا نام نہین سُنا۔ ہان عیدی بیگ ہو سکتا ہے پس جب عید ہے اور روز سعید ہے تو کیا بعید ہے کہ بخلاف شہور ثلثہ ماضیہ اس مہینے مین تم آسکو ہے ہے مین تو کہتا ہون نہ آسکو اس ماہ مبارک مین امضاے حکم سرکار کا وہ ہنگامہ گرم ہو کہ پارسیون کی عید کوسہ برنشین کا گمان گزرے دور کیون جاؤ ہولی کی دُلہنڈی کا سمان لوہارو مین بندھ جائے۔ ایک خرسوار کی سواری بڑی دھوم سے نکلی حسن اتفاق یہ کہ یہ وہی موسم ہے ہولی اور عید کوسہ برنشین کا زمانہ باہم ہے حوت کے آفتاب مین یہ دونون تہوار ہوتے ہین۔ کل آفتاب حوت مین آیا ہے کوسہ برنشین اور ہولی کا مژدہ لایا ہے۔ خیر مین چند روز اور ستمکش فراق اور تیرے دیدار کا مشتاق رہون تو کوسہ برنشین اور ہولی کی رنگ رلیان منائے اور خرسوار کو بضرب تازیانہ دوڑائے علاؤالدین خان واللہ تو میرا فرزند روحانی معنوی ہے فرق اسی قدر ہے کہ مین جاہل ہون اور تو مولوی ہے۔ ارے ظالم اس کوسہ برنشین کی داد دے۔ عقل کرامت ہوا الہام ہے لطف طبع ہے کیا ہے یہ اسم کس قدر مناسب مقام ہے صبیہ کا مقدم میر مبارک ہو ثاقب مجھ سے لڑتا تھا کہ بھتیجا ہے کہ مین کہتا تھا کہ پوتی ہے بارے مین جیتا اور ثاقب ہارا۔ عریضہ جداگانہ اُستاد میر جان صاحب کے نام پہنچتا ہے۔

**ایضاً** میری جان علائی ہمہ دان اس دفع دخل مقدر کیا کہنا ہے فرہنگ لغات دساتیر تمھارے پاس ہے مین چاہتا تھا کہ اُسکی نقل تم سے منگاؤن تم نے دساتیر مجھ سے مانگی اسی صحیفہ مقدس کی قسم کہ وہ میرے پاس نہین ہے۔ جی مین کہوگے کہ اگر دساتیر نہین تو فرہنگ کی خواہش کیون ہے حق یون ہے کہ بعض لغات کے اعراب یاد نہین اسواسطے فرہنگ کی خواہش ہے۔ اگر اُس فرہنگ کی نقل بھیج دوگے تو مجھ پر احسان کروگے دساتیر میرے پاس ہوتی تو آج اس خط کے ساتھ اُسکا بھی پارسل بھیج دیتا۔ ہان صاحب اگر دساتیر ہوتی اور مین بھیج دیتا تو البتہ بھائی صاحب کا مشکور ہوتا۔ دین و دنیا مین کیون ماجور ہوتا ارسال اہدا پر حصول اجر کیون مرتب ہوگیا۔ بھائی وہ مذہب اختیار کیا چاہتے ہین اور تم اُس مذہب کو

حق جانتے ہو کہ مین جو واسطہ اُس کے اعلان و شیوع کا ہوتا تو عند اللہ مجکو استحقاق اجر پانے کا پیدا ہوتا۔ اپنے باپ کو سمجھاؤ اور ایک شعر میرا اور ایک شعر حافظ کا اور ایک شعر مولوی روم کا سُناؤ۔ **غالب**۔

| | | |
|---|---|---|
| دولت بغلط نبود از سعی پشیمان شو | غالب | کافر نتوانی شد ناچار مسلمان شو |
| جنگ ہفتاد و دو ملت ہمہ از عذر بنہ | حافظ | چون ندید ند حقیقت رہ افسانہ زدند |
| مذہب عاشق ز مذہبہا جدا ست | مولانا روم | عاشقاق را مذہب وملت جدا ست |

رات کو خوب مینھ برسا ہے صبح کو تھم گیا ہے ہوا سرد چل رہی ہے۔ ابر تنک چھا رہا ہے یقین ہے کہ تھاری جدہ ماجدہ مع اپنی بہو اور پوتے کے روانہ لوہارو ہون۔ کل آج کی روانگی کی خبر تھی۔ یہ لڑکا سعید ازلی ہے۔ ابر کا محیط ہونا اور ہوا کا سرد ہو جانا خاص اسکی آسایش کے واسطے ہے میر انظر سرراہ ہے وہان بیٹھا ہوا یہ خط لکھ رہا ہون۔ محمد علی بیگ اُدہر سے نکلا بھئی محمد علی بیگ لوہارو کی سواریان روانہ ہو گئین حضرت ابھی نہین کیا آج نہ جائین گے آج ضرور جائین گے تیاری ہو رہی ہے۔ مرقومہ شنبہ یکم جون وقت صبح ۶ بجے، کی عمل ہین غالب **ایضاً** یکشنبہ ۳۰ محرم ۱۲۸۰ھ مطابق ۲۱ جون ۱۸۶۳ء میری جان مرزا علی حسین خان آئے اور مجھ سے ملے۔ مین نے خطوط مرسلہ تمہارے یکشت اُن کو دیئے۔ اب تمھارے پاس پہنچنے کا اُن کو اختیار ہے رسید کا البتہ مجھے انتظار ہے۔ علی حسین خان سے آنے کی حقیقت اور یہان اقامت کی مدت پوچھی گئی جواب پایا۔ کہ ایک مہینہ دس دن کی رخصت لے کر آیا ہون۔ بی بی بیمار ہے اسکا استعلاج منظور ہے۔ میری جان علی حسین خان کے کام آئے تو دریغ نہ کرون بھلا یہ مبالغہ سہی بلکہ بے شک تبلیغ وغلو ہے۔ لیکن قریب قریب اس کے یعنی جو چیز امکان سے باہر نہ ہو اس مین قصور کیون کر کیا جائے گا بلکہ شاید تمہاری سپارش کی بھی حاجت نہ ہو۔ مگر سوچو کہ آئین غمخواری واندوہ گساری کیا ہوگی۔ میر زاہد وضع وبدروش ہاہین کہ پند وبند کا محتاج ہو کوئی اسکا مقدمہ کسی محکمہ مین دائر نہین کہ مصلحت و

مشورت کی احتیاج ہو رہے امورِ خانگی یعنی بی بی اور اُسکے آبا اور اخوان کے معاملے اُس مین تمکو دخل نہ مجکو مداخلت تم علی حسین خان کو اس ہیونذ پر کیا کیا چھیڑتے ہو اور یہ نہین سمجھے کہ اُس کا دادا کتنا بڑا آدمی تھا اور اُس کے دادا کی اور اُس کی سسرال ایک ہی یہ فدیعہ فخر ہے اُس کو اور اُس کے طفیل سے تم کو بلکہ تھوڑی سی نازش اگر مجھ ننگ اقربا کے حصہ مین بھی آجائے تو کچھ بعید نہین ہرچند تمہارا ہر کلمہ ایک بذلہ ہے لیکن اس خسر خسروانی نے مار ڈالا کیا کہون جو مجکو مزا ملا ہے کہان خسر و خسروان لغات عربی الاصل اور کہان روزمرہ مشہور کہ خسر سسرے کو کہتے ہین صنعت اشتقاق و طباق کو کس سینہ زوری سے برتا ہی اچھا میرا میان یہ خسر بمعنی پدرِ زن کیا لفظ ہے حروف بین الفارسی والعربی مشترک ہین۔ لیکن ان معنون مین نہ فارسی ہے نہ عربی ہے۔ فارسی مین پدرِ زن بہ فک اضافت کہتے ہین۔ عربی مین جس طرح بمعنی نقصان منصرف ہو۔ شاید سسرے کا اسم جامد بھی ہو فی الحقیقت سسرے کی تفریس و تعریب ہو یہ پرسش نہ بسبیل استہزا ہے بلکہ بطریق استفسار و استعلام ہے جو تمہین معلوم ہو۔ بلکہ اگر تمپر مجہول ہو تو معلوم کر کے مجھے لکھ بھیجو۔ یوسف علیخان عزیز مانند اُس دہقان کے کہ جو دانہ ڈال کے مینہ کا منتظر ہو اور ابر آئے اور نہ برسے مضطر و حیران ہے۔ علی حسین خان آتے ہین علی حسین خان آتے ہین آئے وہ آئے تو کیا لائے۔ غالب

ایضاً میرنا نسیمی کو دعا پہنچے۔ آنکھ کی گھاجنی جب خود پک کر پھوٹ گئی تھی اور پیپ نکل گئی تھی تو نشتر کیون کھایا۔ مگر یہ کہ بطریق خوشامد طبیب سے رجوع کی جب اُس نے نشتر تجویز کیا خواہی نخواہی امتثال امر کرنا پڑا اور شاید یون نہون کچھ مادہ باقی ہو۔ بہر حال حق تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے شفا بخشے قطعہ

| | |
|---|---|
| بسکہ فعال مایرید ہے آج | ہر سلحشور انگلستان کا |
| گھر سے بازار مین نکلتے ہوئے | زہرہ ہوتا ہے اب انسان کا |
| چوک جس کو کہین وہ مقتل ہے | گھر بنا ہے نمونہ زندان کا |

| | |
|---|---|
| شہر دہلی کا ذرہ ذرہ خاک | تشنۂ خون ہے ہر مسلمان کا |
| کوئی وہان سے نہ آسکے یہان تک | آدمی وہان نہ جاسکے یہان کا |
| مین نے مانا کہ مل گئے پھر کیا | وہی رونا تن و دل وجان کا |
| گاہ جل کر کیا کئے شکوہ | سوزش داغہائے پنہان کا |
| گاہ روکر کہا کئے باہم | ماجرا دیدہ ہائے گریان کا |
| اس طرح کے وصال سے یا رب | کیا مٹے دل سے داغ ہجران کا |

ایضاً یار بھتیجے گویا بھائی مولانا علائی خدا کی دُہائی نہین ویسا ہونگا جیسا تیر سمجھا ہے اور تم مجکو لکھ چکے ہو یعنی خفقانی اور خیال تراش نہ ویسا ہونگا جیسا میرزا علی حسین خان بہادر سمجھے ہونگے ع اے کاش کسے ہر انچہ ہستم داند، دو جانے مین میرا انتظار اور میرے آنے کا تقریب شادی پر مدار یہ بھی شعبہ ہے اُنہین ظنون کا جس سے تمہارے چچا کو گمان ہے مجھ پر جنون کا۔ جاگیر دار مین نہ تھا کہ ایک جاگیر دار مجھکو بلاتا۔ گویا مین نہ تھا کہ اپنا ساز و سامان لے کر چلا جاتا۔ دوجانے جا کر شادی کماؤن اور پھر اس فصل مین کہ دُنیا کرہ نار ہو لوہارو بھائی کے دیکھنے کو نہ جاؤن اور پھر اُس موسم مین کہ جاڑے کی گرمی بازار ہو۔ کل اُستاد میرن جان صاحب نے تمہارا خط مجکو دکھایا ہے مین نے اُن کو جانے نجانے مین متردد پایا ہے جائین نہ جائین۔ مین اپنی طرف سے ترغیب کرتا رہتا ہون۔ اور کہتا رہونگا غلام حسن خان اگر کسی وقت آجائین گے تو اُن کو تمہاری تحریر کا خلاصہ خاطر نشان کرون گا حق سبحانہ تعالیٰ ان دونون صاحبون کو یا ایک کو ان مین سے توفیق دے یا مجکو طاقت یا تم کو انصاف کہ میرے نہ آنے کو دلی کی دلبستگی پر محمول نہ کرو مجکو رشک ہے جزیرہ نشینون کے حال پر عموماً اور رئیس فرخ آباد پر خصوصاً کہ جہاز سے اُتر کر سرزمین عرب مین چھوڑ دیا اہا ہا ہا ع

| | |
|---|---|
| پڑے گر بیمار تو کوئی نہو تیمار دار | اور اگر مر جائے تو نوحہ خوان کوئی نہو |

کلیات کے انطباع کا اہتمام اپنی زیست مین مجکو نظر نہین آتا۔ قاطع برہان کا چھاپا تمام ہو گیا۔ حق التصنیف کی ایک جلد میرے پاس آ گئی وہ تمہارے عم نامدار کے نذر ہوئی باقی جلدین جنکا مین خریدار ہوا ہون اور درخواست میرے مطبع مین داخل ہی جب تک قیمت نہ بھیجدون کیونکر آئین۔ روپیہ کی تدبیر مین ہون اگر بہم پہنچ جائے تو بھیجدون تمہارے پاس جو قاطع برہان پہنچی ہے اگر چھاپے کی ہے تو صحیح ہے جہان تردد ہو غلطنامہ ملحقہ مین دیکھ لو۔ زیادہ انکشاف منظور ہو مجھ سے پوچھ لو۔ اگر قلمی ہے تو درجہ اعتبار سے ساقط ہی اُسکو میری تالیف نہ سمجھو بلکہ مجکو مول لے لو اور اُسکو پھاڑ ڈالو۔ آج یوم الخمیس ۱۹۔ جون للمبارک بارہ پر تین بجے تمہارا خط آیا اِدھر پڑھا اُدھر جواب لکھنے بیٹھا۔ یہانتک لکھ چکا تھا کہ شیخ شہاب الدین سہروردی آئے۔ تمہارا خط اُن کو دیا وہ پڑھ رہے ہین ہم لکھ رہے ہین ابر آیا ہوا ہے ہوا سرد چل رہی ہی

**ایضاً** میان تم میرے ساتھ وہ معاملے کرتے ہو جو احباب سے مرسوم و معمول ہین خیر تمہارا حکم بجا لایا غزل بعد اصلاح کے پہنچتی ہے۔ جناب لفٹنٹ گورنر بہادر نے دربار کیا میری تعظیم و توقیر اور میرے حال پر لطف و عنایت میری ارزش و استحقاق سے زیادہ بلکہ میری خواہش اور تصور سے سوا مبذول کی۔ اس ہجوم امراض جسمانی اور آلام روحانی کو ان باتون سے کیا ہوتا ہی ہر دم دم نزع ہے دل غم سے خونریز ہو گیا ہے کہ کسی بات سے خوش نہین ہو سکتا۔ مرگ کو نجات سمجھے ہوئے ہون اور نجات کا طالب ہون۔ کئی دن سے کوئی تحریر دلپذیر تمہاری نظر نہین آئی نہ مجھے تم نے یاد کیا نہ اپنے بھائی کو کچھ لکھا۔ اب اِس خط کا جواب جلد لکھو۔ پہلے اپنے بچون کا حال پھر وہان کے اوضاع جیسا تمہارا قاعدہ ہی منقح اور مفصل لکھو فقط نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** میری جان تخلص تمہارا بہت پاکیزہ اور میری پسند ہے پشتی کو بہ تکلف اسکا مصحف کیون ٹھہراؤ یہ میدان تو بہت فراخ ہے۔ خدا کی خے کو جیم فارسی سے بدل دو بنجی کو بتقدیم موحدہ علی النون لکھو۔ یہ وساوس دل سے دور کرو۔ رہبر ایک اچھا تخلص ہے رہزن اسکی تجنیس موجود ہے شیون ایک اچھا تخلص ہے ستون اسکی تصحیف ہے تمھارے واسطے بمناسبت

اسم عالی تخلص خوب تھا۔ مگر اس تخلص کا ایک شاعر بہت بڑا نامی گذر چکا ہے۔ ہان نامی سامی یہ دو تخلص بھی اچھے ہین۔ مولانا فائق کی پیروی کرو۔ مولانا لائق کہلاؤ۔ اگر کہوگے کہ اس ترکیب سے لفظ نالائق پیدا ہوتا ہے۔ مولانا شائق بن جاؤ ہنسی کی باتین ہو چکین۔ اب حقیقت واجبی سنو نسیمی تخلص۔ خماسی بروزن ظہوری و نظیری اچھا ہے اگر بدلنا ہی منظور ہے تو نامی سامی رہرو شیون۔ یہ چار تخلص رباعی بروزن عرفی و غالب اچھے ہین ان مین سے ایک تخلص قرار دو۔ میرے نزدیک سب سے بہتر تمھارے واسطے خاص فخری تخلص بہتر ہے۔ کہوگے کہ آزاد پور کے باغ مین ایک آم کا نام فخری ہے حاصل کلام دو دن کی فکر مین جو تخلص میرے خیال مین آئے وہ آج لکھ بھیجتا ہون۔ بھائی مؤید تخلص نیا ہے اگر یہ پسند آئے تو یہ رکھو۔ والدعا صبح یکشنبہ ۱۲ مئی ۱۸۶۱ء۔ نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** صاحب بہت دن سے تمہارا خط نہیں آیا۔ آپ کا وکیل بڑا چرب زبان ہے بقدمہ اُس نے جیت لیا چنانچہ اُسکی تحریر سے تم کو معلوم ہوا ہوگا۔ سنتا ہون کہ حمزہ خان کو ان دنون علتِ مشائخ کا زور ہے اور سعدی کی اس بات پر عمل کرتے ہین ؎

| | |
|---|---|
| کسانے کہ یزدان پرستی کنند | بآواز دولاب مستی کنند |

خدا مبارک کرے ✤ غالب

**ایضاً** صبح یکشنبہ یکم مارچ ۱۸۶۲ء صاحب پرسون تمہارا خط آیا کل جمعہ کے دن نواب کا مسہل تھا ۱۱ بجے وہان سے آیا چونکہ جوب میں مکرّب دوائین تھین بہت بے چین رہے آٹھ دس دست آئے آخر روز مزاج بحال ہوگیا تنقیہ اچھا ہوا اب بفضل الٰہی اچھے ہین اور یقین ہے کہ مرض عود نہ کرے۔ ولی کی اقامت کی مدت اپنے والد کی رائے پر رہنے دو بقدر مناسب وقت عزم خیر خواہانہ کچھ کہون گا ضرور نہ با برام۔ مین تم سے زیادہ ان کا مزاج دان ہون یہ خود پسند اور معہذا سپارش کا دشمن ہے مغلچیون کے مقدمہ کو طبیعت امکان پر چھوڑ دو مین دخل نہ کرون گا۔ ہان اگر خود مجھ سے پوچھین گے یا میرے سامنے ذکر آجائیگا

تو مین اچھی کہون گا مصرع بریدہ باد زبانے کہ ناسزا گوید پس بُرا نہ ماننا اگر یہ دونون بھائی یا ان مین سے ایک رفیق ہو گیا۔ یون تمام عمر بخوشی گزر جائے لیکن تم کے برس۔ کے مہینے کے ہفتہ کا گرمینٹ لکھتے ہو۔ غالب۔

**ایضاً** میرزا علائی پہلے اُستاد میر جان صاحب کے قہر و غضب سے مجکو بچاؤ تاکہ میرے حواس جو منتشر ہو گئے ہین جمع ہو جائیں مین اپنے کو کسی طرح کے قصور کا مورد نہین جانتا جھگڑا اُن کی طرف سے ہے تم اُس کو یون چکاؤ یعنی اگر اُن کو صرف آشنائی و ملاقات منظور ہے تو وہ میرے دوست ہین شفیق ہین میرا سلام قبول فرمائین۔ اور اگر قرابت و رشتہ داری ملحوظ ہے تو وہ میرے بھائی ہین مگر عمر مین چھوٹے میری دعا قبول فرمائین۔ صاحبین کی رائے کا اختلاف مشہور ہے۔ مجھ سے کچھ نہین ہو سکتا۔ مگر ہر ایک قول جدا جدا لکھون۔ آج نہ لکھا نہ سہی۔ دو چار دن کے بعد لکھون گا تم سمجھ تو گئے ہو گے کہ صاحبین مرزا قربان علی بیگ اور مرزا شمشاد علی بیگ ہین۔ بھائی صاحب کی رضا جوئی مجکو منظور اور یہ غزل معروض ہے۔ میری طرف سے سلام کہو ؎

| | |
|---|---|
| از من غزلے گیر و بفرمائے کہ مطرب | در لے دمد از روئے نوازش دو سہ دم را |

## غزل

| | |
|---|---|
| جز دفع غم ز بادہ نبود است کام ما | گوئی چراغ روز سیاہ ہست جام ما |
| در خلوتش گزر نبود باد را مگر | صرصر بخاک راہ رساند پیام ما |
| اے باد صبح عطرے ازان پیرہن بیار | تسکین ز بوئے گل نہ پذیرد مشام ما |
| ہر بار دانہ بہر ہما افگنیم و مور | آید بدام و دانہ رباید ز دام ما |
| گفتی چہ حالِ دل شنود مہربان شود | مشکل کہ پیش دوست توان بر د نام ما |
| از ما بما پیام و ہم از ما بما سلام | رنج دلے مباد پیام و سلام ما |
| مقصود ما ز دہر ہر آئینہ نیستی ست | یارب کہ ہیچ دوست مباد ابکام ما |

| | | | |
|---|---|---|---|
| غالب بقول حضرت حافظ زفیض عشق | | ثبت ست بر جریدۂ عالم دوام ما | |

ایضاً میان چلتے وقت تمہارے چچا نے غلیل کی فرمایش کی تھی رامپور پہنچ کر وہ بے سعی وتلاش ہاتھ آگئی بنوا رکھی۔ لڑکون نے ملازمون نے سب نے مجھ سے سن لیا کہ یہ نواب ضیاء الدینخان کے واسطے ہے اب چلنے سے ایک ہفتہ پہلے تم نے غلیل مانگی۔ بھائی کیا بتاؤن کہ کتنی جستجو کی کہین بہم نہ پہنچی دس روپیہ تک مول کو نہ ملی۔ نواب صاحب سے مانگی توشہ خانہ مین بھی نہ تھی ایک امیر کے ہان پتہ لگا دوڑا ہوا گیا کھپچی موجود پائی لیکن کیا کھپچی جیسے نجف خان کے عہد کے تورا نیون مین ہماری تمہاری ہڈی۔ بنوانے کی فرصت کہان آج لی کل چلدیا۔ اس بانس کی قدر کرتا اور اسکو اچھی طرح بنوالیتا۔ بادشاہ فرخ سیر اور اُس کے اغوان خوش وخرم ہین۔ فرخ سیر کی مان نے باجرے کا حلوا سوہان کھلایا۔ نجات کا طالب

غالب دوشنبہ ۲۵۔ شعبان ۱۲ جنوری

ایضاً جانِ غالب دو خط متواتر تمہارے پہنچے۔ مغربی عرفا مین سے ہے بیشتر اُس کے کلام مین مضامین حقیقت آگین ہین لیکن دامان گلہ دارد و گریبان گلہ دارد۔ اس زمین مین مین نے اُس کی غزل نہین دیکھی حاجی محمد جان قدسی کی غزل اس زمین مین ہے ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| در بزم وصال تو بہنگام تماشا | | نظارہ ز جنبیدن مژگان گلہ دارد | |

یہ ایک شعر اُس کا مجھے اُسکا یاد ہے۔ بھائی تمہارا باپ بدگمان ہے یعنی مجکو زندہ سمجھتا ہے میرا سلام کہوا ور یہ شعر میرا پڑھ سُناو ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| گمان زیست بود بر منت ز بیدردی | | بدست مرگ وے بدتر از گمانِ تو نیست | |

مجھے کافور وکفن کی فکر پڑ رہی ہے وہ ستمگر شعر وسخن کا طالب ہی زندہ ہوتا تو وہین کیون نہ چلا آتا مجھ پر سے یہ تکلیف اٹھوالو اور تم اس زمین مین چند شعر لکھ کر بھیج دو مین اصلاح دے کر بھیجدون گا عصائے پیر بجائے پیر۔ واللہ میرا کلام ہندی یا فارسی کچھ میرے پاس نہین ہے آگے جو کچھ حافظہ مین موجود تھا وہ لکھ بھیجا اب جو کچھ یاد آگیا وہ لکھتا ہون۔ غزل

بامن کہ عاشقم سخن از ننگ و نام چیست | در امر خاص حجت دستور عام چیست
مستم ز خون دل کہ دو چشمم ازان پُر است | گوئی مخور شراب و نہ بینی بجام چیست
با دوست ہر کہ بادہ بخلوت خورد مدام | داند کہ حور و کوثر و دار السلام چیست
ما خستۂ غمیم و بود مے دوائے ما | با خستگان حدیث حلال و حرام چیست
از کاسۂ کرام نصیب ست خاک را | تا از فلک نصیبۂ کاس کرام چیست
غالب اگر نہ خرقۂ و مصحف بہم فروخت | پرسد چرا کہ نرخ مے لعل فام چیست

**ایضاً** لو صاحب وہ مرزا رجب بیگ مرے اُن کی تعزیت آپ نے نہ کی۔ شعبان بیگ پیدا ہوگئے کل ان کی چھٹی ہوگئی آپ شریک نہ ہوئے ع لے وائے ز محرومی دیدار دگر ہیچ + میاں خدا جانے کس طرح یہ چار سطرین تجکو لکھی ہین۔ شہاب الدین خان کی بیماری نے میری زیست کا مزا کھو دیا۔ مین کہتا ہون کہ اُس کی عوض مین مرجاؤن اللہ اُسکو جیتا رکھے اُس کا داغ مجکو نہ دکھاوے۔ یارب اُسکو اس کی اولاد کے سر پر سلامت رکھ۔ نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** مولانا نسیمی کیون خفا ہوتے ہو ہمیشہ سے اسلاف و اخلاف ہوتے چلے آئے ہین۔ اگر میر خلیفہ اول ہے تم خلیفہ ثانی ہو اُس کو عمر مین تمپر تقدم زمانی ہے جانشین دونون مگر ایک اول ہے اور ایک ثانی ہے۔ شیر اپنے بچون کو شکار کا گوشت کھلاتا ہے۔ طریق صید افگنی سکھاتا ہے جب وہ جوان ہو جاتے ہین آپ شکار کر کھاتے ہین تم سخنور ہوگئے حسن طبع خدا داد رکھتے ہو۔ ولادت فرزند کی تاریخ کیون نہ کہو۔ اسم تاریخی کیون نہ نکال لو کہ مجھ پیر غمزدہ دل مردہ کو تکلیف دو۔ علاؤالدین خان تیری جان کی قسم مین نے پہلے لڑکے کا اسم تاریخی نظم کر دیا تھا اور وہ لڑکا نہ جیا مجکو اس وہم نے گھیرا ہے کہ میری نحوست طالع کی تاثیر تھی میرا ممدوح جیتا نہین۔ نصیرالدین حیدر اور امجد علی شاہ ایک ایک قصیدہ مین چل دیئے واجد علی شاہ تین قصیدون کے متحمل ہوئے پھر نہ سنبھل سکے جس کی مدح مین دس بیس قصیدے کہے گئے وہ عدم سے بھی پرے پہنچا۔ صاحب دُہائی خدا کی مین نہ تاریخ ولادت کہونگا نہ نام

تاریخیں ڈھونڈوں گا حق تعالیٰ تم کو اور تمہاری اولاد کو سلامت رکھے اور عمر و دولت و اقبال عطا کرے سُنو صاحب حُسن پرستوں کا ایک قاعدہ ہے وہ امرد کو دو چار برس گھٹا کر دیکھتے ہیں جانتے ہیں کہ جوان ہے لیکن بچہ سمجھتے ہیں یہ حال تمہاری قوم کا ہے قسم شرعی کھا کر کہتا ہوں کہ ایک شخص ہے کہ اُس کی عزت اور نام آوری جمہور کے نزدیک ثابت اور متحقق ہے اور تم صاحب بھی جانتے ہو مگر جب تک اُس سے قطع نظر نہ کرو۔ اور اس مسخرے کو گمنام و ذلیل نہ سمجھ لو تم کو چین نہ آئے گا پچاس برس سے دلی میں رہتا ہوں ہزارہا خط اطراف و جوانب سے آتے ہیں بہت لوگ ایسے ہیں کہ محلہ نہیں لکھتے بہت لوگ ایسے ہیں کہ محلہ سابق کا نام لکھ دیتے ہیں۔ حکام کے خطوط فارسی و انگریزی یہاں تک کہ ولایت کے آئے ہوئے صرف شہر کا نام اور میرا نام یہ سب مراتب تم جانتے ہو اور ان خطوط کو دیکھ چکے ہو اور پھر مجھ سے پوچھتے ہو کہ اپنا مسکن بتا۔ اگر میں تمہارے نزدیک امیر نہیں نہ سہی۔ اہل حرفہ میں سے بھی نہیں ہوں کہ جب تک محلہ اور تھانہ نہ لکھا جائے ہرکارہ میرا پتہ نہ پائے۔ آپ صرف دہلی لکھ کر میرا نام لکھ دیا کیجئے خط کے پہنچنے کا میں ضامن پنجشنبہ ۴۔ ماہ۔ اپریل۔

**ایضاً** میری جان ناسازی روزگار و بے ربطی اطوار و بطریق داغ بالائے داغ آرزوئے دیدار وہ دو آتش شرارہ بار اور یہ ایک دریائے ناپیدا کنار و قنا ربنا عذاب النار۔ خدا نے بھائی ضیاء الدین خان کے بڑھاپے پر اور میری بیکسی پر رحم فرمایا۔ میرا شہاب الدین خان بچ گیا امراض مختلفہ میں گھر گیا تھا۔ بواسیر خونی زحیر تپ صداع باری اب من کل الوجوہ صحت حاصل ہے۔ ضعف جاتے جاتے ہی جائے گا آگے کون سے قوی تھے کہ اب اُن کو ضعیف کہا جائے ایک بڈھا کسی گلی میں جاتے جاتے ٹھوکر کھا کر گر پڑا کہنے لگا ہائے بڑھاپا اِدھر اُدھر دیکھا جب جانا کہ کوئی نہیں ہے کہتا ہوا بڈھا کہ جوانی میں کیا پتھر پڑتے تھے۔

والسلام غالب مستہام۔

**ایضاً** لو صاحب پرسوں تمہارا خط آیا اور کل دوپہر کو استاد میر جان آئے جب اُن سے کہا گیا تو یہ

جواب پایا کہ مین مدت سے آمادہ سفر لوہارو بیٹھا ہون۔ حکیم صاحب کی گاڑی کی روانگی کے وقت مین نے اپنی گٹھری بھیجی تھی وہ پھری آئی اس مراد سے کہ گاڑی مین جگہ نہ گٹھری کی نہ سواری کی ناچار چپ ہو رہا۔ اب وہ گٹھری ویسی ہی بندھی ہوئی رکھی ہے جب میان خان اور وزیر خان روانہ ہونگے اور منشی امداد حسین مجکو اطلاع دین گے تو مین فوراً چلدون گا۔ پابرکاب ہون۔ کل ہی آخر روز غلام حسن خان آئے کل اُنہون نے چوتھے دن کھانا کھایا تھا ہیضہ ہوگیا تھا قے متواتر دست پے بہ پے غرض بچ گئے کہتے تھے کہ آج جولائی کی ۱۷ تاریخ ہے ۱۳ دن یہ اور ۵ دن اگست کے اور نہین جاسکتا۔ تنخواہ لے کر بانٹ بونٹ کر ایک دن نہ ٹھہرون گا۔ لوہارو کی راہ لون گا۔ مرزا شمشاد علی بیگ سے تمہارا پیام کہا گیا بعینہٖ۔ جو غلام حسن خان کے ہم سفر ہوجائین بھائی کی طرف سے منشی امداد حسین خان کو لکھو بھیجو کہ میان جان وغیرہ کے ساتھ اُستاد کو ضرور بھیجنا اور تم اپنی طرف سے اپنے ابن عم غلام حسن خان کو بحوالہ میری تحریر کے عیادت اور اوائل اگست مین روانگی کی تاکید لکھ بھیجو ؎

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | در بزم وصال تو بہنگام تماشا | | نظارہ ز جنبیدن مژگان گلہ دارد | |

یہ زمین قدسی علیہ الرحمۃ کے حصہ مین آگئی ہے مین اس مین کیون کر تخم ریزی کرون اور اگر بیحیائی سے کچھ ہاتھ پاؤن ہلاؤن تو اس شعر کا جواب کہان سے لاؤن ؎

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | ہر گز نتوان گفت درین قافیہ اشعار | | بیجاست برادر اگر از من گلہ دارد | |

التوائے شرب شراب ۲۲ جون شروع شراب ۱۰ جولائی مصرع المنۃ للہ کہ در میکدہ بازست۔

**ایضاً** شنبہ ۱۰ جولائی ۱۸۶۳ء۔ علائی مولائی غالب کو اپنا دعاگو اور خیر خواہ تصور کرین مادہ ہائے تاریخ کو نہ آپ قالب نظم مین لائین اور نہ اور کو اس امر منکر کی تکلیف دین۔ بھائی سمجھو یزید پر لعن منجملہ عبادات سہی لیکن تقریباً کہدیتے ہین کہ بر یزید لعنت کسی مومن نے اُس کی ہجو مین قصیدہ نہین لکھا۔ ابداع مادہ ہائے تاریخ تمہارے حسنات مین لکھا گیا مثاب تم ہوچکے اجر پاؤ گے انشاء اللہ۔ اب اپنے کو بدنام اور کسی کو ملول اور عداوت کو ظاہر و اگر

ظاہر تو محکم نہ کرو علی بخش خان مرحوم مجھ سے چار برس چھوٹا تھا۔ مین ۱۲۱۲ھ مین پیدا ہوا ہون اب کے رجب کے مہینے سے اونتروان برس شروع ہوا ہے اُس نے ۶۶ برس کی عمر پائی۔ نئی تقریر و تحریر کا آدمی تھا۔ اکبرآباد مین میور صاحب سے ملے اثنائے مکالمت مین کہنے لگے کہ مین چچا جان کے ساتھ جرنیل لارڈ لیک صاحب کے لشکر مین موجود تھا اور ہولکر سے جو محاربات ہوئے ہین اُس مین شامل رہا ہون۔ بے ادبی ہوتی ہے ورنہ اگر قبا و پیرہن اُتار دکھلاؤن تو سارا بدن ٹکڑے ٹکڑے ہے جا بجا تلوار اور برچھی کے زخم ہین وہ ایک بیدار مغز اور دیدہ ور آدمی اُن کو دیکھ دیکھ کر کہنے لگا کہ نواب صاحب ہم ایسا جانتے ہین کہ تم جرنیل صاحب کے وقت مین چار پانچ برس کے ہوگے یہ سُن کر آپ نے کہا کہ درست بجا ارشاد ہوتا ہے۔ خدا ایش بیامرزاد و بدین دروغہائے بے نمک مگیر او غالب *

**ایضاً** یکشنبہ ۹۔ فروری ۱۸۶۲ء صاحب صبح جمعہ کو مین نے تم کو خط لکھا اُسی وقت بھیج دیا پہر دن چڑھے سُنا کہ شب کو پھر دورہ ہوا۔ گیا آیا خود اُن سے حال پوچھا۔ علی محمد بیگ کی زبانی یہ معلوم ہوا کہ بہ نسبت دورہ ہائے سابق خفیف تھا اور افاقہ جلد ہوگیا۔ کل مرزا شمشاد علی بیگ ناقل تھے کہ مجھ سے علی حسین کہتے تھے کہ نواب صاحب فرماتے ہین کہ لوہارو چلو گے۔ اور ہماری دال روٹی قبول کروگے مین نے کہا کہ مین دال روٹی چاہتا ہون مگر پیٹ بھر کے غالب کہتا ہے کہ اس بیان سے یہ معلوم ہوا کہ سالک سے سلوک منظور نہین تمہارے ہوا ے شمشاد درسر است

| رموز مملکت خویش خسروان دانند | گدائے گوشہ نشینی تو حافظا مخروش |
|---|---|

**ایضاً** صاحب مین از کار رفتہ و ماندہ ہون۔ آج تمہارے خط کا جواب لکھتا ہون لفظ خسر کے باب مین اتنی توضیح کیا ضرور تھی۔ میرا علم لغات عربیہ کا محیط نہیں ہے اور یہ بطریق حق الیقین جانتا ہون کہ خسر لغت فارسی نہین خسرے کی تفریس سے خسر پیدا ہوا ہو تو کیا عجب ہے تم سے اسکی تحقیق چاہی تھی کہ یہ لغت عربی الاصل نہ ہو وہ معلوم ہوا کہ عربی نہین لغت ہندی ہے مفرس اور یہی تھا میرا عقیدہ۔ علی حسین خان آئے دو تین بار مجھ سے مل گئے اب نہ وہ آسکتے ہین نہ مین

جا سکتا ہون ۔ نصیب دشمنان وہ لنگڑے ہین لولا اُن کے پائون کا حال مفصل تم کو معلوم ہوگا جو نکین لگین کیا ہوا کہان تک نوبت پہنچی میری حقیقت سنو ۔ مہینا بھر سے زیادہ کا عرصہ ہوا بائین پائون مین ورم کف پا سے پشت پا کو گھیرتا ہوا پنڈلی تک آماس کھڑا ہون تو پنڈلی کی رگین پھٹنے لگتی ہین خیر اُٹھاروتی کھانے محلسرا نہ گیا کھانا یہین منگا لیا پیشاب کو کیونکر نہ اُٹھون حاضری رکھ لی بغیر او کڑو بیٹھے بات نہین بنتی پاخانہ کو اگرچہ دوسرے تیسرے دن جاتا ہون مگر جاؤن تو سہی یہ سب موقع خیال مین لا کر سوچ لو کہ کیا گذرتی ہوگی آغاز فتق مزید علیہ بامستزاد ع پیری و صد عیب چنین گفتہ اند ‡ اپنا یہ مصرع بار بار چپکے چپکے پڑھتا ہون ع اے مرگ ناگہان تجھے کیا انتظار ہے ‡ مرگ اب ناگہانی کہان رہی ۔ اسباب و آثار سب فراہم ہین ۔ ہائے الٰہی بخش خان مغفور کا کیا مصرع ہے ع آ جی جاؤن نکل جائے اگر جان کہین ‡ زائدہ بے فائدہ ۔ مرگ کا طالب ۔ غالب جمعہ ۳ ۔ جولائی ۱۸۶۳ء

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ایضاً | ولیعہدی مین شادی ہو مبارک | | عنایاتِ الٰہی ہو مبارک | |

اس امر فرخ و ہمایون کی شہرت مین کوشش بے حوصلگی ہے اور اس کے اخفا مین مبالغہ خفقانیت تم اپنی زبان پر نہ لاؤ اگر کوئی اور کہے مانع نہ آؤ نہ اشتہار نہ استتار ۱۲ دورہ ہوا ۔ مگر مدت معینہ کے بعد اور پھر جاگ کا نہ آنا اور تمہارے پکارنے سے متنبہ ہو جانا مادہ کی کمی کی علامتین ہین ۔ شدت مین جسقدر خفت ہو غنیمت ہے ۔ میرے خطوط اُردو کے ارسال کے باب مین جو کچھ تم نے لکھا تمہارے حسن طبع پر ہم سے بعید تھا مین سخت بیمزہ ہوا اگر بے مزگی کے وجوہ لکھون تو شاید ایک تختہ کاغذ کا سیاہ کرنا پڑے ۔ اب ایک بات موجز و مختصر لکھتا ہون سنو بھائی اگر اُن خطوط کا تم کو اخفا منظور ہوا اور شہرت تمہارے منافی طبع ہے تو ہرگز نہ بھیجو ۔ قصہ تمام ہوا ۔ اور اگر اُن کے تلف ہونے کا اندیشہ ہے تو میرے دستخطی خطوط اپنے پاس رہنے دو اور کسی متصدی سے نقل اُتروا کر جا ہو کسی کے ہاتھ ۔ جا ہو بسبیل پارسل ارسال کرو لیکن خدا کے واسطے کہین غصہ مین آ کر عطائے تو بہ لقائے تو کہکر اصل خطوط نہ بھیجدینا کہ

یہ امر میرے مخالف مقصود ہے بھلا صاحب ڈرتا ہون مین تم سے ادھر خط پڑھا اُدھر جواب لکھ کر ڈاک مین بھیجا۔ تمہارا خط رہنے دیا ہے جب آکا شمشاد علی بیگ آئین گے پڑھ لین گے۔

ایضاً میری جان کیا کہتے ہو کیا چاہتے ہو۔ ہوا ٹھنڈی ہو گئی۔ پانی ٹھنڈا ہو گیا۔ فصل اچھی ہو گئی اناج بہت پیدا ہو گیا۔ توقیع جانشینی مجھ سے تم کو پہنچا۔ خرقہ پایا سجہ وسجادہ کا یہان پتا نہین ورنہ وہ بھی عزیز نہ رکھتا۔ اس سے بڑھ کر یہ کہ بھائی نے شفائی اُستاد میر جان پہنچ گئے۔ آخر اکتوبر مین یا آغاز نومبر مین نیر رخشان کو بھی وہین لو۔ پھر عقرب وقوس کے آفتاب کا کیا ذکر۔ آبان ماہ وآذر ماہ سے کیا غرض ؎

| | |
|---|---|
| بسے تیر ودہ ماہ واُردی بہشت | برآید کہ ما خاک باشیم وخشت |

اُستاد میر جان کو اس راہ سے کہ میری پھوپھی اُن کی چچی تھین اور یہ مجھ سے عمر مین چھوٹے ہین دعا۔ اور اس رو سے کہ دوست ہین اور دوستی مین کمی وبیشی سن وسال کی رعایت نہین کرتے سلام اور اس سبب سے کہ اُستاد کہلاتے ہین بندگی اور اس نظر سے کہ یہ سید ہین درود اور موافق مضمون اس مصرعہ کے ؎ سوے اللہ واللہ ما فی الوجود ٭ ہو وحضرت وہ شرفنامہ نہین ہے کسی احمق نے شرفنامہ مین سے کچھ لغات اکثر غلط کمتر صحیح چُن کر جمع کئے ہین نہ دیباچہ ہے کہ اُس جامع کا حال معلوم ہو۔ نہ خاتمہ ہے کہ عہد وعصر کا حال کُھلے۔ بایہمہ میان ضیاء الدین کے پاس ہے اگر وہ آجائین گے تو اُن سے کہہ دونگا۔ اگر وہ لادین گے تو اُن کو قیمت دے کر علائی مولائی کو بھیج دونگا۔ خصی بکرون کے گوشت کے قلئے دوپیازے۔ پلاو۔ کباب جو کچھ تم کھارہے ہو مجکو خدا کی قسم اگر اُسکا کچھ خیال بھی آتا ہو۔ خدا کرے بیکانیر کی مصری کا کوئی ٹکڑا تم کو میسر نہ آیا ہو کبھی یہ تصور کرتا ہون کہ میر جان صاحب اُس مصری کے ٹکڑے چپاتے ہونگے تو یہان مین رشک سے اپنا کلیجہ چابنے لگتا ہون۔ نجات کا طالب غالب۔ سہ شنبہ ۱۵ ماہ اکتوبر ۱۸۶۱ء

| | |
|---|---|
| ایضاً خاک نمناکم وتو بادِ بہار | نہ توانی مراز جا بردن |
| ہان نسیمے زمن چہ میخواہی | زحمتِ خویشتن چہ مے خواہی |

خوشی مجھ مین تم مین مشترک ہے. تم نے مجھے تہنیت دی تو مبارک اور مین نے تہین تہنیت دی تو مناسب. للہ الحمد للہ الشکر. بھائی سچ تو یہ ہے کہ ان دنون مین میرے پاس ٹکٹ نہین اگر بیرنگ بھیجون تو کہار ماندہ اُٹھ نہین سکتا ڈاک گھر تک جائے کون. اپنا مقصود تمھارے والد ماجد سے اور تمھاری جدہ ماجدہ اور تمھارے عم عالی مقدار سے کہہ چکا ہون. خلاصہ یہ کہ میری بی بی اور بچون کو کہ یہ تمھاری قوم کے ہین مجھ سے لے لو کہ مین اب اس بوجھ کا متحمل ہو نہین سکتا اُنھون نے بھی بشرطان لوگون کے لوہارو جانے کی اس خواہش کو قبول کیا میرا قصد سیاحت کا ہے پنشن اگر کھل جائیگا تو وہ اپنے صرف مین لایا کرون گا. جہان جی لگا وہان رہ گیا جہان سے دل اُکھڑا چل دیا ۵ تا درمیانہ خواستہ کردگار چیست + غالب دوشنبہ ۱۳ محرم ۱۲۷۵ھ ہجری مطابق ۲۳ اگست ۱۸۵۸ء

**ایضاً** مرزا علائی مولائی نہ لاہور سے خط لکھا نہ لوہارو سے. بقدر ما دہ حمق محو انتظار بلکہ امیدوار رہا. اب جو کسی طرح کی توقع نہ رہی تو شکوہ طرازی کا موقع ہاتھ آیا. اگرچہ جانتا ہون کہ ایک شکوہ کے دفع مین طوطے نامہ برابر ایک رسالہ لکھوگے اور ہزار وجہین موجہ بیان کروگے مین اس تصور کا مزہ اُٹھا رہا ہون کہ دیکھون کیا لکھتے ہو. دادی صاحبہ سے لکھوانا پھوپی صاحبہ سے لکھوانا غالب سے لکھوانا بعد حصول اجازت نہ آنا اس کے بھی کچھ معنی ہین یا نہین اچھا میرا میان کچھ اس باب مین لکھ. چھڑی اور دو دو ایک مندیل اور ایک سیلا یا کوئی اور چیز مبارک بچون کو میری دعا کہنا اور اُن کی خیر و عافیت لکھنا. اُستاد میر جان صاحب کو سلام بھزا تو جب ملے گا کہ تم دلی آؤ اور اپنی زبان سے لاہور کے ہنگامہ انجمن کا حال بیان کرو. نجات کا طالب غالب. چہارشنبہ ۲. نومبر ۱۸۶۴ء

**ایضاً** صبح یکشنبہ ۲ ستمبر ۱۸۶۳ء. جانا عالیشانا پہلے خط اور پھر بتوسط برخوردار علی حسین خان مجلد کلیات فارسی پہنچے. حیرت ہے کہ چار روپیہ قیمت کتاب اور ۴ محصول ڈاک قالب انطباع مین آکر پانچ روپیہ قیمت اور ۵ محصول قرار پاوے. خیر جہان سو وہان سوا ئے. میرا

حال تمہین اور تمہارا حال مجھے معلوم ہے۔ مصرع اینہم اندر عاشقی بالاے غمہاے دگر۔ جواب کے چھپے مین شاید وسط نومبر سنہ حال مین فقط تمھارے پاس پہنچ جائینگے۔ انشاء اللہ العلی العظیم۔ مین بیچ سیا تھا نہ مرا اچھا ہونے لگا عوارض مین تخفیف ہی طاقت آتی چلی ہی مختصر مفید ہ

| | |
|---|---|
| ورنامہ جز این مصرعہ شاعر چہ نویسم | اے واے ز محرومی دیدار دگر ہیچ |

## نجات کا طالب غالب

ایضاً دوشنبہ ۲۳ ذی الحجہ ۱۲۸۲ھ ہلے میری جان مثنوی ابر گہربار کونسی فکر تازہ تھی کہ مین تجکو بھیجتا۔ کلیات مین موجود ہے معہذا شہاب الدین خان نے بھیجدی مین مکرر کیا بھیجتا تب محرق کے دیکھنے سے انکار کیون کرتے ہو۔ اگر منافی طبع تحریر کو بسبب انتزجار نہ دیکھا کرتے تو فریقین کی کتب مبسوط کہان سے موجود ہوتین افسوس کہ مینے عربی جانا عربی نہین ہے اب مانا یہ ایک سہو طبیعت تھا میرا اعتراض تو خلط مبحث پر ہے افسوس فسوس ایک کیون ہوجائے یہان کے اطوار مجھ سے باوجود قرب مخفی اور تمپر باایہمہ بُعد آشکار۔ دوران باخبر در حضور و نزدیکان بے بصر دور رو پیہ آگیا دل سے نکلا مخزن سے نکلا ہاتھ سے نہین نکلا جب ہاتھ سے نکل جائیگا اور جنس مول لی جائے گی اور یہ گند کٹ جائیگا تب ترسان ترسان بٹیگا نادری مین تمہارے یہان آنے کے باب مین کچھ عرض کیا جائے گا مین ان دونون مردود بھی ہون۔ والسلام۔

| | |
|---|---|
| صبح دم با ابوالبشر گفتم | پارۂ زر بدہ کہ زر داری |
| حیف باشد کہ از چو من پسرے | خاک رنگین عزیز تر داری |
| گفت حیف است از تو خواہش زر | کہ تو گنجینہ گہر داری |
| گنجد ان سخن حوالہ قسمت | خود بہ بین تا چہ اے پسر داری |
| پیش من زر کجاست جان پدر | ببری ہر چہ در نظر داری |
| گفتم اینک بہ بند ہمیانی | زر بمن مے دہی اگر داری |

| | |
|---|---|
| سر زنبیلِ آن عمر عیار | گر ز عیار یش خبرداری |
| بکشاد و وزر بر یزد و بگوے | کہ ہمین مدعا مگر داری |
| گفت بابا فسانہ بودہ است | چہ فرو ریزم و چہ برداری |

**ایضاً** یکم جنوری سنہ ۱۸۶۴ء علائی مولائی کو غالب طالب کی دعا۔ بیچارہ مرزا کا معاملہ علی حسین خان کی معرفت طے ہو گیا۔ یہان پندرہ کا سوال وہان دس مین سے تین کم کرنیکا خیال۔ متوسط دوسرا جو علی حسین خان بہادر کے بعد درمیان آئے وہ کیا کرے اور کیا کہے۔ مرزا قانع و متوکل ہین نہ پندرہ ملنگتے ہین نہ دس۔ اللہ بس ماسوا ہوس۔ جناب ترولین صاحب بھائی کے دوست دلی ولی آئے۔ لارڈ صاحب کہلاتے ہین سُنتا ہون کہ کل اکبر آباد جاتے ہین۔ بھائی علی بخش خان مدت سے بیمار تھے رات کو بارہ پر دو بجے مر گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ تمہارے عم نامدار آج دن کو بارہ بجے سلطان جی گئے ہین مین نہ جا سکا۔ تجہیز و تکفین اُن کی طرف سے عمل مین آئیگی بارہ پر تین بجے یہ خط مین نے تمہیں لکھا ہے۔ کل شنبہ ۲ جنوری صبح کو ڈاک گھر بھیجدونگا مشفقی شفیقی میر جان صاحب کو سلام مع الاکرام۔ نجات کا طالب غالب۔

**ایضاً** صبح شنبہ ۳۰ مئی سنہ ۱۸۶۳ء لا موجود الا اللہ۔ اُس خدا کی قسم جس کو مین نے ایسا مانا ہو اور اُس کے سوا کسی کو موجود نہیں جانا ہے کہ خطوط کے ارسال کو مکرر نہ لکھنا ازراہِ ملال نہ تھا۔ طالب کے ذوق سُست پا کر مین متوقع ہو گیا۔ متوسط ایک جلیل القدر آدمی اور طالب کتب کا سوداگر ہے اپنا نفع نقصان سوچے گا۔ لاگت بچت کو جانچے گا۔ مین متوسط کو مہتمم سمجھا تھا اور یہ خیال کیا تھا کہ یہ چھپوائیگا۔ ۳ رقعہ ایک جگہ سے لیکر اُن کو بھیجے اُسکی رسید مین تقریباً اُنھون نے طلب رقعات بہ تکلیف سوداگر لکھی اور اُس سوداگر کو مفقود الخبر لکھا۔ ظاہرا کتابین لے کر کہین گیا ہوگا کتابین لینے گیا ہوگا یہ ۲۳ لفافے اور ۲۴ خط بدستور میرے بکس مین موجود و محفوظ رہین گے۔ اگر متوسط تبقاضا طلب کریگا ان خطوط کی نقلین اُس کو اور اصل تم کو بھیج دونگا ورنہ تمہارے بھیجے ہوئے کاغذ تم کو پہنچ جائین گے۔ میان ان خطوں کے

ارسال مین تم نے مجھ سے وہ کیا جو مین نے تم سے دو جانہ مین کیا تھا۔ بھلا مین تو پیر خرف ہون اور سن خرافت کو نسیان لازم ہے۔ تم نے کیا سمجھ کے کپڑا لپیٹ کر اور مختم کر کے بھیجا خطون پر ایک قلیل العرض کا غذ لپیٹ کر ارسال کیا ہوتا۔ اگر منشی بہاری لال میرا اور شہاب الدین کا دوست نہ ہوتا۔ تو پچاس روپیہ کا مجکو دھبا لگتا ؎ رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گذشت + غالب

ایضاً ؎ بدست مرگ وے بدتر از گمان تو نیست + مکرر لکھ چکا ہون کہ قصیدہ کا مسودہ مین نے نہین رکھا۔ مکرر لکھ چکا ہون کہ مجھے یاد نہین کون سی رباعیان مانگتے ہو۔ پھر لکھتے ہو کہ رباعیان بھیج قصیدہ بھیج معنی اسکے یہ کہ تو جھوٹا ہے۔ اب تو مقرر بھیجے گا۔ بھائی قرآن کی قسم انجیل کی قسم توریت کی قسم۔ زبور کی قسم۔ ہنود کے چار بید کی قسم۔ دساتیر کی قسم۔ ژند[1] کی قسم پاژند کی قسم۔ اُستا کی قسم گرو کے گرنتھ کی قسم نہ میرے پاس وہ قصیدہ نہ مجھے وہ رباعیان یاد۔ کلیات کے باب مین جو عرض کر چکا ہون ؎ برہا نیم کہ ہستم وہمان خواہد بود + جب مین دس پندرہ جلدین منگالونگا ایک بھائی کو اور ایک تم کو ارمغان بھیجونگا۔ اور اگر بھائی کو جلدی ہو تو لکھنؤ مین اودھ اخبار کا مطبع مالک اسکا منشی نول کشور مشہور جتنی جلدین چاہین لکھنؤ سے منگالین مین بہرحال دو جلدین جس وقت موقع ہوگا بھیج دونگا۔ ۱۱ جون ۱۸۶۳ء۔ نجات کا طالب غالب

ایضاً یکشنبہ ۱۶۔ فروری ۱۸۶۲ء ہنگام نیمروز۔ صاحب کل تمہارے خط کا جواب بھیج چکا ہون پہنچا ہوگا۔ آج صبح کو بھائی صاحب کے پاس گیا۔ بھائی ضیاء الدین خان اور بھائی شہاب الدین خان بھی وہین تھے۔ مولوی صدرالدین میرے سامنے آئے حکیم محمود خان کے طور پر معالجہ قرار پایا ہے یعنی اُنھون نے نسخہ لکھ دیا ہے سو اُسکے موافق جوب بن گئی ہین نقوع کی دوائین آج آکر بھیگین گی۔ کل جوب کے اوپر وہ نقوع پیا جائے گا مگر انداز و ادا سے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ابھی حضرت مریض کی اور اُن کے ہواخواہون کی رائے مین قصد اس استعلاج کا مذبذب ہے نسخہ کی حقیقت کو میزان نظر مین تول رہے ہین۔ اُستاد میر جان بھی تھے۔ نیم نامعقول مرزا اسد بیگ بھی تھے۔ سب طرح خیریت ہے۔ کل تمہارے خط مین دو بار یہ کلمہ مرقوم دیکھا کہ دلّی

[1] پیر جو اس باختہ ۱۲ ؎ ژند کی تفسیر کا نام ہے یہ کتاب آتش پرستون کے مذہب کی ہے ۱۲

بڑا شہر ہے ہر قسم کے آدمی وہان بہت ہونگے اے میری جان یہ وہ دلی نہیں ہو جس مین تم پیدا ہوئے ہو۔ وہ دلی نہین ہے جس مین تم نے علم تحصیل کیا ہے۔ وہ دلی نہیں ہے جس مین تم شعبان بیگ کی حویلی مین مجھ سے پڑہنے آتے تھے۔ وہ دلی نہین ہے جس مین سات برس کی عمر سے آتا جاتا ہون۔ وہ دلی نہین ہے جس مین اکیاون برس سے مقیم ہون۔ ایک کمپ ہے مسلمان اہل حرفہ یا حکام کے شاگرد پیشہ باقی سراسر ہنود ومعزول بادشاہ کے ذکور جو بقیۃ السیف ہین۔ وہ پانچ پانچ روپیہ مہینا پاتے ہین۔ اناث مین سے جو پیرزن ہین وہ کٹنیاں اور جوانین کسبیان امرائے اسلام مین سے اموات گنو حسن علیخان بہت بڑے باپ کا بیٹا سو روپیہ روز کا پنشندار سو روپیہ مہینے کا روزینہ دار بن کر نامرادانہ بن گیا میر ناصر الدین باپ کی طرف سے پیرزادہ۔ نانا اور نانی کی طرف سے امیرزادہ مظلوم مارا گیا۔ آغا سلطان بخشی محمد علیخان کا بیٹا جو خود بھی بخشی ہو چکا ہے بیمار پڑا نہ دوا نہ غذا انجام کار مر گیا۔ تمھارے چچا کی سرکار سے تجہیز وتکفین ہوئی۔ احبا کو پوچھو ناظر حسین مرزا جس کا بڑا بھائی مقتولون مین آیا اُس کے پاس ایک پیسا نہین ٹکے کی آمد نہین۔ مکان اگرچہ رہنے کو ملگیا ہے مگر دیکھیے چھٹا رہے یا ضبط ہو جائے۔ بڈھے صاحب سارا ری املاک بیچ کر نوشجان کر کے بیک بینی ودو گوش بھرت پور چلے گئے۔ ضیاء الدولہ کے پانسو روپیہ کرایہ کی املاک واگزاشت ہو کر پھر قرق ہو گئی۔ تباہ خراب لاہور گیا وہان پڑا ہوا ہے۔ دیکھیے کیا ہوتا ہے قصہ کوتاہ قلعہ اور جھجر اور بہادر گڈہ اور بلب گڈہ اور فرخ نگر کم وبیش تیس لاکھ روپیہ کی ریاستین مٹ گیئن۔ شہر کی امارتین خاک مین مل گیئن۔ ہُنر مند آدمی یہان کیون پایا جائے جو حکما کا حال لکھا ہے وہ بیان واقع ہے صلحا اور زہاد کے باب مین جو حرف مختصر مین نے لکھا ہے اُسکو بھی سچ جانو۔ اپنے والد ماجد کی طرف سے خاطر جمع رکھو بحر آسیب کا گمان ہر گز نہ کرو۔ خدا چاہے تو استعمال ایارجات کے بعد بالکل اچھے ہو جائیں گے اور اب بھی خدا کے فضل سے اچھے ہین۔ عافیت کا طالب غالب۔

ایضاً اجی مولانا علائی نواب صاحب دو مہینے تک کی اجازت دیچکے۔ اور یہ مین خبر ترشی نہین کرتا۔ مرزا علی محمد بیگ کی زبانی ہے کہ نواب علاؤالدین خان سے کہہ چکے ہین کہ قصہ مٹ گیا ہے اب تم شوق سے دلی جاؤ دو ہفتہ سے کر دو مہینے تک کی تم کو رخصت ہے پھر تم کیون نہ آئے خدا نے دعا۔ خداوند نے استدعا قبول کی تمہاری طرف سے سست قدمی اور دل سردی کی کیا وجہ۔ اگر حاکی کی حکایت جھوٹ ہی تو تم سچ لکھو کہ ماجرا کیا ہے۔ مرزا یوسف علیخان عزیز تمہارے بلاتے ہوئے اور مہدی حسین بھائی صاحب کے مطلوب مرزا عبدالقادر بیگ کے قبائل کے ساتھ کل روانہ لوہارو ہوئے ہین۔ شنبہ ۱۷ ستمبر ۱۸۶۴ء

نجات کا طالب غالب

ایضاً میان معاصلی ان سطور کی تحریر سے یہ ہے کہ اگر کل کمیٹی مین گئے ہو تو میرے سوال کے پڑھے جانے کا حال لکھو۔ ضمناً ذکر ایک مدبر کا لکھا جاتا ہے جو تم نے اس مدبر کے صفات لکھے سب سچ ہین۔ احمق۔ خبیث النفس۔ حاسد۔ طبیعت بری۔ سمجھ بری۔ قسمت بری۔ ایک بار مین نے دکنی کی دشمنی مین گالیان کھائین۔ ایک بار بنارسی کی دوستی مین گالیان کھاؤنگا مین نے جو تمہین اس کے باب مین لکھا تھا وجہ اس کی یہ تھی کہ مین نے سُنا تھا کہ تم نے اپنے سائیسون سے کہہ دیا ہے یا کہا چاہتے ہو کہ اس کو بازار مین بے حرمت کرین۔ یہ خلاف شیوہ مومنین ہے خلاصہ یہ کہ یہ قصد نہ کرنا یہ مؤید اس قول کا ہے جو مین نے تم سے پہلے کہا تھا کہ تم یون تصور کرو کہ اس نام کا آدمی اس محلہ مین بلکہ اس شہر مین کوئی نہین۔ غالب۔

ایضاً مولانا علائی۔ واللہ علی حسین خان کا بیان بمقتضائے محبت تھا۔ ہر بار کہتا تھا اور یہ کہتا تھا کہ حق بجانب اُن کے ہے نہ کوئی ہم سخن نہ کوئی ہم نفس نہ سیر نہ شکار نہ مجلس نہ دربار تنہائی و بے شغلی اور بس۔ جی کیون کر نہ گھبرائے خفقان کیون نہ ہو جائے نہ دن یاد نہ تاریخ آج چوتھا یا بھی شاید بھول گیا ہون پانچوان دن ہے کہ منشی نول کشور

بسواری ڈاک رہ گرلے لکھنؤ ہوتے۔ کل پہنچ گئے ہون یا آج پہنچ جائیں۔ آج روز یکشنبہ۔ ۱۳۔ دسمبر کی ہے ایک دن منشی صاحب میرے پاس بیٹھے تھے۔ اور برخوردار شہاب الدین خان بھی تھا میں نے ثاقب کو مخاطب کرکے کہا کہ اگر مین دنیا دار ہوتا تو اس کو نوکری کہتا۔ مگر چونکہ فقیر تکیہ دار ہون تو یہ کہہ سکتا ہون کہ تین جگہ کا روزینہ دار ہون۔ ساڑھے باسٹھ روپے یعنی لماص سال سرکار انگریزی سے پاتا ہون اور بارہ سو سال رامپور سے اور چوبیس روپیہ سال ان مہاراج سے توضیح یہ کہ دو برس سے ہر مہینہ مین چار بار اخبار مجکو پہنچتے ہین قیمت نہین لیتے مگر ہان اڑتالیس ٹکٹ مین مطبع پہنچا دیا کرتا ہون ہیہے جو مین نے پوچھے تھے کہ علی حسین خان کے حوالہ کرون مقصود اس سے یہ تھا کہ ارسال بسبیل ہنڈوی دشوار ہے۔ خیر اب جس طرح ہوگا حصار پر ہنڈوی لکھوا کر تم کو بھیج دونگا۔ تم حصار پہنچ کر روپیہ منگوا لیجیو۔ خدا چاہے تو دسمبر مین روپیہ تمہارے پاس پہنچ جائے۔ اُستاد میر جان صاحب کو قدمبوس کہہ کر مجکو فرعون بننا پڑا۔ دوہائی خدا کی اب ایسا نہ کرونگا میرا سلام بلکہ دُعا اُن کو کہہ دینا۔ پرسون مولوی صدر الدین خان صاحب کو فالج ہو گیا سیدھا ہاتھ رہ گیا ہے زبان موٹی ہو گئی ہے بات مشکل سے کرتے ہین اور کم سمجھ مین آتی ہے مین اپاہج ہون جا نہین سکتا۔ جو اُن کو دیکھ آتا ہے اُس سے اُن کا حال پوچھا جاتا ہے۔ دن تاریخ صدر مین لکھ آیا ہون کاتب کا نام غالب ہے کہ دستخط سے پہچان جاؤ۔

**ایضاً** آج بدھ کے دن ۷۔ رمضان کو پہر دن چڑھے جس وقت کہ مین کھانا کھا کر باہر آیا تھا ڈاک کا ہرکارہ تمہارا خط اور شہاب الدین خان کا خط معاً لایا مضمون دونون کا ایک واہ کیا مضمون ان دنون ہین کہ سب طرح رنج و عذاب فراہم ہین ایک داغ جگر سوز یہ بھی ضرور تھا سبحان اللہ مین نے اُسکی صورت بھی نہین دیکھی یا ولادت کی تاریخ سُنی یا اب رحلت کی تاریخ لکھنی پڑی۔ پروردگار تم کو جیتا رکھے اور نعم البدل عطا کرے۔ میان اس کو سب جانتے ہین کہ مین مادہ تاریخ نکالنے مین عاجز ہون لوگون کے مادے دیئے ہوئے نظم کر دیتا ہون

اور جو مادہ اپنی طبیعت سے پیدا کرتا ہون وہ بیشتر لچر ہوا کرتا ہے چنانچہ اپنے بھائی کی رحلت کا
مادہ دریغ دیوانہ نکالا پھر اُس مین سے آہ کے عدد گھٹائے تمام وہ پھر اسی فکر مین رہا یہ
نہ سمجھا کہ مادہ ڈھونڈھا تمھارے نکالے ہوئے دو لفظون کو تاکا کیا کہ کسی طرح سات اس
پر بڑھاؤن بارے ایک قطعہ درست ہوا مگر تمھاری زبان سے یعنی گویا تم نے کہا ہے
پانچ شعر مین تین شعر زائد دو موضح مدعا لیکن مین نہین جانتا کہ تعمیہ اچھا ہے یا بُرا ہے
ہان اخلاق کو البتہ ہے تامل سے سمجھ مین آتا ہے اور شاید لوح مزار پر کھدوانے کے
قابل نہ ہو

**قطعہ**

| | |
|---|---|
| در گریہ اگر دعوی ہمچشمی ما کرد | بینی کہ شود ابر بہاری خجل از ما |
| ناچار بگریم شب و روز کہ زین سیل | باشد کہ بروکالبد آب و گل از ما |
| گفتی کہ نگہدار دل از کشمکش غم | خود کرد برآورد غم جان گسل از ما |
| یکی شد و از شعلہ سوز غم ہجرش | چون شمع دود دود بسر متصل از ما |
| غم دیدہ نسیمے پے تاریخ وفاتش | بنوشت کہ در داغ پسر سوخت دل از ما |

ما کے عدد ۴۱ دل کے عدد ۳۴ ما مین سے دل گیا گویا ۴۱ مین سے ۳۴ گئے باقی رہے
سات وہ داغ پسر پر بڑھا تے ۱۲۷۸ ہاتھ آئے۔

**ایضاً** سبحان اللہ ہزار برس تک نہ پیام بھیجنا نہ خط لکھنا اور پھر لکھنا تو سراسر غلط لکھنا
مجھسے کتاب مستعار مانگتے ہو یاد کرو کہ تم کو لکھ چکا ہون کہ دساتیر اور برہان قاطع کے سوا
کوئی کتاب میرے پاس نہین ازانجملہ برہان قاطع تم کو دے چکا ہون۔ دساتیر میرا ایمان و
حرز جان ہے۔ اشعار تازہ مانگتے ہو کہان سے لاؤن۔ عاشقانہ اشعار سے مجکو وہ بعد ہی
جو ایمان سے کفر کو۔ گورنمنٹ کا بھاٹ تھا بھٹئی کرتا تھا خلعت پاتا تھا۔ خلعت موقوف
بھٹئی متروک نہ غزل نہ مدح ہزل و ہجو میرا آئین نہین پھر کہو کیا لکھون بوڑھے پہلوان کے
سے پیچ بتانے کو رہ گیا ہون اکثر اطراف و جوانب سے اشعار آجاتے ہین اصلاح پا جاتے ہین

باور کرنا اور مطابق واقع سمجھنا۔ تمہارے دیکھنے کو دل بہت چاہتا ہے اور دیکھنا تمہارا موقوف اسپر ہے کہ تم یہان آؤ کاش اپنے والد ماجد کے ساتھ چلے آتے اور مجکو دیکھ جاتے اُردو کا دیوان رامپور سے لایا ہون اور وہ آگرہ گیا ہے وہان منطبع ہوگا ایک نسخہ تمہارے پاس بھی پہنچ جائے گا ؎

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | تم جانو تم کو غیر سے جو رسم و راہ ہو | | مجکو بھی پوچھتے رہو تو کیا گناہ ہو | |

مرقومہ روز دوشنبہ ۲ جولائی ۱۸۶۶ء غالب

**ایضاً** صاحب میرا برادر عالی قدر اور تمہارا والد ماجد اب اچھا ہو۔ از روے عقل عادہ مرض کا احتمال باقی نہین ہی۔ رہا وہم اُسکی دوا لقمان کے پاس بھی نہین۔ مرزا قربان علی بیگ اور مرزا شمشاد علی بیگ کے باب مین جو کچھ تم نے لکھا ہے اور آیندہ جو کچھ لکھوگے میری طرف سے جواب وہی ہوگا جو آگے لکھ چکا ہون یعنی مین تماشائی محض رہونگا۔ اگر بھائی صاحب مجھسے کچھ ذکر کرینگے تو بھلی کہونگا۔ آپ کے عم عالی مقدار جو فرماتے ہین کہ غالب کو بیٹھے ہوئے ہزارہا تسویلات و خیالات دکھلائی دیتے ہین یہ حضرت نے اپنی ذات پر میری طبیعت کو طرح کیا ہے اور وہ یہ سمجھے ہین کہ جس طرح مین مبتلاے وساوس و اوہام ہون اور لوگ بھی اسی طرح بخارات مراقی مین گرفتار ہونگے۔ قیاس مع الفارق ہے نہ تخیل صادق یہان لاموجود الا اللہ کے بادۂ ناب کا رطل گران چڑھائے ہوئے اور کفر و اسلام و نور و نار کو مٹائے ہوئے بیٹھے ہین ؎ کجا غیر و کو غیر و کو نقش غیر ہ سوائے اللہ و اللہ ما فی الوجود۔ ضیمران بروزن زعفران لغت عربی ہے نہ معرب مین یہ نہین کہہ سکتا کہ یہ پھول ہندوستان مین ہوتا ہے یا نہین اس کی تحقیقات از روے الفاظ الادویہ ممکن ہی۔ آج اُس نے جلاب لیا۔ دس دست آئے۔ مواد خوب اخراج ہوا۔ فارسی غیر فصیح امروز فلانی مسہل گرفت دہ دست آمدند مواد خوب بر آمد فارسی فصیح امروز فلانی بگاہ داروے مسہل آشامید تا شام دہ بار نشست یا دہ بار بہ استراح رفت یا دہ بار بہ بیت الخلا رفت مادہ فاسد

چنانکہ بایداخراج یافت معلوم رہے کہ لوطیون کی منطق میں خصوصاً اور اہل پارس کے روزمرہ مین عموماً نشستن استعارہ ہے ہیدن کا چنانچہ ایک تذکرہ مین مرقوم ہے کہ اصفہان مین ایک امیر نے شعرا کی دعوت اپنے باغ مین کی۔ مرزا صائب اور اُس عصر کے کئی شعرا جمع ہوئے ایک شاعر کے تذکرہ مین اُسکا نام مندرج ہے اور مین بھول گیا ہون اکول[1] تھا مگر معدہ اُس کا ضعیف تھا۔ حرص و شرہ کے سبب سے بہت کھاجاتا تھا ہضم نہ کرسکتا تھا کھا کھا کر شراب پی پی کر دروازہ باغ کا مقفل کرکے سب سو رہے۔ اس مرد اکول فضول نے رات بھر میں سارا باغ ہگ بھرا نہ ایک جگہ بلکہ کبھی اُس کیاری میں اور کبھی اُس روش پر کبھی اُس درخت کے تلے کبھی اُس دیوار کی جڑ مین۔ قصہ مختصر غایت شرم و حیا سے دو چار گھڑی رات رہے دیوار سے کود کر چلا گیا۔ صبح کو جب جاگے اُسکو اِدھر اُدھر ڈھونڈھا کہین نہ پایا۔ مگر حضرت کا فضلہ کئی جگہ نظر آیا۔ مرزا صاحب نے ہنس کر فرمایا یاران شما راچہ افتادہ است کہ مے گوئید فلانے در باغ نیست مے بینم کہ مخدوم ہمدرین باغ چند جا نشستہ است صبح جمعہ ۵۔ رمضان و ۷۔ مارچ سال رستاخیز۔ رباعی خط میں لکھنی بھول گیا۔ یہ مین نے بھائی کو تہنیت مین بھیجی تھی۔ رباعی

| | |
|---|---|
| اے گروہ بمہر زر فشانی تعلیم<br>باد اتو فرخندہ زریزہ دان کریم | پیدا از کلاہ تو شکوہ دیہیم<br>پروانگی جدید اقطاع قدیم |

ایضاً مولانا علائی نہ مجھے خوف مرگ نہ دعوی صبر ہے میرا مذہب بخلاف عقیدہ قدریہ جبر ہے تم نے میانجی گری کی۔ بھائی نے برادر پروری کی تم جیتے رہو وہ سلامت رہیں ہم اسی حویلی میں تا قیامت رہین۔ اس ابہام کی توضیح اور اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ مینھ کی شدت سے چھوٹا لڑکا ڈرنے لگا اُس کی دادی بھی گھبرائی۔ جکو خلوت خانہ کا دروازہ غرب رویہ اور اُسکے آگے ایک چھوٹا سہ دریا دتھا جب تمھارے پانؤن مین چوٹ لگی ہے تو مین اُسی دروازہ سے تم کو دیکھنے آیا تھا۔ یہ سمجھ کر خلوت خانہ کو محلسرا بنایا چاہتا تھا کہ گاڑی

ڈولی. لونڈی اصیل کاچھن تیلن تنبولن کہاری پنہاری. ان فرقون کا ممرد وہ دروازہ رہے گا. میری اور میرے بچون کی آمد ورفت دیوانخانہ مین سے رہے گی عیاذاً باللہ وہ لوگ دیوانخانہ مین سے آئین جائین اپنے بیگانے کو ہر وقت پھلپا یان نظر آئین. بی وفادار جن کو تم کچھ اور بھائی خوب جانتے ہین. اب تمہاری پھوپھی نے اُنہین وفادار بیگ بنا دیا ہے. باہر نکلتی ہین سودا تو کیا لائین گی مگر خلیق اور ملنسار ہین رستہ چلتون سے باتین کرتی پھرتی ہین. جب وہ محل سے نکلین گی ممکن نہین کہ اطراف نہر کی سیر نہ کرینگی ممکن نہین کہ دروازہ کے سپاہیون سے باتین نہ کرین گی ممکن نہیں کہ پھول نہ توڑین اور بی بی کو بے جا کر نہ دکھائین اور نہ کہین کہ یہ پھول تمائی چچا کے بیٹے کی کائی کے این شرح تمہارے چچا کے بیٹے کی کیاری کے ہین ہے ہے ایسے عالیشان دیوانخانہ کی یہ قسمت اور مجھ سے نازک مزاج دیوانے کی یہ شامت معہذا اُس سہ دری کو اپنے آدمیون کے اور لڑکون کے مکتب کے لئے ہرگز کافی نہ جانا ہورا اور کبوترا اور دنبہ اور بکری باہر گھوڑون کے پاس رہ سکتے تھے عہٰفت رُبِّی بفسخ العزائم پڑہا اور چپ ہو رہا. مگر تمہاری خاطر عاطر جمع رہے کہ اسباب وحشت وخوف وخطر اب نہ رہے مینہ کھل گیا ہے مکان کے مالکون کی طرف سے مرد شروع ہو گئی ہے نہ لڑکا ڈرتا ہے نہ بی بی گھبراتی ہے نہ مین بے آرام ہون. کھلا ہوا کوٹھا چاندنی رات ہوا سرد تمام رات فلک پر مرتخ پیش نظر. وہ گھڑی کے تڑکے زہرہ جلوہ گر. ادھر چاند مغرب مین ڈوبا اُدھر مشرق سے زہرہ نکلی. صبوحی کا وہ لطف روشنی کا وہ عالم ۶ ماہ اگست ۱۸۶۲ء

ایضاً صبح شنبہ نہم ستمبر ۱۸۶۲ء. جان غالب مگر جسم سے نکلی ہوئی جان قیامت کو دوبارہ ملنے کی توقع ہے. خدا کا احسان مرزا قربان علی بیگ تمہاری کشش کے مجذوب کیون بنتے وہ تو خود سالک ہین مگر ہان یہ صاحبزادہ سعادتمند رضوان سوا اس کے آپ مالک ہین نواب صاحب کا ہم مطبخ اور آپ کا ہم مائدہ ہونا بہتر ہوا. کاش تم یہ لکھتے کہ مشاہرہ کیا مقرر ہوا. اثنا عشری ایک تم ہو سو تمہین کیا اختیار ہے. البتہ عشرہ مبشرہ کی اولویت پر مدار

ہے ۔ باپ تمہارا اخلاف قاعدہ اہل سنت جماعت عشرہ مین سے ثلثہ کو کم کرتا تھا رضوان نے نہ مانا کیونکر مانتا وہ تو ثلثہ کا دم بھرتا تھا ۔ تہور خان صاحب کے باب مین بندہ جو یا اس خبر کا ہے کہ اب لوہارو سے اُن کا ارادہ کدہر کا ہے ۔ رضوان کو دعا پہنچے نواب صاحب کی عنایت اور مولانا علائی کی صحبت مبارک ہو ۔ پیرجی سے جب پوچھتا ہون کہ تم غوب شخص ہو اور وہ کہتے ہین کیا کہنا ہے اور مین پوچھتا ہون کس کا تو وہ فرماتے ہین مرزا شمشاد علی بیگ کا اپنے اور کسی کا نام تم کیون نہین لیتے ۔ دیکھو یوسف علیخان بیٹھے ہین ہیرا سنگھ موجود ہے ۔ واہ صاحب مین کیا خوشامدی ہون جو منہ دیکھی کہون ہیرا شیوہ حفظ الغیب ہے غائب کی تعریف کرنی کیا عیب ہے ۔ ہان صاحب آپ ایسے ہی وضعدار ہین اس مین کیا ریب ہے ۔

**ایضاً** جانا عالیشانا خط پہنچا خط اُٹھا تمہاری آشفتہ حالی مین ہرگز شک نہین تم کہین قبائل کہین والی شہر ناساز گار انجام کار ناپائدار ۔ ایک دل اور سو آزار ۔ اللہ تمہار ایاور علی تمہارا مددگار ہین پا در رکاب بلکہ نعل در آتش کب جاؤن اور فرخ سیر کو دیکھون ایک خط مین نے علی حسین خان کو لکھا وہان سے اُس کا جواب آگیا وہ بیلا پھوڑے پھنسی مین مبتلا ہے خدا اُسکو صحت دے شمشاد علی بیگ کہان الور پہنچا اور اس طرح گیا کہ شہاب الدین خان سے مل کر بھی نہ گیا خیر ع رموز مصلحت خویش خسروان دانند ۔ یہان جشن کے وہ سامان ہو رہے ہین کہ جمشید اگر دیکھتا تو حیران رہ جاتا شہر سے دو کوس پر آغا پور نامی ایک بستی ہے آٹھ دس دن سے وہان خیام برپا تھے پرسون صاحب کمشنر بہادر بریلی مع چند صاحبون اور میمون کے آئے اور خیمون مین اُترے کچھ کم سو صاحب اور میم جمع ہوئے سب سرکار رامپور کے مہمان کل شنبہ ۵ ۔ دسمبر حضور پر نور بڑے تجمل سے آغا پور تشریف لیگئے بارہ پر دو بجے گئے اور شام کو پانچ بجے خلعت پہن کر آئے ۔ وزیر علیخان ۔ خان سامان خواصی مین سے روپیہ پھینکتا ہوا آتا تھا دو کوس کے عرصہ مین دو ہزار روپیہ سے کم نہ نثار ہوا ہوگا

آج صاحبان عالی شان کی دعوت ہے. پٹن شام کا کھانا یہین کھائین گے. روشنی آتشبازی کی وہ افراط کہ رات دن کا سامنا کہے گی. طوائف کا وہ ہجوم حکام کا وہ مجمع کہ اس مجلس کو طوائف الملوک کہا چاہیئے. کوئی کہتا ہے کہ صاحب کمشنر بہادر مع صاحبان عالیشان کے کل جائین گے کوئی کہتا ہے پرسون. رئیس کی تصویر کھینچتا ہون قد رنگ شکل شمائل بعینہ بھائی ضیاء الدین خان عمر کا فرق اور کچھ کچھ چہرہ اور لحیہ متفاوت حلیم وخلیق باذل کریم متواضع متشرع. متورع. شعر فہم سینکڑون شعر یاد نظم کی طرف توجہ نہین نثر لکھتے ہین اور خوب لکھتے ہین جلالائی طباطبائی کی طرز برتتے ہین. شگفتہ جبین ایسے کہ اُن کے دیکھنے سے غم کوسون بھاگ جائے. فصیح بیان ایسے کہ اُن کی تقریر سُن کر ایک اور نئی روح قالب مین آئے. اللہم دام اقبالہ وزاد اجلالہ بعد اختتام محافل طالب رخصت ہونگا. بعد حصول رخصت دلی جاؤن گا بھائی صاحب کی خدمت مین بشرط رسائی وتاب گویائی سلام کہنا اور بچون کی خیر وعافیت جو تم کو معلوم ہوئی ہے وہ مجھکو لکھنا ۶. دسمبر ۱۸۶۵ء کی بدھ کا دن صبح کے آٹھ بجا چاہتے ہین کاتب کا نام غالب ہے کہ تم جانتے ہوگے.

**ایضاً** صبح یکشنبہ ۲۷. جولائی ۱۸۶۶ء میری جان سُن پنجشنبہ پنجشنبہ جمعہ ۹ ہفتہ دس اتوار گیارہ ایک قطرہ برہمزون مینھ نہین تھما اس وقت شدت سے برس رہا ہے. انگیٹھی مین کوئلے دہکا کر پاس رکھ لئے ہین. دو سطرین لکھین اور کاغذ کو آگ سے سینک لیا کیا کرون تمھارے خط کا جواب ضرور لو سنتے جاؤ. مرزا شمشاد علی بیگ کو تمہارا خط پڑھوا دیا. انھون نے کہا کہ غلام حسن خان کی معیت پر کیا موقوف ہے مجھے آج سواری ملجائے کل چل نکلون اب مین کہتا ہون کہ اونٹ ٹٹو کا موسم نہین گاڑی کی تدبیر ہوجائے بس پچاس برس کی بات ہے کہ الٰہی بخش خان مرحوم نے ایک زمین نئی نکالی ہین نے حسب الحکم غزل لکھی بیت الغزل یہ ؏

| | |
|---|---|
| پلادے اوک سے ساقی جو ہم سے نفرت ہے | پیالہ گر نہین دیتا نہ دے شراب تو دے |

مقطع یہ ہے ؏

| | |
|---|---|
| اسد خوشی سے مرے ہاتھ پاؤں پھول گئے | کہا جو اُس نے ذرا میرے پاؤں داب تو دے |

اب مین دیکھتا ہون کہ مطلع اور چار شعر کسی نے لکھکر اس مقطع اور اُس بیت الغزل کو شامل اُن اشعار کے کرکے غزل بنائی ہے اور اُسکو لوگ گاتے پھرتے ہین۔ مقطع اور ایک شعر میرا اور پانچ شعر کسی اُلو کے جب شاعر کی زندگی مین گانے والے شاعر کے کلام کو مسخ کردین تو کیا بعید ہے کہ وہ شاعر متوفی کے کلام مین مطربون نے خلط کر دیا ہو مقطع بیشک مولانا مغربی کا ہے اور وہ شعر جو مین نے تم کو لکھا ہے اور یہ شعر جو اب لکھتا ہون ؎

| | |
|---|---|
| دامان نگہ تنگ وگل حسن تو بسیار | گلچین بہار تو ز دامان گلہ دارد |

یہ دونون شعر قدسی کے ہین۔ مغربی قدماءین اور عرفا مین ہے جیسا عراقی ان کا کلام دقائق وحقائق تصوف سے لبریز۔ قدسی شاہجہانی شعرا مین صائب وکلیم کا ہم عصر۔ اور ہم چشم۔ ان کا کلام شور انگیز ان بزرگون کی طرز وروش مین زمین وآسمان کا فرق بھائی کو سلام کہنا اور کہنا کہ صاحب وہ زمانہ نہین کہ ادھر متھرا داس سے قرض لیا اُدھر درباری مل کو مارا۔ اوھر خوب چند چین سکھ کی کوٹھی جا لوٹی ہر ایک پاس تمسک مہری موجود۔ شہد لگاؤ چاٹو نہ مول نہ سود اس سے بڑھکر یہ بات کہ روٹی کا خرچ بالکل پھوپھی کے سر باینہمہ کبھی خان نے کچھ دے دیا کبھی الور سے کچھ دلوا دیا کبھی ماں نے کچھ آگرہ سے بھیج دیا۔ اب میں اور باسٹھ روپے آٹھ آنے۔ کلکٹری کے سو روپیہ رامپور کے قرض دینے والا ایک میر امختار کار وہ سود ماہ بماہ لیا چاہے مول میں قسط اُسکو دینی پڑے۔ انکم ٹکس جُدا۔ چوکیدار جدا۔ سود جُدا مول جُدا۔ بی بی جُدا بچے جُدا شاگرد پیشہ جدا۔ آمد وہی ایک سو باسٹھ تنگ آ گیا گزارا مشکل ہو گیا روزمرہ کا کام بند رہنے لگا سونچا کہ کیا کرون کہان سے گنجائش نکالون قہر درویش بجان درویش صبح کی تبرید متروک چاشت کا گوشت آدھا۔ رات کی شراب وگلاب موقوف بیس بائیس روپیہ مہینہ بچا روزمرہ کا خرچ چلا یارون نے پوچھا تبرید وشراب کب تک نہ پیوگے کہا گیا کہ جب تک وہ نہ پلائین گے پوچھا نہ پیوگے تو کس طرح جیوگے جواب دیا کہ

جس طرح وہ جلائیں گے۔ بارے مہینا پورا نہین گزرا تھا کہ رامپور سے علاوہ وجہ مقرری اور روپیہ آگیا۔ قرض متفرق ادا ہو گیا متفرق رہا خیر رہو صبح کی تبرید رات کی شراب جاری ہو گئی گوشت پورا آنے لگا چونکہ بھائی نے وجہ موقوفی اور بحالی پوچھی تھی اُن کو یہ عبارت پڑھا دینا۔ اور حمزہ خان کو بعد سلام کہنا ع اے بے خبر ز لذت شرب مدام ما۔ دیکھا ہم کو یون پلاتے ہین۔ ورنہ بیہ کے بنیون کے لونڈون کو پڑھا کر مولوی مشہور ہونا۔ اور مسائل ابوحنیفہ کو دیکھنا اور مسائل حیض و نفاس مین غوطہ مارنا اور ہے اور عرفا کے کلام سے حقیقت حقہ وحدت وجود کو اپنے دل نشین کرنا اور ہے۔ مشرک وہ ہین جو وجود کو واجب و ممکن مین مشترک جانتے ہین۔ مشرک وہ ہین جو مسیلمہ کو نبوت مین خاتم المرسلین کا شریک گردانتے ہین مشرک وہ ہین جو نو مسلمون کو ابو الائمہ کا ہمسر مانتے ہین دوزخ ان لوگون کے واسطے ہے مین موحد خالص اور مومن کامل ہون زبان سے لا الہ الا اللہ کہتا ہون اور دل مین لا موجود الا اللہ لا موثر فی الوجود الا اللہ سمجھے ہوا ہون۔ انبیا سب واجب التعظیم اور اپنے اپنے وقت مین سب مفترض الطاعت تھے محمد علیہ السلام پر نبوت ختم ہوئی یہ خاتم المرسلین اور رحمۃ للعالمین ہین۔ مقطع نبوت کا مطلع امامت اور امامت نہ اجماعی بلکہ من اللہ ہے اور امام من اللہ علی علیہ السلام ہے ثم حسن ثم حسین اسی طرح تا مہدی موعود علیہ السلام ع برین زیستم ہم برین بگزرم۔ ہان اتنی بات اور ہے کہ اباحت اور زندقہ کو مردود اور شراب کو حرام اور اپنے کو عاصی سمجھتا ہون اگر مجکو دوزخ مین ڈالین گے تو میرا جلانا مقصود نہ ہو گا بلکہ دوزخ کا ایندھن ہونگا اور دوزخ کی آنچ کو تیز کرونگا تاکہ مشرکین و منکرین نبوت مصطفوی و امامت مرتضوی اُسمین جلین سنو مولوی صاحب اگر ہٹ دھرمی نہ کرو گے اور کتمان حق کو گناہ جانو گے تو البتہ تم کو یاد ہو گا اور کہو گے کہ ہان یاد ہے جن روزون مین تم علاؤالدین خان کو گلستان اور بوستان پڑھاتے ہو اور تم نے ایک دن غریب کو دو تین طمانچے مارے ہین نواب امین الدین خان اُن دنون مین لوہارو مین۔ علاؤالدین خان کی والدہ نے تم کو ڈیوڑھی پر سے اُٹھا دیا تم باچشم پُر آب میرے پاس آئے مین نے تم سے

کہا کہ بھائی شریف زادون کو اور سردار زادون کو چشم نمائی سے پڑہاتے ہین مارتے نہیں تم نے بیجا کیا آیندہ یہ حرکت نہ کرنا تم نادم ہوئے اب وہ مکتب نشین طفل سے گزر کر پیر ہفتاد وسالہ کے واعظ بنے تم نے کئی فاقون مین ایک شعر حافظ کا حفظ کیا ہے۔ ع چون پیر شدی حافظ الخ اور پڑہتے ہو اس کے سامنے کہ اسکی نظم کا دفتر حافظ کے دیوان سے دو چند سہ چند ہے مجموعہ نثر جداگانہ اور یہ بھی لحاظ نہین کرتے کہ ایک شعر حافظ کا یہ ہو اور ہزار شعر اس کے مخالف ہین ۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | صوفی بیا کہ آئینہ صاف است جام را | | تا بنگری صفائے مے لعل فام را | |
| شراب ناب خور و روے مہ جبینان بین | | دیگر | خلاف مذہب آنان جمال ایشان بین | |
| | ترسم کہ صرفہ نبرد روز باز خواست | دیگر | نان حلال شیخ ز آب حرام ما | |
| ساقی مگر وظیفہ حافظ زیادہ داد | | دیگر | کاشفتہ گشت طرہ دستار مولوی | |

میان مین بڑی مصیبت مین ہون محلسرا کی دیوارین گر گئی ہین پاخانہ ڈھ گیا چھتین ٹپک رہی ہین تمہاری پھوپھی کہتی ہین ہائے دبی ہائے مری۔ دیوانخانہ کا حال محلسرا سے بدتر ہے مین مرنے سے نہین ڈرتا۔ فقدان راحت سے گھبرا گیا ہون چھت چھلنی ہو ابر دو گھنٹہ برسے تو چھت چار گھنٹے برستی ہے۔ مالک اگر چاہے کہ مرمت کرے تو کیونکر کرے مینھ کھلے تو سب کچھ ہو۔ اور پھر اثناے مرمت مین مین بیٹھا کس طرح رہون اگر تم سے ہو سکے تو برسات تک بھائی سے مجکو وہ حویلی جس مین میر حسن رہتے تھے اپنی پھوپی کے رہنے کو اور کوٹھی میں سے وہ بالاخانہ مع دالان زیرین جو الٰہی بخش خان مرحوم کا مسکن تھا میرے رہنے کو دلوا دو۔ برسات گزر جائیگی مرمت ہو جائے گی۔ پھر صاحب اور میم اور بابا لوگ اپنے قدیم مسکن مین آرہین گے۔ تمہارے والد کی ایثار و عطا کے جہان مجھ پر احسان ہین۔ ایک یہ مروت کا احسان میرے پایان عمر مین اور بھی سہی۔ غالب۔

**ایضاً** شنبہ ۱۸ مئی ۱۸۶۱ء بقول عوام باسی عید کا دن صبح کا وقت۔ میری جان غالب کثیر المطالب کی کہانی سن۔ مین اگلے زمانہ کا آدمی ہون جہان ایک امر کی ابتدا دیکھی ہے

جان لیا کہ اب یہ امر مطابق اس ہدایت کے نہایت پذیر ہوگا۔ یہاں اختلاف طبایع کا وہ حال کہ آغاز مغشوش انجام مخدوش مبتدا خبر سے بیگانہ شرط جزا سے محروم سُنا اور متواتر سُنا کہ قصہ طے ہوگیا۔ اب علاؤالدین خان مع قبائل آئینگے دل خوش ہوا کہ اپنے محبوب کی شکل مع اُسکے نتائج کے دیکھونگا۔ پرسون آخر روز بھائی پاس گیا اثنار اختلاط وانبساط میں نے پوچھا کہ کہو بھئی علاؤالدین خان کب آئینگے جواب کچھ نہیں ابے وہ قصہ تو طے ہوگیا ہان وہ تو روپیہ میں نے دے بھی دیا میں نے کہا تو اب چاہیئے کہ وہ آئیں فرمایا کہ شاید ابھی نہ آئے
ع معلوم ہوا کہ خیر ٹھینگا باجا ٭ ناچار ارادہ کیا کہ جو کچھ کہنا تھا اب وہ لکھ کر بھیجون۔ پرسون تو شام ہوگئی تھی کل بغل گیر ہونے والون نے دم نہ لینے دیا۔ اُس پر طرہ یہ کہ ثاقب نے کہا کہ بھائی تم سے شاکی ہیں اب ضرور آپڑا کہ گزارش مدعا سے پہلے تمہارے رفع ملال میں کلام کرون بھائی تم میرے فرزند بلکہ بہ از فرزند ہو۔ اگر میرا صلبی بیٹا اس دید و دانست و تحریر و تقریر کا ہوتا تو میں اُس کو اپنا یار وفادار اور ذریعہ افتخار جانتا میرے خطوط کے نہ پہنچنے کا گلہ غلط تمہارا کونسا خط آیا کہ اُس کا جواب یہان سے نہ لکھا گیا میرے پاس جو مقاصد ضروری فراہم تھے وہ میں نے اس نظر سے نہ لکھے کہ اب تم آتے ہو زبانی گفت و شنید ہو جائے گی ثاقب نے چلتی گاڑی میں روڑا اٹکا دیا تب مجھے توطیہ و تمہید میں ایک ورق لکھنا پڑا۔ ورنہ آغاز نگارش یہان سے ہوتا۔ یا اسد اللہ الغالب ؎

بامن از جہل معارض شدہ نا منفعلے ‎ ‎ ‎ ‎ کہ گرش ہجو کنم این بودش مدح عظیم

یہ رسالہ موسوم بہ محرق قاطع برہان جو ثاقب نے تم کو بھیجا ہے میرے کہنے سے بھیجا ہی اور اس ارسال سے میرا مدعا یہ ہے کہ اس کے معائنہ کے وقت اُس کتاب کی بے ربطی عبارت پر اور میری اپنی قرابت اور نسبت ہائے عدیدہ پر نظر نہ کروگے نہ وار دیکھو اور از روے انصاف حَکَم بنو بے حیف و میل اُس نے جو مجھے گالیان دی ہین اسپر غصہ نہ کرو غلطیان عبارت کی شدت اطناب مُمل کی صورت سوال دیگر جواب دیگران باتون کو مطمح نظر کرو

بلکہ اگر فرصت مساعدت کرے تو اُن مراتب کو الگ ایک کاغذ پر لکھوا کر بعد اتمام میرے پاس بھیجدو۔ میرا ایک دوست روحانی کہ وہ منجملہ رجال الغیب ہے ان ہفوات کا خاکا اُڑا رہا ہے نیر رخشاں مے اُس کو مدد دی ہے تم بھی بھائی مدد دو۔ اور وہ امر مبہم کہ جو تمہارے والد کی تقریر سے دل نشین نہین ہوا یعنی قصہ چک جانا اور دلی آنا اسکا ماجرا مفصل و مشرح لکھ۔ دن تاریخ اپنا نام آغاز کتابت مین لکھ آیا ہون۔ اب ارسال جواب کی تاکید کے سوا اور کیا لکھون فقط

**ایضاً** میاں مین تمہارے باپ کا تابع تمہارا مطیع فرخ مرزا کا فرمانبردار مگر ابھی اُٹھا ہون اپنے کو بھی نہین سمجھا کہ مین کون ہون۔ آج فرخ صاحب کے نام کا رقعہ پہنچ جائیگا۔ جز تمھارے دیئے ہوئے میر مہدی حسین صاحب کو دیئے اور باقی دن چڑہے اعیان مطبع جمع ہولین تو وہ اوراق بھی منگا دون۔ غالب۔

**ایضاً** شنبہ ۱۵ شعبان و فروری وقت نماز ظہر نیر اصغر سپہر سخن سرائے مولانا علائی کے خاطر نشان و دل نشین ہو کہ آج صبح کو ۵ یا ۶ گھڑی دن چڑہے دونون بھائی صاحب تشریف لائے مین گیا اور ملا علی حسین خان کو بھی دیکھا۔ تھوڑی دیر کے بعد بھائی صاحب والدہ صاحبہ کے پاس گئے مین گھر آیا کھانا کھایا۔ دوپہر کو تمہارا خط پایا۔ دو گھڑی لوٹ پوٹ کر جواب لکھا اور ڈاک مین بھجوایا۔ یہ مرض جو بھائی کو ہے اس راہ سے کہ ضد صحت ہی مکروہ طبع ہے ورنہ ہرگز موجب خوف و خطر نہین۔ مین تو بھول گیا تھا اب بھائی کے بیان سے یاد آ گیا۔ کہ ۱۲-۱۳ برس پہلے ایک دن ناگاہ یہ حالت طاری ہو گئی تھی وہ موسم جوانی کا تھا اور حضرت عادی بہ افیون نہ تھے تنقیہ بہ قے فوراً اور یہ اسہال بعد چند روز عمل مین آیا اب سن کہولت استعمال افیون مزید علیہ وعدہ جلد جلد متواتر ہوا۔ اضطراب از راہ محبت ہے از روئے حکمت اضطراب کی کوئی وجہ نہین نظر ی مین یکتا۔ حکیم امام الدین خان وہ ٹونک علی مین چلا لک حکیم احسن اللہ خان وہ کرولی رہے حکیم محمود خان وہ ہمسایہ دیوار بدیوار حکیم غلام نجف خان وہ دوست قدیم صادق الولا حکیم بقا کے خاندان مین دو صاحب موجود۔ تیسرے حکیم

سنبھلے وہ بھی شریک ہو جائیں گے۔ اب آپ فرمائیے حکیم کون ہے۔ ہان وہ ایک ڈاکٹر
باعتبار ہمقومی حکام نامور یا کوئی ایک آدھ بید سوئٹزر دی اور گم نام بہر حال خاطر جمع رکھو
خدا کے فضل پر نظر رکھو۔ سبحان اللہ تم مجھ سے سپارش کرو۔ امین الدین خان کی کیا میرے
پہلو مین دل یا میرے دل مین ایمان جس کو محبت ہی کہتے ہین بقدر پرپشہ وسرمو بھی نہین
معالجہ حکما کی راہ پر رہے گا نیچی اور غمخواری مین اگر قصور کرون تو گناہگار میان ایسے
موقع مین رائے اطبا مین خلاف کم واقع ہوتا ہے مرض مشخص دوا معین سو مزاج سادج
نہین مادی ہے اور مادہ بارد ہے۔ کوئی طبیب سوائے تنقیہ کے کچھ تدبیر نہ سوچے گا۔ تنقیہ مین سوائے
مخرجات بلغم اور کچھ تجویز نہ کرے گا۔ تجویز ہے کہ دو دن کے بعد تنقیہ خاص ہو اور ایارج کا مسہل
دیا جائے۔ اسما و آیات شفابخش مقرر ہین رو سحر و دفع بلا ان کے ذریعہ سے متصور ہے لیکن
ان ملاؤن اور عزائم خوانون نے تو تو ڑ دی ہے کچھ نہین جانتے اور باتین بکھانتے ہین تمھارے
باپ پر کوئی سحر کیون کرے گا بیچارہ الگ ایک ایسے گوشہ مین رہتا ہے کہ جب تک خاص
وہان کا قصد نہ کرے کبھی کوئی وہان نہ جائے یہ خیال عبث۔ ہان خیرات و مساکین سے
طلب دعا اور اہل اللہ سے استمداد۔ شہر مین مساکین شمار سے باہر۔ اہل اللہ مین ایک حافظ
عبد العزیز ہا بخیر شما بسلامت۔ نجات کا طالب غالب۔ دن اور تاریخ اوپر لکھ آیا ہون۔

**ایضاً** اقبال نشان والاشان صدر و عزیز تر از جان مرزا علاؤ الدین خان کو دعائے درویشانہ
غالب دیوانہ پہنچے۔ سال نگارش تم کو یاد ہوگا مین نے دبستان فارسی کا تم کو جانشین و خلیفہ
قرار دے کر ایک سجل لکھ دیا ہے۔ اب جو چار کم اسی برس کی عمر ہوئی اور جانا کہ میری زندگی
برسون کیا بلکہ مہینون کی نہ رہی۔ شاید بارہ مہینے جس کو ایک برس کہتے ہین اور جیون ورنہ دو
چار مہینے پانچ سات ہفتے دس بیس دن کی بات رہ گئی ہے اپنی ثبات حواس مین اپنے
دستخط سے یہ توقیع تم کو لکھ دیتا ہون کہ فن اُردو مین نظماً اور نثراً تم میرے جانشین ہو۔ چاہیے
کہ میرے جاننے والے جیسا مجکو جانتے تھے ویسا تم کو جانین اور جسطرح مجکو مانتے تھے تم کو مانین

كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ یکشنبہ سلخ صفر ۱۲۸۵ھ ۲۱ - جون ۱۸۶۸ء بمقام دہلی

## بنام مرزا امیر الدین احمد خان المدعو بہ فرخ مرزا

اے مردم چشم جہان دین غالب پہلے القاب کے معنی سمجھ لو یعنی چشم جہان مین غالب کی پتلی چشم جہان مین تمہارا باپ مرزا علاؤ الدین خان بہادر اور پتلی تم آج مین نے تمہارا خط دیکھا مجکو بہت پسند آیا استاد کامل نہ ہونے کے باوصف تم نے یہ کمال حاصل کیا۔ آفرین صد آفرین - مین اپنے اور تمہارے پروردگار سے کہ وہ رب العالمین ہے یہ دعا مانگتا ہون۔ کہ تم کو زیادہ نہین تو تمہارے باپ کے برابر علم وفضل اور تمہارے پردادا حضرت فخر الدولہ نواب احمد بخش خان بہادر جنت آرامگاہ کے برابر جاہ وجلال عنایت کرے - میان تمہارے دادا نواب امین الدین خان بہادر ہین - مین تو تمہارا دل دادہ ہون۔ خبردار ہر جمعہ کو اپنی صورت مجھے دکھا جایا کرو۔ والدعا دیدار کا طالب غالب۔

## بنام میر احمد حسین المتخلص بہ میکش

بھائی میکش آفرین۔ ہزار آفرین۔ تاریخ نے مزا دیا۔ خدا جانے وہ خرمے کس مزے کے ہون گے جن کی تاریخ ایسی ہے دیکھو صاحب ع قلندر ہر چہ گوید دیدہ گوید * تاریخ دیکھی اُس کی تعریف کے خرمے کھائین گے اُس کی تعریف کرین گے۔ کہین یہ تمہارے خیال مین نہ آوے کہ یہ حسن طلب ہے کہ ناحق تم دین محمد غریب کو دوبارہ تکلیف دو ابھی رقعہ لیکر آیا ہے ابھی خرمے لیکر آوے۔ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ؕ اگر بفرض محال تم یون ہی عمل مین لاؤ گے۔ اور میان دین محمد صاحب کے ہاتھ خرمے بھجواؤ گے تو ہم بھی کہین گے تازہ نئے بہتر بارہ سے بہتر۔

ایضاً میان عجب اتفاق ہے نہ مین تمہارے دیکھنے کو آسکتا ہون نہ تم میرے دیکھنے کو قدم رنجہ فرما سکتے ہو۔ وہ قدم رنجہ کہان سے کرو سراپا رنجہ ہو۔ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ یہ تعطیل کے دن

کیا ناخوش گزرے۔ یوسف مرزا سے میر سرفراز حسین سے تمہارا حال سُن لیتا ہوں اور رنج کھاتا ہوں۔ خدا تمہارے حال پر رحم کرے اور تم کو شفا دے خواہش یہ ہے کہ ناتوانی کا عذر نہ کرو۔ اور اپنا حال اپنے ہاتھ سے لکھو والدعا۔ اسد۔

## بنام جناب حکیم غلام مرتضیٰ خان صاحب

خان صاحب جمیل المناقب حکیم غلام مرتضیٰ خان صاحب کو غالب دردمند کا سلام خوب یاد کیجئے کہ مین نے کبھی کسی امر مین آپ کو تکلیف نہین دی۔ اب ایک طرح کی عنایت کا سائل ہون۔ حامل ہذا المکتوب پنڈت جے نرائن میرا یہ خط لے کر حاضر ہوتے ہیں۔ ان کے بزرگ نواب احمد بخش خان کی سرکار مین مناصب عالیہ اور عہدہ ہائے جلیلہ رکھتے تھے اب موقع یہ آیا ہے کہ بجستجوے نوکری مین پٹیالے آتے ہین۔ آپ کو میرے سر کی قسم جہانتک ہو سکے سعی کر کے ان کو موافق ان کی عزت کے کوئی منصب کوئی عہدہ دلوا دو گے تو مین یہ جانون گا کہ تم نے مجھے نوکر رکھوا دیا ہے بڑا احسان مند ہون گا۔ نجات کا طالب۔ غالب ۱۳۔ شوال سنہ ۱۲۸۲ھ ہجری۔

## بنام جناب حکیم غلام رضا خان صاحب

نور دیدہ و سرور دل و راحت جان اقبال نشان حکیم غلام رضا خان کو غالب نیم جان کی دعا پہنچے۔ تم سے رخصت ہو کر اور تمہین خدا کو سونپ کر روانہ رام پور ہوا۔ موسم اچھا تھا گرمی گزر گئی تھی جاڑا ابھی چمکا نہ تھا عالم اعتدال آب و ہوا سایہ و سرچشمہ جابجا آرام سے رامپور پہنچا نواب صاحب حال بمقتضائے الولد سر لابیہ حسن اخلاق مین نواب فردوس آرامگاہ کے برابر بلکہ بعض شیوہ و روش مین اُن سے بہتر ہین بمجرد مسند نشینی کے غلہ کا محصول یک قلم معاف کیا۔ علی بخش خان خان سامان کو تیس ہزار روپیہ بابت مطالبہ سرکاری بخشدیا مفصل حالات بذل و نوال عند الملاقات زبانی کہون گا۔ سنو صاحب مین فقیر آزادہ کیش ہون۔ دنیادار نہین مکار نہین۔ خوشامد میرا شعار نہین۔ جس مین جو صفات

دیکھتا ہون وہ بیان کرتا ہون۔ نواب صاحب تو گھر بیٹھے مجھے سو روپیہ مہینا دیتے ہین۔ تم مجھے کیا دیتے ہو جو تمہارے باب مین میرا عقیدہ یہ ہے کہ اگر بمثل میرا کوئی صلبی بیٹا ایسا ہوتا جیسے تم ہو۔ تو مین اُسکو اپنا فخر و شرف جانتا علم و عقل و خلق و صدق و سداد و حلم کے جامع تورع و زہد و تقویٰ کے حاوی۔ علمِ اخلاق مین حکما روحانی نے سعادت کے جو مدارج لکھے ہین وہ سب تم مین پائے جاتے ہین۔ پروردگار تم کو عمرِ طبعی عطا کرے اور دولت و اقبال شمار سے زیادہ دے۔ انشاءاللہ کہ ہمچنین خواہد بود۔ غالب۔

## بنام جناب ماسٹر پیارے لال صاحب

شفیق مکرم بابو پیارے لال صاحب کو سلام کل رقعہ مع مسودہ بابو چندو لال صاحب کے پاس پہنچ گیا یقین ہے کہ آپ کی نظر سے گزرا ہو گا۔ اور آپ مسودہ کرنے پر متوجہ ہوئے ہونگے جلدی نہین آپ بغور اچھی طرح تامل سے لکھیئے۔ جب صاف ہو جائے گا بھیجے مجھے دیجئے گا۔ مین اپنی مہر کر کے ڈاک مین بھجوا دون گا۔ ابھی ڈپٹی کمشنر بہادر کے پاس سے آیا ہون وہ کہتے تھے کہ کل لارڈ صاحب آئین گے اور پرسون شملے کو تشریف لے جائین گے بطریق اطلاع آپ کو لکھا ہے یہ منظور نہین کہ عرضی آج تیار ہو جائے اور کل مین آپ دو دن ڈاک مین ارسال کرنا منظور ہے۔ راقم اسد اللہ خان۔ غالب۔ ۲۰۔ اپریل ۱۸۶۶ء

**ایضاً** کیون صاحب ہم سے ایسے خفا ہو گئے کہ ملنا بھی چھوڑا۔ خیر میری تقصیر معاف کرو۔ اور اگر ایسا ہی گناہ عظیم ہے کہ کبھی نہ بخشا جائے گا تو وہ گناہ میرا مجھ پر ظاہر کر دو تاکہ مین اپنے قصور پر اطلاع پاؤن۔ برخوردار ہیرا سنگھ تمہارے پاس پہنچتا ہے اور یہ تمہارا دست گرفتہ ہے۔ رہتک مین تم نے اسے نوکر رکھوا دیا تھا۔ خیر وہان کی صورت بگڑ گئی۔ اب یہ غریب بہت تباہ ہے اور امور معاش مین سخت و لتنگ تمہین دستگیری کرو تو یہ سنبھلے ورنہ اس کا نقش ہستی صفحہ دہر سے مٹ جائے گا والسلام۔ عنایت کا طالب غالب۔

**ایضاً** فرزند ارجمند اقبال بلند بابو ماسٹر پیارے لال کو غالب ناتوان نیم جان کی دعا

پہنچے۔ لاہور پہنچ کر تم نے مجھے خط نہ بھیجا اس کی مین جتنی شکایت کرون بجا ہے۔ تم نہین جانتے
کہ مجھے تم سے کتنی محبت ہے۔ مین تمہارا عاشق ہون اور کیونکر نہ عاشق ہون صورت کے تم
اچھے سیرت کے تم اچھے شیوہ و روش کے تم اچھے۔ خالق نے خوبیان تم مین کوٹ
کوٹ کر بھر دی ہین۔ اگر میرا صلبی فرزند ایسا ہوتا تو مین اُسکو اپنا فخر خاندان سمجھتا۔ اور اب
تم جس قوم اور جس خاندان مین ہو اس قوم اور اس خاندان کے ذریعہ افتخار ہو۔ خدا تم کو
سلامت رکھے اور عمر و دولت و اقبال و جاہ و جلال عطا کرے۔ میان تم کو یاد ہے کہ مین
نے تم کو سابق مین اس سے نور چشم مرزا یوسف علیخان کے باب مین کچھ لکھا ہے۔ میرے
اختلال حواس کا حال تم جانتے ہو۔ خدا جانے اُس وقت کس خیال مین تھا اور مین کیا لکھ
گیا وہ جو کچھ لکھا وہ سہل انگاری تھی۔ اب جو کچھ لکھتا ہون یہ راست گفتاری ہے۔ مختصر یہ
یعنی مرزا یوسف علیخان عزیز بڑے عالی خاندان اور بڑے بزرگ قوم کے ہین شاعر بھی بہت
اچھے ہین۔ شعر خوب لکھتے ہین۔ صاحب استعداد ہین۔ علم ان کو اچھا ہے یہ بھی گویا فرقہ
اہل علم و فضل مین سے ہین اور ترقی کے قابل ہین نور چشم مولوی نصیر الدین کو میری دعا
کہنا۔ محررہ ۳۰۔ جنوری ۱۸۶۶ء۔

## بنام منشی جواہر سنگھ صاحب جوہر

برخوردار منشی جواہر سنگھ کو بعد دعائے دوام عمر و دولت معلوم ہو۔ خط تمہارا پہنچا خیر و عافیت
تمہاری معلوم ہوئی قطعے جو تم کو مطلوب تھے اُس کے حصول مین جو کوشش ہیرا سنگھ نے
کی ہے مین تم سے کہہ نہین سکتا۔ نری کوشش نہین روپیہ صرف کیا ۵۰ روپیہ جو تم نے
بھیجے تھے وہ اور پچیس تیس روپیہ اور صرف کئے پانچ پانچ اور چار چار روپیہ اور دو دو روپیہ
کو قطعے مول لئے اور بنوائے۔ خرید مین روپیہ جُدا دیئے اور بنوانے مین روپیہ جدا لگائے
دوڑتا پھرا حکیم صاحب پاس کئی بار جا کر حضور والا کا قطعہ لایا۔ اب وہ ڈر رہا ہے ولیعہد
بہادر کے دستخطی قطعہ کے واسطے یقین ہے کہ دو چار دن مین وہ بھی ہاتھ آوے اور

بعد اُس قطعہ کے ہاتھ آئنگے وہ سب کو یکجا کر کے تمہارے پاس بھیج دے گا۔ مدد مین بھی اُسکی کررہا ہون لیکن اُس نے بڑی مشقت کی۔ آفرین صد آفرین پندرہ روپیہ مین سے ایک روپیہ اپنے صرف مین نہین لایا اور مان کو عاجز کرکے اُس سے بہت روپیہ لئے جب سب قطعہ تمہارے پاس پہنچین گے تب اُسکا حسن خدمت تمپر ظاہر ہو گا۔ کیون صاحب وہ ہماری لنگی اب تک کیون نہین آئی بہت دن ہوئے جب تم نے لکھا تھا کہ اسی ہفتہ مین بھیجون گا والدعا۔ اسد اللہ۔

**ایضاً** برخوردار کامگار سعادت و اقبال نشان منشی جواہر سنگھ جوہر کو بلب گڈھ کی تحصیلداری مبارک ہو پیلی سے نوح آئے نوح سے بلب گڈھ گئے اب بلب گڈھ سے دلی آؤ گے۔ انشاءاللہ۔ سنو صاحب حکیم مرزا جان خلف الصدق حکیم آغا جان صاحب کے تمہارے علاقہ تحصیلداری مین بصیغہ طبابت ملازم سرکار انگریزی ہین ان کے والد با جد میرے پچاس برس کے دوست ہین مین اُنکو اپنے بھائی کی برابر جانتا ہون اِس صورت مین حکیم مرزا جان میرے بھتیجے اور تمہارے بھائی ہوئے لازم ہے کہ اُن سے یک دل و یک رنگ رہو اور اون کے مددگار بنے رہو۔ سرکار سے یہ عہدہ بصیغہ دوام ہے تم کو کوئی نئی بات پیش کرنی نہ ہو گی۔ صرف اسی امر مین کوشش رہے کہ صورت اچھی بنی رہے سرکار کی خاطر نشان رہے کہ حکیم مرزا جان ہوشیار اور کارگزار آدمی ہے۔ ۲ فروری سنہ ۱۸۶۲ء

## بنام منشی ہیرا سنگھ صاحب

نور چشم غالب غم دیدہ منشی ہیرا سنگھ کو دعا پہنچے۔ تمہارا خط محررہ ۱۱ جنوری پہنچا۔ دورہ کا سفر بارے تمام ہوا۔ اب چار دن کے دن آرام سے کاٹو۔ گھبراؤ نہین سال بھر پڑھائے جاؤ جب لڑکا شد و بُد سے آگاہ ہو جائے تب ڈپٹی کمشنر سے ترقی کی درخواست کرنا۔ اگر نائب تحصیلدار ہو جاؤ گے تو رفتہ رفتہ اکسٹرا اسسٹنٹ ہونے کی گنجائش ہے مدرسہ کے علاقہ مین تو نوکر نہین ہو جو بابو پیارے لال کو تمہاری بدلی کا اختیار ہو۔ زنہار مین اِس

باب مین بابو صاحب سے نہ کہون گا۔ اور نہ یہ خط تمہارا منشی جواہر سنگھ کو دکھلاؤن گا۔ ناحق الجھو کیون۔ اس اُلجھنے سے فائدہ کیا خاطر جمع رکھو ع کہ رحم گر نکند مدعی خدا بکند۔ مین ویسا ہی ہون جیسا تم دیکھ گئے ہو۔ اور جب تک جیون گا ایسا ہی رہون گا۔ غالب ۱۴ جنوری ۱۸۶۶ء

## بنام منشی بہاری لال المتخلص بہ مشتاق

سعادتمند با کمال منشی بہاری لال کو بہین تاثیر دعائے غالب خستہ حال عمر و دولت اقبال فراوان ہو منشی من بھاون لال تمہارے والد ماجد کا انتقال موجب رنج و ملال ہوا اگرچہ اس رہرو جادہ فنا سے میری ملاقات نہ تھی لیکن تمہارے تنہا اور بے مربی رہ جانے کا مین نے بہت غم کھایا۔ خدا ان کو بخشے اور تم کو صبر عطا کرے۔ غالب ۲۶۔ فروری ۱۸۶۶ء

**ایضاً** برخوردار بہاری لال مجکو تم سے جو محبت ہے اس کے دو سبب ہین ایک تو یہ کہ تمہارے خال فرخ فال منشی مکند لال میرے بڑے پُرانے یار ہین خوش خو شگفتہ رو بذلہ گو۔ دوسرے تمہاری سعادت مندی اور غربی اور حلم اور بقدر حال علم اُردو نظم و نثر مین تمہاری طبع کی روانی اور تمہاری قلم کی گل فشانی مگر چون کہ تم کو مشاہدہ اخبار اطراف اور خود اپنے مطبع کے اخبار کی عبارت کا شغل تحریر ہمیشہ رہتا ہے بہ تقلید اور انشا پردازون کے تمہاری عبارت مین بھی املا کی غلطیان ہوتی ہین۔ مین تم کو جا بجا آگاہ کرتا رہتا ہون خدا چاہے تو املا کی غلطی کا ملکہ بالکل زائل ہوجائے۔ مگر بہاری لال اس نونہال باغ دولت یعنی حکیم غلام رضا خان کے دوام صحبت کو اپنے طالع کی یاوری سمجھو۔ یہ دانشمند ہستوده خوے امیر نامور ہونے والا اور مراتب اعلیٰ کو پہنچنے والا ہے اسکی ترقی کے ضمن مین تمہاری بھی ترقی ہونے والی ہے ؎

| | |
|---|---|
| بیا دامان صاحب دولتے گیر | کہ مرد از صاحب دولت شود پیر |

میان سچ تو یون ہے کہ اکمل المطابع اجمل المطابع بہی ہے حکیم غلام نبی خان منجملہ خوبان روزگار ہین نکو خوے اور نیکو کردار ہین میر فخر الدین آزاد منش اور سعادتمند نوجوان ہین۔

کم گفتار اور رمز سنج و مرنجان ہین تم چارون شخص پیکر صدق و صفا و مہر و ولا کے چار عنصر ہو۔ جہان آفرین تم چارون صاحبون کو خوشنود و دل شاد اور اکمل المطابع کو بارونق اور آباد رکھے۔ غالب ۷ جون ۱۸۶۵ء

## خاتمہ کتاب اُردوئے معلی ریختہ کلک بلاغت انتما سخندان بیمثال معنی سنج نازک خیال شاعر نغز گوے دلاویز بیان ناثر جادو طراز رنگین بیان مرزا قربان علی بیگ خان صاحب سالک شاگرد مولانا غالب مرحوم

شیدائیان شاہد دلفریب سخن ہر وقت اسکے خریدار اور شیفتگان حسن معانی ہر دم اس کے خواستگار رہتے ہین کہ اچھا کلام جو مطبوع طبایع ناظرین خرد پیشہ اور پسند خواطر شائقین درست اندیشہ ہو میسر آئے۔ صاحب نظران دیدہ ور جن کی آنکھین شبستان معانی کی سیر سے سیر ہوتی ہین۔ بمشاہدہ ماہ پیکران مہر تمثال سے تسلی نہین پاتے۔ اور رنگین مشامان نکتہ پرور جن کے دماغ مین گلستان سخن کی بو بھر جاتی ہے ریاحین باغ ارم کے سونگھنے کو نہین جاتے۔ اور پھر وہ کلام اور وہ سخن جو نیر اعظم سپہر سخنوری و ماہ منیر آسمان معنی گستری شہسوار عرصہ نکتہ دانی یکہ تاز میدان جادو بیانی فرمانروا ے کشور نازک خیالی۔ زینت افزاے اورنگ بے مثال تاثر نثری رفعت شاعر شعری رتبت چمن آرائے گلستان فصاحت حدیقہ پیراے خیابان بلاغت فروغ بزم آفرینش نور دیدہ بینش اُستاد یگانہ مسلم الثبوت زمانہ رشک عرفی و غیرت طالب جناب اُستادی نجم الدولہ دبیر الملک اسد اللہ خان بہادر نظام جنگ غالب کے زبان معجز بیان پر آیا ہو اور خامہ پروین افشان سے نکلا ہو علی الخصوص یہ سفینہ بے نظیر و مجموعہ دلپذیر جسکا ہر حرف باعث نظارت چشم نظارگیان اور ہر لفظ سبب تازگی دیدہ مشتاقان ہے۔ ہر سطر کو دریاے

موج خیز معانی اور ہر فقرہ کو گلزار ہمیشہ بہار رنگین بیانی کہنا چاہیئے۔ عبارت سے سلسبیل کی سلاست پیدا۔ مضامین سے آب کوثر کی لطافت ہویدا۔ کنند اندازِ رسا این گردن معانی شکارِ شیرینی ادا پر ادائے شیرین لبان نثار غور کیجئے کہ فراہم آنا اس نسخہ بے بدل کا اور طبع ہونا اس کتاب بےمثل کا کیونکر غنیمت نہ سمجھا جائے۔ ناظرین کو لطف ارزانی و شائقین کو مذاق سخن کی فراوانی مبارک۔ کیونکر شکر فراہمی نہ ادا کیا جائے۔ ہان اے سالکِ اندوہگین کیسا شکر یہ کیا کلام ہے اے بے خبر گریہ و ہنگام ماتم عام ہے ؎

| | |
|---|---|
| بایدچون شمع دردل شبہا گریستن | سرگرم بودن از تہ دل با گریستن |
| ناسازگار جسم مرا ناگداختن | ناخوش گوار چشم مرا نا گریستن |
| این ست اگر تراوش سرچشمۂ حیات | باید بعمر خضر و مسیحا گریستن |

ہنوز یہ نامہ دلاویز تمام و کمال تشریف طبع نہ پا چکا تھا کہ سپہر بے مہر نے بتاریخ ۲- ذیقعدہ ۱۳۰۸ھ ہجری جامہ حیات جناب مغفور و مرحوم کو چاک کیا ہے ہے آفتاب علم و کمال کو رنج خسوف دکھایا۔ ماہتاب فضل و ہنر کو صدمہ کسوف مین پھنسایا ؎

| | |
|---|---|
| اس ستمگار سے کوئی پوچھے | ہاتھ اس واقعہ سے کیا آیا |

نہ سوچا کہ عالم مین تاریکی چھائے گی زمانہ کو تسکین نہ ہاتھ آئے گی۔ آنکھین اشکبار دل بیقرار ہون گے مگر ؎

| | |
|---|---|
| نیش عقرب نہ از پے کین است | مقتضائے طبیعتش این ست |

اپنی عادت سے ناچار ہے دشمنی اہل کمال اس کا شعار ہے کوئی مبتلائے آفت ہو۔ خواہ گرفتار مصیبت ہو۔ اسکو اپنی گردش کا رنگ دکھانا کسی نہ کسی یگانہ آفاق کو نقش ہستی صفحہ روزگار سے مٹانا۔ سخن آرائے نوحہ سرائی سے کیونکر بدل نہ ہو۔ سخن سنجی کے عوض کبھی نالۂ پُر درد اور کبھی آہ سر و لب پر ہے۔ کہیئے جب یہ بار گران اندوہ دل پر آئے دل کی مجال ہے کہ بیٹھ نہ جائے کیسی تاریخ خاتمہ کتاب۔ کیسا سال وفات۔ ہان گفتگو کو

مختصر کرتا ہون اور ایک قطعہ لکھتا ہون قطعہ

| | |
|---|---|
| کیا کہون کچھ کہا نہین جاتا | لب پہ نالون کا اژدحام ہوا |
| صدمۂ مرگ حضرتِ غالب | سببِ رنج خاص و عام ہوا |
| ہے یہی سالِ طبع سالِ وفات | آج اُن کا سخن تمام ہوا |

# تاریخ طبع حصہ اول اُردوئے معلی طبعزاد منشی

## جواہر سنگھ صاحب جوہر تخلص

چو اُردوئے معلی گشت تالیف
ہمانا یک جہان گرویدہ طالب
پئے سالِ مسیحائی طبعش
بگو جوہر خے اُردوے غالب



العبـــــــــــــــــد
سید محمد عبد العلیم ابن سید مولوی محمد عبد الاحد صاحب مرحوم و مغفور




بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد و صلوۃ کے بعد احقر العباد محمد عبد الاحد عفا عنہ الصمد شایقین والا تمکین کی خدمت مین عرض کرتا ہے کہ جب اُردوے مُعلّیٰ مرزا غالب ہندوستان کے سعدی مولانا حالی کی اجازت سے مطبع مین چھپی تو مولانا موصوف نے ایک قلمی مسودہ مرزا غالب کے رقعات کا اپنے پاس سے بھی عنایت فرمایا جس کو احقر نے حصّہ دوم اُردوے مُعلّیٰ کے نام سے نامزد کر کے اسی کے آخر مین شامل کر دیا۔ اس حصہ مین خاصکر وہ رقعات ہین جن مین اُنھون نے لوگون کو اصلاحین دی ہین یا شاعری کے متعلق کوئی ہدایت کی ہے یا کوئی نکتہ بتایا ہے اور بعض کتابون کے دیباچہ اور ریویو بھی ہین۔

## دیباچہ کہ بر سراج المعرفت من تصنیف مولوی مفتی سید رحمت علیخان بہادر نگاشتہ اند

سبحان اللہ آدمی اور خدا کی حمد و شکر کا دعویٰ! حمد و شکر کی گزارش کا سرمایہ دو قوتین ہین فکر اور نطق اور یہ دونون قوتین موہبتی ہین بخشی ہوئی دستگاہ پر خودنمائی۔ اور پھر اُسی بخشنے والے کے آگے! کیسی تنگ ظرفی ہے اور کیسی ہرزہ درائی۔ اس صورت مین ادائے حق حمد کے تو کیا معنی مگر ہان حمد کرنے والا بقدر توفیق حمد شایستہ آفرین ہے یہ کون کہہ سکتا ہے؟ کہ توفیق نتیجہ کشت و کار ہے البتہ عطیہ پروردگار ہے۔ قدرت حمد اُس نے پیدا کی۔ توفیق حمد

اُس نے عطا کی جب کہ آدمی حمد کا عازم ہو تو سپاس عطیہ توفیق کیون نہ لازم ہو۔ ہان اے حق شناس اگر تجکو شعور ہے عطیہ توفیق شکر پر ایک اور شکر ضروری ہو ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| اگر کسے شکر حق فزون گوید | | شکر توفیق شکر چون گوید | |

حق یون ہے کہ حقیقت از روئے مثال ایک نامۂ در ہم پیچیدۂ سربستہ ہو کہ جس کے عنوان پر لکھا ہے لا مؤثر فی الوجود الا اللہ اور خط مین مندرج ہے لا موجود الا اللہ اور اس خط کا لانے والا اور اس راز کا بتانے والا وہ نامہ آور نام آور ہے کہ جس پر رسالت ختم ہوئی ختم نبوت کی حقیقت۔ اور اس معنی غامض کی صورت یہ ہے کہ مراتب توحید چار ہین۔ آثاری و افعالی و صفاتی و ذاتی۔ انبیائے پیشین صلوات اللہ علی نبینا و علیہم۔ اعلان مدارج توحید سہ گانہ پر مامور تھے۔ خاتم الانبیاء کو حکم ہوا کہ حجاب تعینات اعتباری اُٹھا دین اور حقیقت نیرنگی ذات کو صورت الآن کما کان مین دکھا دین۔ آپ گنجینۂ معرفت خواص امت محمدی کا سینہ ہے۔ اور کلمہ لا الہ الا اللہ مفتاح باب گنجینہ ہے۔ زہے عامۂ مؤمنین کہ وہ اس کلام سے صرف نفی شرک فی العبادۃ مراد لیتے ہین۔ اور نفی شرک فی الوجود جو اصل مقصود ہی اُن کی نظر مین نہین۔ جب لا الہ الا اللہ کے بعد محمد رسول اللہ کہین گے۔ اُس سے اُسی توحید ذاتی کے اعتقاد کی قدمگاہ پر آ رہین گے یعنی ہمارے اس کلمہ سے وہ مراد ہی جو خاتم الرسل کا مقصود تھا۔ یہی حقیقت ہے شفاعت محمدی کی اور یہی معنی ہین رحمۃ للعالمین ہونے کے اور اسی مقام سے ناشی ہے ندائے روح فزائے مَن قَالَ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ دَخَلَ الْجَنَّۃَ قلم اگرچہ دیکھنے مین دو زبان ہے لیکن وحدت حقیقی کا راز دان ہے۔ گفتگوے توحید مین وہ لذت ہے کہ جی چاہتا ہے کوئی سو بار کہے۔ اور سو بار سنے۔ نبی کی حقیقت دو جہتین ہو ایک جہت خالق کہ جس سے اخذ فیض کرتا ہے اور ایک جہت خلق کہ جس سے فیض پہنچاتا ہو ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| نبی را دو وجہ است دلجوے خلق | | یکے سوے خالق یکے سوے خلق | |
| بدان وجہ از حق بود مستفیض | | بدین وجہ بر خلق باشد مفیض | |

یہ جو صوفیہ کا قول ہے۔ اَلوِلَایَۃُ اَفضَلُ مِنَ النَّبُوَّۃِ معنی اس کے صاف اور از روے انصاف یہ ہین کہ ولایت نبی کی کہ وجہ الی الحق ہے افضل ہے نبوت سے کہ وہ وجہ الی الخلق ہے۔ نہ یہ کہ ولایت عام افضل ہے نبوتِ خاص سے جس طرح نبی مستفیض ہے حضرت الوہیت سے اُسی طرح ولی مستنیر ہے انوار نبوت سے مستنیر کی تفضیل منیر پر اور مستفیض کی ترجیح مفیض پر۔ ہرگز معقول۔ اور عقلا کے نزدیک مقبول نہین۔ اب وہ ولایت کہ خاصہ نبی تھا۔ نبوت کے ساتھ منقطع ہوگئی۔ مگر وہ فروغ کہ اخذ کیا گیا ہے مشکوٰۃ نبوت سے ہنوز باقی ہے۔ نقل وتحویل ہوتی چلی آتی ہے اور چراغ سے چراغ جلتا چلا جاتا ہے اور یہ سراج ایزدی تا ظہور صبح قیامت روشن رہے گا۔ اور اب اسی کا نام ولایت اور یہی مشعل طریق ہدایت ہے۔ ولایت و ہدایت وہی حقیقت توحید ذاتی ہے کہ جو از روے کلمہ لا الہ الا اللہ مشہودِ عیونِ اعیانِ امت۔ اور منظورِ نظر اکابر ملت ہوئی ہے۔ مگر وہ بات اب کہان؟ کہ ایک بار لا الہ الا اللہ کہے اور دل نور معرفت سے منور ہو جائے۔ اور وہ ضامن زبردست کہان کہ قائلِ لا الہ الا اللہ کو اگرچہ اس کے معنی اچھی طرح نہ سمجھا ہو۔ قدم گاہِ توحید پر قایم کر دے یعنی رسول مقبول واجب التعظیم۔ قائل انا احمد بلا میم علیہ التحیۃ والتسلیم۔ اب سعادت بقدر ارادت ہے۔ اور راحت بعد جراحت۔ سچ بھی تو ہے۔ آدمی کیونکر سمجھ سکے۔ اور بطلان بدیہیات کے جواز پر اس کو کیونکر تسلی ہو یعنی اس مجموع موجودات کو کہ افلاک وانجم وبحار وجبال اسی میں ہین بنیست ونابودِ محض جان لے۔ اور تمام عالم کو ایک وجود مان لے۔ رباعی

| | |
|---|---|
| اے کردہ بار آتش گفتار بسیج<br>عالم۔ کہ تو چیز دیگرش میدانی | در زلف سخن کشودہ راہ خم وپیچ<br>ذاتیست بسیط ومنبسط دیگر ہیچ |

جب اولیاء اللہ نے کہ وہ اطبائے روحانی ہین۔ دیکھا کہ نفوس البشری پر وہم غالب ہے اور بسبب استیلائے وہم مشاہدہ وحدت ذات سے محروم رہے جاتے ہین۔ ہرچند

اُن کو سمجھائین گے. راہ پر نہ آئین گے. ناچار اشغال واذکار وضع کیے. تا قوت تخیلہ اُس مین اُلجھی رہے اور رفتہ رفتہ بیخودی طاری ہو جاوے. وحدت وجود اس طرح کی بات تو نہین کہ نہ ہو. اور ہم اُسکو بجبر یا بہ تکلف ثابت کیا چاہتے ہون ؎ دانی ہمہ اوست ورنہ دانی ہمہ اوست * وہم صورت گری اور پیکر تراشی کر رہا ہے اور معدومات کو موجود سمجھ رہا ہے پس جب وہ وہم شغل وذکر کی طرف مشغول ہو گیا بے شبہہ اپنے کام سے یعنی صورت گری و پیکر تراشی سے معزول ہو گیا. بے خبری وبے خودی چھا گئی اور وہ کیفیت جو موحدین کو بجبر وفہم حاصل ہوتی ہے اس شاغل کے نفس کو بیخودی مین آ گئی. ایک دریا مین جان کر کودا ایک کو کسی نے غافل کر کے ڈھکیل دیا انجام دونون کا ایک ہے. وہ لوگ جو وحدت وجود کو سمجھ لین. یہ مین نہین کہتا کہ نہین ہین مگر ہان کم ہین. اور مخفی ہین اور کہین کہین ہین. اور ایسے نفوس کو کہ جو کسب حالت بے خودی کے واسطے محتاج اشغال واذکار ہین بہت ہین بلکہ بے شمار ہین حق سبحانہ ہمیشہ سلامت رکھے حضرت شاہنشاہی حق شناس حق آگاہ سراج الملۃ والدین ابوظفر بہادر شاہ کو جو لباس بادشاہی مین یاد آلہی کر رہے ہین ؎

| | | | |
|---|---|---|---|
| شاہی و درویشی ایجا باہم است | | بادشاہ عہد. قطب عالم است | |

حکم دیا حضرت پیر ومرشد برحق نے جناب افادت مآب معرفت نصاب مجمع البحرین شرع وعرفان. قرآن السعدین عقل وایمان. ابوحنیفہ ثانی. سراج العلما ضیاء الفقہا مولانا مفتی سید رحمت علیخان بہادر کو اور فرمایا اُن سے کہ وہ اشغال واذکار جو انتہاے قوس نزولی نبوت وابتداے قوس عروجی ولایت. یعنی عہد جناب رسالت علیہ السلام سے ہم سینہ بسینہ وہم سفینہ بسفینہ چلے آئے ہین اُن کو ایک رسالے مین درج کرین. اور اُس رسالے کی تحریر مین وہ عبارت اُردو کہ صاف اور بے تکلف ہو خرچ کرین. کیون کہ ارباب فہم اس رازداری پر قربان جائین کہ مجموع اشغال واذکار زبان حقیقت ترجمان سے فرمائے ہین اور حکم دیا ہے کہ ان کو وابستہ بسلاسل فقرا دمنقول من رسائل العرفا تحریر کرین قضارا یہ ترک کچ مج

زبان اسد اللہ خان ہیچمدان کہ جس کا فن سخن مین غالب نام۔ اور وہ خود مغلوب ہو سہلے خام ہے۔ اس رسالہ کے مشاہدہ سے مستفیض ہوا۔ جی مین آیا کہ اس کتاب مستطاب پر ایک دیباچہ لکھیئے۔ اور پھر مین برگ سفر ساز کرون اور عزم سفر حجاز کرون۔ زمزم کے پانی سے وضو کرون۔ اور اُس کاشانہ ملائک آشیانہ کے گرد پھرون اور حجر اسود کو چومون۔ اور پھر وہان سے مدینہ منورہ کو جاؤن۔ اور خاک تربت اطہر کا سرمہ آنکھون مین لگاؤن۔ بادشاہ سے کیا عجب ہے کہ دو برس کی تنخواہ دے کر مجکو خانہ خدا کے طواف کی رخصت دین کہ یہ گنہگار وہان جاوے اور اگر زیست باقی ہے تو وہان جا کر۔ اور اپنے ستاون برس کے گناہ کہ جس مین سوائے شرک کے سب کچھ ہے بخشوا کر پھر آوے ۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| غالب ہوائے کعبہ بسر جا گرفتہ است | | رفت آنکہ عزم خلخ و نوشاد کردمی | |

## دیباچہ کہ بر کتاب خواجہ بدر الدین خان عرف خواجہ امان موسوم بہ حدائق انظار نگاشتہ اند

سُبحان اللہ شاہد زیبائے سخن کا حسن بے مثال۔ مشاہدہ اُس کا نور افزائے نگاہ۔ تصور اُس کا انجمن افروز خیال آرزوئے لفظ۔ اہل معنی کی نظر مین آئینہ عارض جمال من حیث المعنی بصورت صنعت قلب کلام کا مقلوب یعنی کمال۔ اگر نفس ناطقہ کو حق نے بصورت انسان پیدا کیا ہوتا۔ تو ہم اس صورت مین کیونکر کہین کہ کیا ہوتا۔ اس لعبت دلفریب کی نظارگی سے بے بادہ مست ہو جاتے۔ اور یہ پیکر ہوش ربا دیکھ کر اہل معنی یک قلم صورت پرست ہو جاتے۔ نظم مین اور ہی روپ۔ نثر مین اور ہی ڈہنگ۔ فارسی مین اور ہی زمزمہ۔ اُردو مین اور ہی آہنگ۔ سیر و تواریخ مین وہ دیکھو جو تم سے سیکڑون برس پہلے واقع ہوا۔ افسانہ و داستان مین وہ کچھ سنو کہ کبھی کسی نے نہ دیکھا نہ سُنا۔ ہرچند خردمند بیدار مغز تواریخ کی طرف بالطبع مائل ہونگے۔ لیکن قصہ کہانی کی ذوق بخشی و نشاط انگیزی کے بھی دل سے قائل ہونگے۔ کیا تواریخ مین ممتنع الوقوع حکایات نہین۔ ناانصافی کرتے ہو یہ کچھ بات نہین۔ سام اپنے فرزند کو پہاڑ پر پھکوائے سیمرغ اُسکو اپنے گھونسلے مین اُٹھا لائے۔

پرورش کرکے پہلوان بنائے۔ آداب حرب و ضرب سکھائے۔ پھر جب رستم اسفندیار کے لڑائی سے گھبرائے۔ زال اُس اوم سے سی کو بلائے تیمرغ گردان کبوتر کی طرح سیٹی کی آواز سنتے ہی چلا آئے اور اپنی بیٹ کے لیپ سے یا اور کسی دوا سے رستم کے زخم اچھے کرکے ایک تیر دوشاخہ دے کر تشریف لے جائے رستم دس برس کی عمر میں مست ہاتھی کو ہلاک کرے جب چشم بد دور جوان ہو دیو سپید کو تہ خاک کرے۔ فرعون کا دعویٰ خدائی مشہور ہے۔ شداد و نمرود کا بھی تواریخ میں ایسا ہی مذکور ہے۔ اگر اہل طبیعت ایک پہلوان زبردست حمزہ دیوکش رستم جیسا قرار دیں اور ایک زمرد شاہ گمراہ دعویٰ خدائی کرنے والا مثل نمرود گھڑ لیں گو ایک ڈھکوسلا بنایا ہے مگر اچھا بنایا ہے۔ اُنہیں روایات کا چربا اُٹھایا ہے مگر اچھا اُٹھایا ہے موعظت و پند نہیں ترہات ندیا نہ ہے سیر و اخبار نہیں جھوٹا افسانہ ہے داستان طرازی منجملہ فنون سخن ہے۔ سچ یہ ہے کہ دل بہلانے کے لئے اچھا فن ہو عمر کی عیاریاں دیکھو۔ حمزہ کی میدان داریاں دیکھو۔ جامع ان حکایات کا کوئی سخنور ایرانی ہے مگر وہ میر تقی محمد شاہی جو ندیم شمس الدولہ اسحٰق خان کا ہے گویا باغ ارم کو ہندوستان میں اُٹھا لایا اُس نے بوستان خیال میں کچھ اور ہی تماشا دکھلایا۔ اُن قصص میں سے ایک جلد ہی معزنامہ وادی بزم و رزم و سحر و طلسم اور حسن و عشق کی گرمی ہنگامہ معزالدین کی طلسم کشائیاں اگر سنیں تو امیر حمزہ کی یہ صورت ہو کہ اپنی صاحبقرانی کو ڈھونڈھتے پھریں اور کہیں پتا نہ پائیں۔ ابوالحسن کی عیاریوں کے جوہر اگر دیکھیں تو خواجہ عمر کو یہ حیرت ہو کہ زیرہ سی آنکھیں کھلی کی کھلی رہ جائیں۔ درینولا میر ابرار زادہ سعادت توامان خواجہ بدرالدین خان عرف خواجہ امان کہ وہ ایک جوان شیرین بیان تیزہوش ہے اور ہر فن کے کمال کی تحصیل میں سخت کش و سخت کوش ہے ستار کا جو خیال آیا ایسا بجایا کہ میان تان سین کو انگلیوں پر نچایا مصوری کی طرف جو طبیعت آئی وہ تصویر کھینچی کہ اُس کو دیکھ کر مانی و بہزاد کو حیرت آئی۔ اُس اقبال آثار کا یہ ارادہ ہوا۔ معزنامہ کی فارسی نثر کے اُردو کرنے پر آمادہ ہوا۔

معز الدین فیروز بخت کی کشورکشائیان۔ ابوالحسن جوہر کی نیرنگ نمائیان۔ عجائبات حکیم قسطاس کی حیرت فزائیان۔ ملکہ نوربہار کی رنگین ادائیان۔ جمشید خودپرست کی زورآزمائیان ضحاک منکوس منحوس کی بیحیائیان۔ مسلمین وکفار کی لڑائیان۔ مسلمانون کی بھلائیان کافرون کی برائیان فارسی سے اُردو مین لے آیا۔ یون تصور کرو کہ قلمرو اُردو مین ایک قصر دلکشا یا ایک خانہ باغ روح افزا سرتاسر بنایا۔ عبارت آرائی کو حرکت نہ کیا ہے گویا تقریر کو پیرایہ تحریر دیا ہے۔ بجا اختتام نگارش غالب فلک زدہ سے دیباچہ لکھنے کی آرزو کی مین نے ہرچند عجز آمیز معذرت انگیز گفتگو کی۔ بیداد گر نے ایک بات نہ سُنی۔ اور ایک عذر نہ مانا۔ بھلا اس اصرار کا کیا علاج اور اس ضد کا کیا ٹھکانا۔ بھتیجا اور پیارا بھتیجا۔ ناچار بجز خامہ فرسائی کے کچھ نہ بن آئی۔ اس دیباچہ کے انجام کا بجز اس کے اور کوئی رنگ نظر نہ آیا کہ عالم ارواح کو سیدھا چلا گیا اور حضرت نظامی سے ایک شعر مانگ لایا۔ اُسی شعر شعری شعار کو خاتمہ مین لکھ دیتا ہون بہت تنگ آگیا ہون اب دم لیتا ہون ؎

| | |
|---|---|
| شکر کہ این نامہ بعنوان رسید | بیشتر از عمر بپایان رسید |

وَمِنَ اللّٰهِ التَّوفِیق وَھُوَ خَیرُ رَفِیق ۃ

## تقریظے کہ بر کتاب ابوظفر سراج الدین بہادر شاہ نگاشتہ اند

الحمدللہ نطق کو آفریدگار نے کیا پایہ اور کیا سرمایہ دیا ہے کہ امور دینی مین سے کسی امر کا شہود اور مصالح دنیوی مین سے کسی مصلحت کا وجود۔ بلکہ اگر مثل اسم اعظم فرض کیجئے۔ تو اُس کی بھی نمود جب تک اس لطیفہ غیبی کا شمول نہو عالم امکان مین ممکن نہین ؎

| | |
|---|---|
| سخن را از ان دوست دارم کہ دوست | بہ تصدیق از ما طلبگار اوست |

مسائل حکیمانہ کی ہستی ترہات ندیمانہ کی مستی۔ درد و درمان کے مدارج کا اظہار افسانہ و افسون کے مقاصد کا مدار شکوہ و شکایت کا عنوان۔ نفرین و آفرین کا بیان رد و قبول کے حکایت۔ فتح و شکست کی روایت۔ صرف و نحو کی راز دانی۔ لفظ و

معنی کی گلفشانی. جو کچھ اگلون نے کہا ہے. جو کچھ اب کوئی کہہ رہا ہے. جو کچھ آگے کہین گے اور قیامت تک کہتے رہین گے. جو کچھ نیک و بد نو و کہن سب ہے. سب وابستہ نطق و سخن سے ہے. اب سمجھئے کہ سخن از روئے مثال کیا ہے. چشمہ ہے ندی ہے سیل ہے دریا ہے کیسی روانی. اور کس زور کا پانی اس کا چڑھاؤ اس کی رفتار اس پر کس کا زور اور کس کا اختیار. جدہر منہ کیا. اُدھر ایک نالہ بہادیا. دریا کی لہر کیا گھوڑے کی باگ ہے؟ کہ کسی کے ہاتھ مین ہو. بارہا دیکھا ہے کہ آغاز کلام جس کو ہندی مین اُٹھان اور فارسی مین انگیزہ اور عربی مین باعث کہیئے. کچھ اور ہی پھر وسط مین صورت بدل کر وہ کچھ اور ہو گیا کہ انجام سے قطع نظر فی الحال نہین سمجھا جاتا کہ یہ کیا طور ہے. یہ کتاب کہ مجموعہ دانش و آگہی ہے. اگرچہ اس کو سفینہ کہہ سکتے ہین. لیکن از روے حقیقت ایک نہر ہے کہ بحر سخن سے اودھر کو بہی ہے. جب اس نگارش نے انجام پایا تو مجکو پیش گاہ سلطنت ابد مت سے حکم آیا. کہ بندہ درگاہ اسد اللہ اس کی تقریظ لکھنے مین اظہار حسن اطاعت کرے اور سخن طرازی مین آرائش زبان اُردو پر قناعت کرے. جیسا کہ حکم بجالانا ضرور ویسا ہی یہ بھی کہہ جانا ضرور کہ منشاء اس رسالہ کی نگارش کا کیا ہے. ان اوراق کے ناظرین پر مخفی و مستور نہ رہے کہ سن اٹھارہ جلوس میمنت مانوس مین نہ شہر سے بلکہ خارج سے یہ آوازہ بلند ہوا کہ حضرت قدر قدرت فلک رفعت ثریا بارگاہ انجم سپاہ. بادشاہ ابن بادشاہ خلیفہ روے زمین ابوظفر سراج الدین بہادر شاہ پادشاہ غازی نے ترک مذہب آباے نامدار کیا اور تشیع کو تسنن پر اختیار کیا. باریافتگان بزم قرب درازدامان خلوت اُنس حیران اور حیرت اُن کی بجا. اگر بادشاہ نے کبھی یہ بات کہی ہوتی تو پہلے اُن کو آگہی ہوتی. اسرار سلطنت کی خبر. اور پھر اُس مین عام کو تقدم خاص پر. نہ پوچھنے کا یارا. نہ چپ رہنا گوارا. علمائے نامدار و مشائخ کبار و فقہاے دیار نے جرأت کرکے عرضداشت لکھی مضمون یہ کہ ایسا سنا جاتا ہے. اور باور نہین آتا ہے. امیدوار ہین کہ خداوند تاج و سریر کے ما فی الضمیر پر

پر آگہی پاؤ ہین۔ حضور نے تحاشی کی اور فرمایا کہ کبھی ایسا داعیہ ہمارے ضمیر ہین اور کبھی ایسا کلمہ ہماری زبان پر نہین گزرا۔ بعد چند روز کے ایک دن حسب الحکم قضا توام ؎

| | |
|---|---|
| بزم سلطانی ہوئی آراستہ | کعبۂ امن و امان کا در کھلا |

شہنشاہ گیتی پناہ مسند جم نشین۔ اہل دل ہمنشین۔ امرائے دستہ دستہ دست بستہ صفحہ نگار بھی مانند خار سر دیوار باغ و پروانہ پائے چراغ۔ اُس چمن مین نشاط اندوز۔ اور اُس انجمن مین ادب آموز۔ زبان مبارک گہر فشان ہوئے۔ حقیقت مذہب اہلسنت و جماعت بیان ہوئی سوء ظن علما اُس مجمع عظیم مین بہ پیرایہ حسن ظن جلوہ گر ہوا۔ خاص و عام کو اعلیٰ حضرت کا ثبات قدم مسلک تسنن پر باور ہوا۔ مضامین ارشاد کئے ہوئے اعلیحضرت کے بموجب ارشاد قالب نظم مین ڈھلے۔ ناگاہ جانب اجانب سے اُس نظم کے جواب مین کچھ وار چلے۔ یہ گنہگار بے گناہ بھی بہ قوم ممدوح ہوا۔ اور خنجر زبان کے زخم سے مجروح ہوا۔ الغرض جب وہ تحریر یہان دیکھی دکھائی گئی تو اُس مین خلفا کی توہین پائی گئی۔ ناچار یہ رسالہ جیسا کہ حضرت مولف نے دیباچہ مین لکھا ہے لکھا گیا۔ اور مجکو تقریظ نگاری کے واسطے جیسا کہ مین نے اوپر کہا ہے کہا گیا۔ مین اگر اس گزارش مین یہ سب نہ کہہ جاتا تو البتہ وضع تحریر کا موضوع لہ مجہول رہ جاتا بحث و نزاع کا رسم و آئین اور ہے۔ شیوہ سخندانان معنی آفرین اور ہے۔ نہ سفیہ ہون کہ ہجو مین سخن سرائی کرون۔ نہ فقیہ ہون کہ بحث مین زور آزمائی کرون۔ غریب الوطن سپاہی زادہ ہون فلک زدہ خانمان برباد دادہ ہون۔ تاب آفتاب حوادث سے ظل اللہ کے سایہ دیوار کی پناہ مین بیٹھا ہون۔ گویا ایک تھکا ہوا مسافر ہون۔ کہ آرام کی جگہ دیکھ کر دم لینے کو راہ مین بیٹھا ہون۔ احسان ہے مجھ پر خدا کا کہ مین سوائے اپنے خدا کے کہ وہ غیب دان اور اپنے بندون پر مہربان ہے یہ نہین کہ اور کسی کا گنہگار ہون۔ جو مجکو اپنا ہمکیش سمجھین اُن سے دعائے مغفرت کا متوقع۔ اور جو مجکو اپنا مخالف مذہب گمان کرین اُن سے دعائے تخفیف عذاب کا امیدوار ہون حسبی اللہ و نعم الوکیل نعم المولیٰ و نعم النصیر فقط

